


Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232





بسم اللہ الرحمن الرحیم

اِن اللہ یَا مُرُکُم ان تود الاَمٰنٰتِ اِلٰی اَھلِھَا

ترجمہ: باری تعالیٰ حکم فرماتا ہے کہ امانتیں ان کے اہلوں کو پہنچا دو (قرآن کریم پارہ نمبر ۵ سورۃ النساء آیت ۵۷

ان لیس الانسان الاماسعی (قرآن) ترجمہ: کہ انسان کو اس کی محنت اور کوشش کا پھل ملتا ہے

## سبب تالیف

جہاں سنگریزوں پہ گرتے ہیں گاہک — وہاں جنس لعل و گوہر بیچتا ہوں
کوئی مشتری ہو تو آواز دیدے — میں کمبخت اپنا ہنر بیچتا ہوں

دنیاں کی بے ثباتی ناپائیداری کو مد نظر رکھتے ہوئے ایک دیرینہ آرزو تھی کہ فانی زندگی کے لمحوں کو کسی ایسے کام میں وقف کر دوں۔ جو عوام الناس کو ابدی فائدہ پہنچے۔ زمانہ مادیت کا ہے لوگ روحانیت سے کوسوں دور بھاگتے ہیں بلکہ اس علم سے نفرت کرتے ہیں صحیح معنے حقارت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں اس علم کو روٹی کمانے کا دھندا اختیار کرنے کا الزام لگاتے ہیں پہلے روح کو تکلیف ہوتی ہے اور پھر جسم کو تکلیف پہنچتی ہے۔ اگر یقین کامل ہو اور اس اخیری خداوند کریم کی کتاب پر مکمل اعتماد ہو تو پھر دیکھیں میرا تجربہ روز مرہ کا معمول ہے۔ جس مریض کو ڈاکٹروں اور حکماء نے لا علاج کر دیتے ہیں۔ خداوند کریم نے اپنے مقدس کلام کے ذریعہ شفاء بخشتا ہے قرآن مجید فرقان حمید کا سیکڑوں سالوں کا اپنا اعلان ہے پارہ نمبر ۱۵ سورۃ بنی اسرائیل آیت نمبر ۸۱ وَنُزِّلُ مِنَ القُرآنِ ماھو شفاء اس میں لوگوں کے لئے شفاء ہے۔ اور جگہ فرمایا خذ من القرآن ماشِئتُ لماشئتُ کہ قرآن سے جو چیز

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

حاصل کرنا چاہتے ہو حاصل کر سکتے ہو۔ یعنی ہر قسم کی مدد قرآن کریم سے حاصل کر سکتے ہو۔ لیکن شرط یہ ہے کہ اعتماد اور یقین کامل کی ضرورت ہے اور سنت رسول کریمؐ کی پابندی ازحد ضروری ہے اس برقی دنیا اور مادیت کے دور میں۔ ہم مشینوں پر پورا پورا اعتماد کرتے ہیں۔ روزمرہ اسے استعمال کرتے ہیں وہ ہماری زندگی کا جزو اعظم بن چکے ہیں۔ لیکن قرآن حکیم نے صدیوں پہلے دعوٰی کیا تھا اس جیسی ایک سورت تو بنا کر دیکھاؤ۔ فاتو بسورۃ من مثلہ یہ اعلان آج تک اپنی جگہ پر قائم و دائم ہے اس کی صداقت مسلمہ ہے۔ اس عظیم کلام الٰہی میں طاقت اور قوت موجود ہے خود قرآن مجید فرقان حمید کا اعلان ہے کہ لو انزلنا ھذا القرآن علی جبل الرئیتہ خاشعا" متصدعا" من خشیۃ اللہ پارہ نمبر۲۸ سورۃ الحشر آیت نمبر ۲۰ میں اگر قرآن پاک کو پہاڑوں پر نازل کرتا تو پہاڑ شق ہو جائے اور پھٹ جائے لیکن انسان کہتا ہے کہ اس میں کوئی اثر نہیں۔ بے یقینی کا رونا نہ روئیں میں یہ بات میں ڈنکے کی چوٹ میں کہتا ہوں کہ قرآن حکیم میں سوا کے موت کے ہر مرض کا علاج شافی و کافی موجود ہے۔ میرے والد مولوی حافظ خدا بخش مرحوم مغفور ساکن احمد پور شرقیہ محلہ درکھان والا میں عالم با عمل تھے مخلوق خدا: ان سے فیض حاصل کرتی تھی۔ ہزاروں لا علاج مریض روزانہ شفاء بحکم خدا بطفیل رسول مقبول شفاء پاتے تھے۔ میرے بڑے بھائی حاجی صوفی عبدالرحمٰن صاحب ساکن ٹرسٹ کالونی بہاولپور عامل با عمل ہیں ان سے ہزاروں لوگوں کو شفاء مل رہی ہے بندہ ناچیز صبح و شام خدمت انسان کے لئے کمر باندھ رکھی ہے۔ اپنی بساط کے مطابق روحانی امداد کرتا رہتا ہوں۔ خداوند کریم اپنی رحمت سے ان کی پوری پوری مدد اور اعانت فرماتے رہتے ہیں۔ انسانوں کو اپنے مقصود میں کامیابی اور کامرانی ہو جاتی ہے۔ اس بات کو یاد رکھیں جو کام اصول اور قاعدے اور قانون سے کیا جائیگا اس کا نتیجہ بھی بہت اچھا نکلے گا۔ اور کامیابی سے بندہ ہم کنار ہو جائیگا۔ جو کام بے





اصول اور بے وقت کیا جائیگا۔ وہ درست نہیں ہوگا۔ عملیات میں تو نجوم اور وقت کی اشد ضرورت ہے جو لوگ صحیح وقت کا استخراج نہیں کر سکتے وہ خود بھی مایوس ہوتے ہیں اور لوگ بھی ان سے نفرت کرتے ہیں بلکہ ٹھگ کے الفاظوں سے نوازتے ہیں ڈھکوسلے سے منسوب کرتے ہیں۔ اکثر یہ شکایت ہے کہ عمل میں اثر نہیں ہوتا ہے اس بات کو نوٹ کر لیں اثر ہمیشہ وقت کے ساتھ پیدا ہوتا ہے ایک مقولہ ہے کہ وقت کی نماز بے وقت کی ٹکریں ہوتی ہیں کسی نے کیا خوب کہا کہ "کل مرہون باوقاتہا" ہر امر کسی خاص وقت کا محتاج ہوتا ہے انگریزی میں ایک مقولہ ہے

THERE IS A TIME FOR EVERY PURPOSE UNDER THE HEVEN

حقیقت ہے قدرت نے ہر کام کے لئے وقت مقرر کر دیئے ہیں ان اوقات پر عمل کرنا کامیابی اور کامرانی ہے۔ وہ لوگ جو اس علم کو نفرت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں یا بدظن ہیں ان کو چاہیئے جو تدابیر اور قاعدے و قانون آگے چل کر پیش کرونگا اس پر عمل کریں پھر خداوند کریم کی عنایات آپ کو قائل کر دیں گی۔ میں اپنی طرف پوری پوری امانت آپ کے سپرد کرونگا کوئی حصہ صیغہ راز میں نہیں رکھونگا۔ انشاء اللہ خداوند کریم آپ کی راہبری اور راہنمائی فرمائیں گے۔

حادثات جو ابھی پردہ افلاک میں ہے۔ عکس اس کا میرے آئینہ ادراک میں ہے

(رنجہ)

## اعتراف

خدا کی حمد اور رسول کریم صلعم کی تعریف اور اہلسنت کی توصیف اور اصحاب وفادار اور فرمانبردار اور صاحب ایمان کی روح کے بعد عاصی اور خاطی عبدالرحیم ساکن مکان ر1875 الیف ساکن محلہ شاہدرہ تحصیل و ضلع بہاولپور مغربی پاکستان جنت نشان

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

بخدمت شائقین و اہل فن سے عرض پرداز ہوں رحیم العملیات حصہ اول سابقہ ایڈیشن میں نے اس وقت لکھی تھی جس وقت میں سخت بیماری میں مبتلا تھا۔ اس کے علاوہ لیتھو کا زمانہ تھا کاتب بھی مجھے عالم نہ ملا کتاب میں کافی اغلاط تھیں۔ بعد میں میں نے اصلاح کی بہت کوشش کی اور اغلاط نامہ بھی چسپاں کیا لیکن پھر بھی بہت غلطیاں رہ گئیں تھیں۔ چونکہ کتاب ہزاروں کی تعداد میں چھپ چکی تھی اس کا درست کرنا ناممکن تھا۔ لہٰذا اس کتاب کو از سرنو لکھنے کی کوشش کر رہا ہوں امید قوی ہے کہ غلطیاں کم ہوں گی۔ انشاء اللہ یہ کتاب آپ کی پوری پوری مدد کرے گی۔ اب میں کچھ اپنے بارے میں عرض کرتا ہوں خاکسار کے والد محترم حافظ مولوی خدا بخش مرحوم مغفور علم و نجوم و جفر اور عملیات کے ماہر اور کامل استاد تھے۔ اور وہ سخاوت عملیات میں مشہور زمانہ تھے ان کے علم آثار کے تجربات کا خزانہ تھا مرحوم کی قلمی بیاضیں تھیں جو انہیں بہت عزیز تھیں میری صغیر سنی میں مرحوم ۴ ماہ رمضان ۱۳۲۲ھ راہی عدم ہو گئے مرحوم کا قیمتی سرمایہ کا کچھ حصہ میری لاپرواہی سے معدوم ہو گیا جو بقیہ حصہ رہ گیا تھا وہ بہت بوسیدہ ہو چکا تھا۔ بندہ کو خیال پیدا ہوا کہ اسے ایک جگہ جمع کر لیا جائے چنانچہ جو حصہ فارسی کا تھا اس کا ترجمہ اردو میں کیا گیا اور جو اردو میں تھا اسے جوں کا توں رہنے دیا۔ اس کے علاوہ فقیر نے جو عمل اپنے تجربہ میں پورے اترے بڑی فراخ دلی سے بغیر بخل کے صفحہ قرطاس میں لکھ دیا ہے اس کے علاوہ علماء فضلاء کے تجربات کو بھی یک جا اکٹھے کر کے اہل شوقین کی نظر میں پیش کرنے کی جسارت کر رہا ہوں۔ اس کتاب کی تدوین اور ترتیب میں جن لوگوں نے میری مدد کی وہ الفت رحیم، عبدالرشید، عبدالمجید، محمد سلیم کا بھی بہت شکر گزار ہوں انہوں نے میرے ساتھ تعاون کر کے اس کتاب کو پایہ تکمیل تک پہنچایا آخر میں عرض کرتا ہوں۔ انسان غلطی کا پتلا ہے۔ اگر کہیں کوئی غلطی ہو گئی ہو تو اغماض نظر فرما دیں اور مجھے مطلع کریں میں آپ

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

کی صحیح رائے کا احترام کرونگا۔ اور شکر گزار ہونگا۔ اس وقت میری عمر پچھیاسٹھ سال کی ہے
ضیبی کی حالت میں ہوں۔ غلطیوں کا امکان ضروری ہے نظر اور عقل ضعیف ہو چکی ہے
و خلق الانسان ضعیفاً (انسان کمزور بنا ہے) (القرآن)

## ہر ایک عامل کے لئے ضروری ہدایات

۱ : ہر ایک عمل اور وظیفہ پڑھنے کے لئے پہلے اپنے پیر یا کسی عامل بزرگ سے اجازت لینا ضروری ہے پھر تعین وقت بھی ضروری امر ہے۔ عامل کو چاہیے کہ عمل کرنے سے پہلے یہ معلوم کرے کہ میرا عمل سال کے کس حصہ اور کس ماہ اور کون سے دن کے کس حصہ اور کس ساعت سے تعلق رکھتا ہے۔

۲ : عمل اور وظیفہ ہمیشہ ایک وقت پر روزانہ پڑھیں کیونکہ اختلاف وقت نقصان کا باعث ہوتا ہے۔

۳ : کسی جگہ یا مکان لباس اور بخور کا تعین ضروری امر ہے۔ اختلاف جگہ اور مکان اور دیگر لوازمات مناسب نہیں۔ تخلیہ کا ہونا نہایت ضروری ہے۔ علاوہ ازیں عامل کی ضرورت کی اشیاء تمام علیحدہ ہونا چاہیں۔ جنہیں کوئی دوسرا آدمی استعمال نہ کرے۔

۴ : عمل اور وظیفہ کے دوران حسب ضرورت جمالی یا جلالی پرہیز کرنا ضروری ہے کیونکہ کھانے پینے کی چیزوں میں بھی تاثیر ہوتی ہے اور نفع یا نقصان کا احتمال لاحق رہتا ہے۔

۵ : عمل یا وظیفہ شروع کرنے سے پہلے لازم ہو کہ اپنے گرد حصار ضرور کر لیا کریں یعنی الحمد شریف ایت الکرسی اور چاروں قل تین تین مرتبہ پڑھ کر اپنے سیدھے ہاتھ کی انگلیوں پر دم کر کے شہادت کی انگلی سے اپنے گرد حصار کرے۔

۶ : جو آیت یا اسم پڑھیں اس کا اور اپنا عنصر پہلے معلوم کر لیں اگر دونوں کا عنصر ایک ہی ہے تو اثر بہت جلد رونما ہو گا۔





ادارہ روحانیات رحیمیہ کے شہ پارے

# رحیم النجوم

کے خصوصی مطالعہ سے نجوم کے سربستہ راز عیاں ہو جائیں گے

نجوم وہ علم ہے جس کے حاصل کئے بغیر نہ تو کوئی جفار بن سکتا ہے نہ رمال اور نہ ہی منجم علم الفراست کی بنیادی اصول بھی اس علم پر مبنی ہیں الغرض کوئی روحانی علم بغیر نجوم کے حاصل نہیں کر سکتا۔ اس کے بغیر عامل بے عمل ہے جناب قبلہ حضرت ڈاکٹر عبدالرحیم نے ۳۰ سالہ عرق ریزی و خون ریزی آپ کے سامنے پیش کر دی رحیم النجوم حصہ اول دوئم، سوئم، رحیم الطالع، مقام النجوم، اثرات النجوم، رحیم الوقتی زائچہ، احکام سیارگان، نہایت ارفع اور اعلیٰ کتابیں اس تمام رموز و اسرار واضح اور روشن کر دیئے ہیں

ان تمام مضامین کو سوالوں اور جوابوں کے ذریعہ علم منتقل کرنے کی پوری کوشش کی گئی ہے، نہایت آسان اور سہل لکھی گئی ہیں۔ مبتدی سے لیکر منتہی تک اپنا حل تلاش کر سکتا ہے، آپ اُسے ضرور پڑھیں، اس تخلیق کے خالق نے دعویٰ کیا ہے آپکی ہر مقام پر رہبری اور راہنمائی کرے گی۔

قیمت فی کتاب:۔

ادارہ روحانیات رحیمیہ - شاہدرہ - بہاولپور

۷ : عامل کو چاہیے کہ باوضو و باطہارت رہے۔ اکل حلال و صدق مقال کا ہونا ضروری ہے۔ وسواس شیطانی کو دل میں ہرگز جگہ نہ دے جس مقصد کے لئے عمل کیا جا رہا ہے اس کا کامل تصور پیش نظر رکھیں تاکہ عمل کے اثرات زیادہ ہوں۔

۸ : کسی عمل یا وظیفہ یا نقش کی زکوٰۃ ادا کر دینے کے بعد ہر روز اس کا ورد کم از کم سات یا گیارہ یا اکیس بار ضرور رکھیں ورنہ عمل ہاتھ سے جاتا رہے گا۔

۹ : رفتار و نظرات سیارگان۔ بروج اور ساعت اور منزل چاند وغیرہ کا مکمل علم ہونا ضروری ہے علم جفر کے عملوں کے واسطے علم ہندسہ سے بھی واقف ہونا ضروری ہوتا ہے تاکہ استخراج عملیات و مؤکلات میں غلطی کا امکان باقی نہ رہے۔

## عمل سال کے کس حصہ میں کرنا چاہیے

عامل کو لازم ہو کہ سب سے پہلے وہ یہ بات معلوم کرے کہ وہ جو عمل کرنا چاہتا ہے وہ سال کے کس حصے میں کرنا بہتر ہے اور دنوں میں۔ اگر آپ کو عمل ثبات و استحکام کے لئے کرنا ہے جیسے بنیاد' ملازمت قائم رہنے کے لئے۔ جائیداد کی مضبوطی یا کسی چیز کو محفوظ کرنے اور ضائع ہونے سے بچانے کے لئے یا کسی کے پاس رقم جمع نہ ہوتی ہو۔ یا فریقین یا زوجین میں اختلاف رہتا ہو یا شرکاء میں جھگڑا دائمی رہتا ہوں۔ یا نوکر یا بچہ بھاگ جاتا ہوں اس کو باندھنے کے لئے۔ یا تبدیلی کو رکوانے کے لئے۔ مسافر کو سفر سے روکنے کے لئے۔ چلتی اشیاء کو روکنے کے لئے الغرض ایسے عملیات جن کو مضبوط اور استحکام و ثبات کرنا مقصود ہو کشائش رزق۔ افزونی حصول مرتبت کے اعمال اس وقت کرنے چاہئیں جبکہ طالع وقت برج ثابت ہو۔ اور سعد سیارگان کی ان پر نظر نیک ہو یا کوئی سعد ستارہ ان بروج میں حرکت کر رہا ہو یا عمل کا منسوبی ستارہ ان بروج میں اور قمر ہر قسم کی

نحوست سے پاک ہو تو اس وقت ایسے اعمال کرنا فوری تاثیر ظاہر کرتا ہے۔ اور عمل بھی ضائع نہیں ہوتا۔ ثابت برج۔ ثور۔ اسد۔ عقرب۔ دلو

## عمل برائے محبت

اگر محبت کا عمل کرنا ہو یا کسی سلسلہ میں عمل تسخیر چاہتے ہو تو برج ذوجسدین جوزا۔ سُنبلہ۔ قوس۔ اور حوت کا طالع وقت و قمر بھی برج طالع میں ہو شمس و قمر کی آپس میں نظر تثلیث یا تدلیس ہو اور ساعت زہرہ یا مشتری کی ہو۔ اگر طالع میں زہرہ یا مشتری میں سے کوئی ستارہ ہو اور قمر کے ساتھ اس اس سعد نظر ہو یا سعد سیارگان کی نظرات طالع سے نیک ہو یا طالع میں عمل کا منسوبی ستارہ قابض اور ہر قسم کی نحوست سے دور ہو۔ تو حب اور تسخیر کے عمل بنانا بہت ہی موثر ہوتے ہیں۔ اور جلدی اثر کرتے ہیں (اساڑھ۔ گنوار۔ پوس۔ چیت)۔ ذوجسدین برج۔ جوزا۔ سنبلہ۔ قوس۔ حوت

## بغض عداوت

اگر دو شخصیتوں کے درمیان جھگڑا فساد یا جدائی کرانا مقصود ہو تو برج منقلب کو اختیار کرنا چاہیے یہ برج منقلب میں حمل۔ سرطان۔ میزان اور جدی۔ جب طالع وقت منقلب ہو اور شمس طالع میں ہو اور قمر اس کے مقابلے گھر میں یعنی (ساتواں گھر میں) یا مالک طالع اور قمر کا آپس میں مقابلہ ہو۔ ساعت زحل یا مریخ کی ہو۔ یا قمر در عقرب میں ہو یا نحس سیارگان اس پر نظر رکھتے ہوں تو ایسے وقت۔ دشمنی جدائی۔ اعداء نفاق۔ عداوت کے عمل تیار کرنے چاہیں۔ ماہ بیساکھ۔ ساون۔ کارتک۔ ماگھ سے ہے۔

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

## ماہ کے کس حصہ میں عمل کرنا چاہیے

چاند کے اول عشرہ میں برائے معموری وافزود کی حسن و جاہ مرتبہ کے عمل کرنے چاہیں۔ خصوصاً تیرہویں اور چودھویں شب کو قضائے حاجت۔ جذب قلوب اور ایتلاف توصل کے لئے عمل کرنا مفید ہے۔ چاند کے دوسرے عشرہ میں برائے ہلاکی دشمنی۔ الت عدو۔ خرابی کھیت و باغ اور مویشی۔ قطع اولاد کے عمل کرنا مفید ہے۔ ان کاموں کے لئے خصوصاً" اٹھائیسویں انتیسویں رات بڑا اثر رکھتی ہے۔

## کس دن کس کام کے لئے عمل کرنا چاہیے

اتوار (یوم الاحد) کو زبان بندی کا عمل کرنا چاہیے۔ پیر (یوم الاثنین) کو شفائے امراض۔ کشائش رزق اور تسخیر کا عمل کرنا چاہیے منگل (یوم الثلاثہ) کو بغض وعداوت۔ دشمنی۔ جدائی کا عمل کرنا مفید ہے۔ بدھ (یوم الاربعہ) کو زبان بندی عمل کرنا مفید ہے۔ جمعرات (یوم الخمیس) اور جمعہ (یوم الجمعہ) کو ترقی و دولت اور عشق و محبت کا عمل کرنا مفید ہے۔

## تقسیم اوقات دن

صبح کے وقت عشق و محبت اور تسخیر کے نقوش لکھنے چاہیں۔ نیم چاشت کے وقت ترقی رزق۔ دولت کرنے چاہیں۔ ظہر کے وقت بیماری سے صحت پانے کے نقش لکھیں۔ ظہر اور عصر کے درمیان عداوت کے نقوش لکھیں۔ اور عشاء کے وقت زبان بندی کے نقوش لکھنا مفید ہے۔

اس کے علاوہ درجہ ذیل پر بھی غور کرنا ہے

۱ : کتاب ہذا کی عربی عبارت کو قرآن شریف سے درست کرلینا چاہیے تاکہ غلطی نہ رہے میں نے اپنی طرف سے پارہ کا نام سورہ کا نام اور آیت کا نمبر تو لکھ دیا ہے مگر آپ پھر بھی احتیاط کے طور پر قرآن مجید سے دیکھنا بھی ضروری ہے۔

۲ : سیارگان کا حساب ہر سال بڑی بڑی جنتریوں سے مل جاتا ہے وہ سب جنتریاں الیف اے۔ مری جولندن اور امریکہ سے طبع ہوتی ہیں جو ایک سو سال قبل طبع کرا دیتے ہیں یہ سب ان کی اتباع کرتے ہیں۔ وہاں سے آپ کو روزانہ استخراج و سیارگان کے نظرات۔ شرف۔ ہبوط۔ تثلیث۔ تسدیس۔ مقابلہ بڑی آسانی کے ساتھ مل جائیگا۔ ان سے مدد لیں۔ لیکن اپنے وقت میں ڈھلنا صرف آپ کا کام ہے آپ کو کسی قسم کی دقت یا مشکل نہ ہوگی۔

۳ : سیاہی سے مراد خشک و زعفران و گلاب سے ملی ہوئی سیاہی بہتر ہے اور آپ دوسری پاک سیاہی سے بھی کام چلا سکتے ہیں۔

۴ : جس قسم کے کاغذ کی ہدایت کی گئی ہو۔ وہی کاغذ استعمال کرنا چاہیے۔ چمڑا وغیرہ بھی پاک صاف ہونا چاہیے۔

۵ : جہاں جس قسم کی ہدایت ہو اسی پر عمل کرنا ضروری ہے۔

۶ : ہدایت کے مطابق اپنا منہ اس طرف کر کے تعویز لکھنا چاہیے۔ ورنہ عام طور پر بیت اللہ کی طرف رخ کرکے بیٹھنا چاہیے۔

۷ : وقت کا اثر بہت ہوتا ہے۔ پابندی اوقات نہایت ضروری ہے۔ بغیر اس کے کام نہیں ہوتا جہاں جس وقت کی ہدایت ہو۔ پابندی کیجئے۔ اور جہاں نہ ہو تو نماز صبح سے فراغت سے لکھنا چاہیے۔

۸ : عامل کو ہر وقت پاک صاف ۔ عبادت گزار پابند صوم و صلواۃ رہنا چاہیے ورنہ اثر کم ہو گا۔

۹ : لوگوں میں مشہور ہے کہ جو عامل ہدیہ لیتا ہے اس کا اثر نہیں ۔ حالانکہ جس پیشے میں لوگ محنت کرتے ہیں ان کو ان کا معاوضہ ملتا ہے ۔ رسول پاک کا حکم بھی ہے کہ مزدور کی مزدوری اس کے پسینہ خشک ہونے سے پہلے ادا کر دینا چاہیے ۔ جو کچھ موصول ہو جائے لے لے ۔ یہ شرعی بھی جائز ہے تاکہ عامل اپنی گزر اوقات کر سکے ورنہ عامل کم ہو جاویں گے ۔ اور کسی کام میں کوئی محنت نہیں کرے گا۔

## عامل کا نذرانہ

حدیث صد و چہل و ششم صفحہ نمبر ۳۸۱ کا ترجمہ حضرت ابو سعیدؓ سے روایت ہے کہ ہم لوگ سفر میں تھے ۔ اور اسی حدیث مارگزیدہ کا قصہ ہے اور اس میں یہ ہے کہ ابو سعیدؓ فرماتے ہیں کہ میں نے اس مارگزیدہ کو صرف سورہ فاتحہ سے جھاڑا تھا ۔ وہ اچھا ہو گیا اور جو معاوضہ میں سو بکریاں ٹھہری تھیں وہ وصول کر لیں ۔ پھر ہم نے کہا کہ ان بکریوں کے بارے میں حضرتؐ سے دریافت کر کے تصرف میں لاویں گے چنانچہ رسول خداؐ کی خدمت میں حاضر ہو کر حکم شرعی دریافت کریں ہو ہم حاضر ہوئے ہم نے آپ سے ذکر کیا آ نے تعجب فرمایا کہ تم کو کیسے خبر ہو گئی کہ سورہ فاتحہ جھاڑ بھی ہے ۔ پھر ان کے سوال میں جواب فرمایا کہ ان بکریوں کو تقسیم کر لو ۔ اور میرا حصہ بھی لگانا فرمایا کہ اس کے حلال ہونے میں شبہ نہ رہے روایت کیا اس کو بخاری ۔ مسلم ۔ ترمذی ۔ ابوداؤد نے اس سے ثابت ہوتا ہے کہ کسی عمل یا تعویذ کا ہدیہ لینا خلاف شرع نہیں ہے یہ بات ان لوگوں کے لئے لکھی ہے ۔ جو مفت کام کرانا چاہتے ہیں ان کا کام ہرگز ہرگز نہ ہو گا۔

۱۰ : رحیم الجفر حصہ اول و دوئم و سوئم میں ابجدیں ۲۸ لکھیں ہیں منازل قمری کے مطابق وہاں سے مدد ضرور لیں۔

۱۱ : حروف تہجی اور اس کے اعداد سے واقفیت ہونا نہایت ضروری ہے۔

۱۲ : برج اور سیارگان کی چال نظرات دوست،دشمن ۔ شرف ۔ ہبوط ۔ عروج زوال ۔ رجعت استقامت کا جاننا بہت ضروری ہے۔

۱۳ : منازل قمردن رات کی نیک وبد ساعتوں کا علم رکھنا ضروری ہے۔

۱۴ : اسماء باری تعالیٰ عناصر کے مطابق اور قواعد و طریق استخراج و موکلات ۔ اعوان جن کا علم رکھنا ضروری ہے۔

۱۵ : عمل کی زکوٰۃ اور اس کی شرائط کی پابندی لازمی ہے۔

قیمت یا اعداد حروف ۔ یہاں پر نقشہ بنانا ہے

## قیمت یا اعداد حروف

| حروف | ا | ب | پ | ج | چ | د | ڈ | ھ | و | ز | ژ | ح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۲ | ۲ | ۳ | ۳ | ۴ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۷ | ۸ |
| حروف | ط | ی | ک | گ | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق |
| اعداد | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ |
| حروف | ر | ڑ | ش | ت | ٹ | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | ہمزہ |
| اعداد | ۲۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ | ۱/۱۰ |

کسی سورہ یا آیت قرآن کریم یا کسی انسان کے اعداد لیتے وقت یہ بات ملحوظ خاطر رہے کہ ہر لفظ کے وہ تمام حروف جو لکھنے میں آتے ہیں ۔ ان سب کے اعداد لیے جائیں گے ۔ خواہ بعض حروف تلفظ میں نہ آتے ہوں اس طرح وہ حروف جو لکھا ایک بار جاتا ہے مگر تشدید کی وجہ سے پڑھا دوبارہ جاتا ہے ۔ اس کے عدد کے ایک ہی بار لئے جائیں گے نہ کہ دو بار ۔ تصریح بالا کا منشا یہ ہے کہ اعداد صرف ان ہی حروف کے لیجئے جو تحریر میں میں موجود ہیں تلفظ سے اعداد کا کوئی تعلق نہیں مثلاً عبدالرحیم کا تلفظ عبد رحیم ہے یعنی تلفظ میں "ال" نہیں آتا اور "ر" دوبارہ پڑھا جاتا ہے ہم اعداد تلفظ سے نہیں لیں گے ۔ بلکہ جس طرح لکھا جاتا ہے اسی طرح اعداد نکالیں گے چنانچہ عبدالرحیم کے اعداد اس طرح ہونگے ۔ ع ب د ا ل ر ح ی م میزان ۳۶۵

ع = ۷۰ . ب = ۲ ـ د = ۴ ـ ا = ۱ ـ ل = ۳۰ ـ ر = ۲۰۰ ـ ح = ۸ ـ ی = ۱۰ ـ م = ۴۰ =

کل میزان ۳۶۵

## ہمزہ کے اعداد پر خاص توجہ دیں

ہمزہ کے عدد پر بحث کرنے سے پہلے ہمزہ اور الف کا فرق سمجھ لیجئے ہمزہ ہمیشہ متحرک ہوتی ہے اور الف ہمیشہ ساکن ہوتا ہے الف اور ہمزہ دونوں کا عدد ایک ہے چنانچہ جرأت مائۃ وغیرہ میں صرف ہمزہ ہے الف نہیں ہے اس کے اس کا عدد ایک لیا جائیگا کبھی ایسے بھی الفاظ آجاتے ہیں جن میں الف اور ہمزہ دونوں آجاتے ہیں ایسی صورت میں اس میں ایک عدد الف کا اور ایک عدد ہمزہ کا لیا جائے گا ۔ لیکن جب ہمزہ "ی" کی صورت میں لکھی جاتی ہے تو اس وقت ہمزہ کو ی" کی شکل میں ہو اس کے بھی دس عدد لیں مثلاً آئندہ پائندہ یا آئینہ وغیرہ اس طرح جو الف "ی" کی شکل میں ہو اس کے بھی دس عدد ہوتے ہیں جیسے عیسٰی موسٰی وغیرہ مجھے امید قوی ہے آپ نے ہمزہ کو اچھی طرح سمجھ لیا ہو

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

گا۔ یہ اہم بات تھی۔

عنصر کے لحاظ سے حروف معہ منازل قمر و موکل یہاں نقشہ بنانا ہے

## عنصر کے لحاظ سے حروف معہ منازل قمر و موکل

| ابجد قمری | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی | ک گ | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف عنصر | آتشی | بادی | آبی | خاکی | آتشی | بادی | آبی | خاکی | آتشی | بادی | آبی | خاکی | آتشی | بادی |
| منزل قمر | شرطین | بطین | ثریا | دبران | ہقعہ | ہنعہ | ذراع | نثرہ | طرف | جبہہ | زبرہ | صرفہ | عوا | سماک |
| موکل | اسرافیل | جبرائیل | کلکائیل | دردائیل | دردیائیل | رفتمائیل | سرکتائیل | تنکفیل | اسمعائیل | سرکتائیل | حمرائیل | طاطائیل | روبائیل | حولائیل |
| ابجد قمری | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| حروف عنصر | آبی | خاکی | آتشی | بادی | آبی | خاکی | آتشی | بادی | آبی | خاکی | آتشی | بادی | آبی | خاکی |
| منزل | غفرہ | زبانہ | اکلیل | قلب | شولہ | نعائم | بلدہ | ذابح | بلع | سعود | اخبیہ | مقدم | موخر | رشا |
| موکل | ہموائیل | لومائیل | سرحمائیل | اہجمائیل | عطرائیل | امواکیل | ہمرائیل | عزرائیل | میکائیل | اہجمائیل | عنیائیل | عطکائیل | نورائیل | نوخائیل |

عملیات دنیا میں ہر اسم کی طبع اور عنصر معلوم کیا جاتا ہے مثلاً فیاض احمد اور زبیدہ ان دونوں کے عنصر مزاج ضرور دیکھا جاتا ہے فیاض کا پہلا حرف ف ہے اس کا مزاج آتشی ہے اور زبیدہ کا پہلا حرف ز ہے اس کا مزاج آبی ہے چونکہ آتش اور آب میں دشمنی ہے۔ اس لئے ان کی آپس میں محبت نہیں ہو سکتی ان دونوں میں محبت پیدا کرنے کے لئے جعفری طریقوں سے محبت پیدا کی جا سکتی ہے اس کی تشریح و توضیح۔ رحیم العملیات حصہ دوئم اور سوئم میں کر دی گئی ہے۔ وہاں سے مدد لیں

اس کلیہ کو ہمیشہ مد نظر رکھیں۔

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

موافق ------ آتش و باد اور آب و خاک

مخالف ------ آتش و آب اور باد و خاک

متوسط ------ آتش و خاک اور باد و آب

اس طرح برجوں میں حروف کی تقسیم ہے۔

برج آتشی حمل اسد قوس

حروف = ا۔ع۔ھ ط اح۔ق۔ش

برج بادی = جوزا میزان دلو بروج آبی = سرطان۔ عقرب۔ حوت

حروف = ف۔ی۔ض۔غ۔ظ ک۔ص س۔ل۔ر۔ث۔ن۔و۔د

خاکی حروف = ج۔م۔ز۔ب۔خ۔ت ذ

اعداد حروف ابجد ملفوظی حمل کبیرو حمل صغیرو بسیط وغیرہ یہاں نقشہ بناتا ہے

## اعداد حروف ابجد ملفوظی ۔ جمل کبیر و جمل صغیر و بسط وغیرہ

| حروف | ا | ب | ج | د | ه | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ملفوظی | الف | با | جیم | دال | ھا | واؤ | زا | حا | طا | یا | کاف | لام | میم | نون |
| کبیر | ۱۱۱ | ۳ | ۵۳ | ۳۵ | ۶ | ۱۳ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۰۱ | ۷۱ | ۹۰ | ۱۰۶ |
| وسیط | ۱۲ | ۳ | ۸ | ۸ | ۶ | ۴ | ۸ | ۹ | ۱ | ۲ | ۲ | ۸ | ۹ | ۷ |
| صغیرا | ۳ | ۳ | ۸ | ۸ | ۶ | ۴ | ۸ | ۹ | ۱ | ۲ | ۲ | ۸ | ۹ | ۷ |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| ملفوظی | سین | عین | فا | صاد | قاف | را | شین | تا | ثا | خا | ذال | ضا | ظا | غین |
| کبیر | ۱۲۰ | ۱۳۰ | ۸۱ | ۹۵ | ۱۸۱ | ۲۰۱ | ۳۶۰ | ۴۰۱ | ۵۰۱ | ۶۰۱ | ۷۳۱ | ۸۰۵ | ۹۰۱ | ۱۰۶۰ |
| وسیط | ۱۲ | ۱۳ | ۹ | ۱۴ | ۱۹ | ۲۱ | ۳۶ | ۴۱ | ۵۱ | ۶۱ | ۷۴ | ۱۳ | ۹۱ | ۱۰۶ |
| صغیر | ۳ | ۴ | ۹ | ۵ | ۱ | ۳ | ۹ | ۵ | ۶ | ۷ | ۲ | ۴ | ۱ | ۷ |

## فریقین کے تعلقات کیلئے

# بروج کا کردار

| نام بروج | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دورہ سال | ۲۱ مارچ تا ۲۰ اپریل | ۲۱ اپریل تا ۲۲ مئی | ۲۳ مئی تا ۲۱ جون | ۲۲ جون تا ۲۲ جولائی | ۲۳ جولائی تا ۲۳ اگست | ۲۴ اگست تا ۲۳ ستمبر | ۲۴ ستمبر تا ۲۳ اکتوبر | ۲۴ اکتوبر تا ۲۲ نومبر | ۲۳ نومبر تا ۲۲ دسمبر | ۲۲ دسمبر تا ۲۰ جنوری | ۲۱ جنوری تا ۱۹ فروری | ۲۰ فروری تا ۲۱ مئی |
| ماہ شمسی | مارچ | اپریل | مئی | جون | جولائی | اگست | ستمبر | اکتوبر | نومبر | دسمبر | جنوری | فروری |
| ماہ قمری | محرم | صفر | ربیع الاول | ربیع الثانی | جمادی الاول | جمادی الثانی | رجب | شعبان | رمضان | شوال | ذیقعد | ذی الحج |
| ماہ ھندی | بیساکھ | جیٹھ | ہاڑ | ساون | بھادوں | اسوج | کاتک | مگھر | پوہ | ماگھ | پھاگن | چیت |
| ہندی نام | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کمبھ | مین |
| مالک سیارہ | مریخ | زہرہ | عطارد | قمر | شمس | عطارد | زہرہ | مریخ | مشتری | زحل | زحل | مشتری |
| تذکیر و تانیث | مذکر | مونث | مذکر | مونث | مذکر | مونث | مذکر | مونث | مذکر | مونث | مذکر | مونث |
| حالت بروج | منقلب | ثابت | ذوجسدین | منقلب | ثابت | ذوجسدین | منقلب | ثابت | ذوجسدین | منقلب | ثابت | ذوجسدین |
| تاثیر بروج | نحس | سعد | مشترک | سعد | نحس | مشترک | سعد | نحس | سعد | نحس | نحس | سعد |
| دوست بروج | اسد قوس | سنبلہ جدی | میزان دلو | عقرب حوت | حمل قوس | ثور جدی | جوزا دلو | سرطان حوت | حمل اسد | ثور سنبلہ | جوزا میزان | سرطان عقرب |
| دشمن بروج | ثور سنبلہ عقرب قوس | حمل جوزا میزان قوس | ثور سرطان عقرب جدی | جوزا اسد دلو قوس | سرطان دلو سنبلہ جدی | ثور سنبلہ عقرب حوت | حمل جوزا میزان قوس | ثور سرطان عقرب جدی | جوزا اسد قوس دلو | میزان جدی حوت | سرطان سنبلہ جدی حوت | حمل اسد میزان دلو |
| مساوی | جوزا دلو | سرطان حوت | حمل اسد | ثور سنبلہ | جوزا عقرب | سرطان عقرب | قوس اسد | جدی سنبلہ | میزان دلو | عقرب حوت | قوس حمل | جدی ثور |
| حروف منسوب | ای ل ع | ب و | ک ق | ہ ح | م | ب س غ | ر ت ط | ط ذ ض ز ن | ف | ج خ گ | س ش ص ت | د چ |
| عملیات | دشمنی کیلئے | دولت و عزت | پیار محبت | مطالبات | کاروبار | ملاقات | دشمنی | حب عزت | پیار محبت | دشمنی | عزت | محبت |
| عنصر | آتشی | خاکی | بادی | آبی | آتشی | خاکی | بادی | آبی | آتشی | خاکی | بادی | آبی |

فقیر نے بروج کا مکمل نقشہ پیش کیا ہے اس کے بارے میں مزید روشنی ڈالتا ہوں
ہر شخص کی دلی خواہش ہوتی کہ فلاں شخص میرا دوست ہے یا دشمن۔ فلاں عورت سے

میری محبت ہو سکتی ہے یا نہیں فلاں شخص سے شراکت کروں یا نہ کروں یہ امر میرے حق میں ہے یا نہیں وغیرہ وغیرہ اہم بروج اور سیارگان سے معلوم کیا جا سکتا ہے۔ اگر بروج آپس میں دوست ہیں تو دوستی ہو سکتی ہے اور آپ کا رفیق حیات بہتر ثابت ہو گا۔ شراکت میں نفع ہو گا اگر بروج کی آپس میں دشمنی ہے تو پریشانی کا سبب بنے گی اس کے عملیات دنیاں میں اس کی اشد ضرورت ہے ان سیارگان کے اثرات کو بھی مد نظر رکھا جاتا ہے یہاں پر صرف اور صرف بروج کی محبت و دشمنی کا نقشہ پیش کرتا ہوں۔

## بروج کی محبت و دشمنی کا نقشہ

| | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حمل | ثور | جوزا قوس | سنبلہ | میزان | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | اسد | حمل | حمل | ثور | حمل |
| اسد | عقرب | دلو | حوت | حمل | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | حوت | سنبلہ | عقرب | میزان | ثور |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |

## سیارگان کی دوستی اور دشمنی کا نقشہ

| سیارگان | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دوست | عطارد زہرہ | شمس قمر مریخ | شمس قمر مشتری | مریخ قمر مشتری | عطارد زحل | شمس و زہرہ | شمس و عطارد |
| دشمن | شمس قمر مریخ | عطارد زہرہ | عطارد | زحل و زہرہ | شمس و قمر | قمر | کوئی نہیں |
| مساوی | مشتری | زحل | زحل و زہرہ | عطارد | مریخ و مشتری | مریخ زحل مشتری | مریخ زہرہ زحل مشتری |

## مقامات شرف و ہبوط سیارگان معہ درجات

| سیارگان | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | حالت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شرف | حمل ۱۹ | ثور ۳ | جدی ۲۸ | سنبلہ ۱۵ | سرطان ۱۵ | حوت ۲۷ | میزان ۲۱ | درجہ کمال کی سعادت ہے |
| ہبوط | میزان ۱۹ | عقرب ۳ | سرطان ۲۸ | حوت ۱۵ | جدی ۱۵ | سنبلہ ۲۷ | حمل ۲۱ | کمزوری و پریشانی |
| ادج | سرطان ۲۰ | سنبلہ | اسد ۱۹ | عقرب ۵ | میزان ۲ | جوزا ۲۲ | قوس ۱۳ | بلندی و سرفرازی |
| حفیض | جدی ۲۰ | حوت | دلو ۱۹ | ثور ۵ | حمل ۲ | قوس ۲۲ | جوزا ۱۳ | پستی اور گراوٹ |
| فرح | قوس | جوزا | سنبلہ | حمل | دلو | اسد | حوت | فرصت عیش خوشی |
| طرح | جوزا | قوس | حوت | میزان | اسد | دلو | سنبلہ | مصیبت، غم، امراض |
| ترفع | اسد | ثور | حمل | سنبلہ | قوس | میزان | دلو | باعزت مکرم، ترقی یافتہ |
| دبال | دلو | عقرب | میزان | حوت | جوزا | حمل | اسد | تفکرات، غم، تنزل |

## طبائع حروف تہجی

| طبائع حروف | حروف متعلق | اختصار | جہت | مجموعہ اعداد | تاثیر |
|---|---|---|---|---|---|
| آتشی | اہ ط م ف ش ذ | اہطمفشذ | یہ حروف مشرقی ہیں | ۱۱۳۵ | گرم |
| خاکی | ب و ی ن ص ت ض | بویں متضں | یہ حروف جنوبی ہیں | ۱۳۵۸ | خشک |
| بادی | ج ز ک س ق ث ظ | جزکس قثظ | یہ حروف مغربی ہیں | ۱۵۹۰ | سرد |
| آبی | د ح ل ع ر خ غ | دحلع رخغ | یہ حروف شمالی ہیں | ۱۹۱۲ | تر |

### جدول مزاجی حروف

آتشی = ا، ہ، ط، م، ف، ش، ذ۔ بادی = ب، و، ی، ن، ص، ت، ض

آبی = ج، ز، ک، س، ق، ث، ظ خاکی = د، ح، ل، ع، ر، خ، غ۔

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

## نقشہ ساعات سیارگان و اثرات سیارگان (دن کے ۱۲ گھنٹے)

| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| کیا کام کرنا چاہیے | محبت | صلح | عداوت | جاہ و جلال | محبت | شہکار | خاموشی | تباہی دشمن | محبت | عداوت | صلح | قبولیت |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| کیا کام کرنا چاہیے | محبت | منحوس | سفر | منحوس | عداوت | تکمیل کام | منحوس | جاہ و جلال | محبت | سرکام مسکرو | طلسم | نقصان |
| سوموار | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| کیا کام کریں | محبت | سفر | نکاح | بیمار کرنا | حاجات | طلسم | زبان بندی | صلح و محبت | جدائی | محبت | عداوت | محبت |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| کیا کام کریں | عداوت | منحوس | نکاح | اعمال برکت | منحوس | بیمار | محبت | عداوت | محبت | منحوس | سفر | عداوت |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| کیا کام کریں | قبول دعا | نحس | خون جاری کرنا | اعمال خیر | عداوت | سفر | محبت | علاج کیلئے | عداوت | تسخیر حکام | قبول | عداوت |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| کیا کام کریں | قبول محبت | بیمار کرنا | محبت | محبت | عقد | سفر | عداوت | محبت | تسخیر حکام | حاجات | محبت | نحس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| کیا کام کریں | علاج | طلسم | نحس | کنواں کھدائی | محبت | حاجات | جاہ و جلال | محبت | ہر کام کے لیے | جدائی | نحس | محبت |

## اچھے نام سے روشن مستقبل کیا ہے؟

اچھا نام اچھے مقام حاصل کرتا ہے۔ اچھے نام سے بچے کا مستقبل روشن ہوتا ہے
علمی لحاظ سے اپنے بچے کا نام رکھنے کیلئے ادارے سے رجوع کریں!

# نقشہ ساعات سیارگان و اثرات (رات کے ۱۲ گھنٹے)

| | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| کیا کام کرنا چاہیے | محبت | صلح | جاہ | محبت | محبت | شکار | کچھ شر تخریب | بربادی دشمن | محبت | عداوت | صلح | قبول |
| اتوار | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| کیا کام کریں | محبت | نحس | سفر | نحس | عداوت | تکمیل کام | نحس | جاہ و جلال | محبت | جو چاہو کرو | طلسم بناؤ | نقصان |
| سوموار | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| کیا کام کریں | محبت | سفر | نکاح | بیمار کرنا | حاجت | طلسم بناؤ | زبان بندی | صلح و محبت | جدائی | محبت | عداوت | محبت |
| منگل | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| کیا کام کریں | عداوت | نحس | نکاح | برکت | نحس | بیمار کرنا | محبت | عداوت | محبت | نحس | سفر | بغض |
| بدھ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| کیا کام کریں | قبول | نحس | خون جاری کرنا | اعمال خیر | عداوت | سفر | محبت | علاج | عداوت | ملاقات حاکم | قبول | عداوت |
| جمعرات | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| کیا کام کریں | قبول محبت | بیمار کرنا | محبت | محبت | عقد | سفر | عداوت | محبت | لوگوں سے ملنا | حاجت | محبت | نحس |
| جمعہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| کیا کام کریں | نکاح | طلسمات | کنواں | محبت | حاجت | جاہ | محبت | ہر کام کیلئے | نحس | فراق | نحس | محبت |

## بخورات و اعذیہ سیارگان

عمل میں بخورات و اعذیہ کی بھی تاکید کی جاتی ہے لہٰذا جس ستارے کی ساعت ہو

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232




عمل شروع کیا جائے۔ اس کے بخود ورشن کرنا و دیگر لوازمات مہیا کرنا نہایت ضروری ہے جن کی تفصیل ہے۔

| نام سیارہ | بخورات | اندیہ | خوشبو |
|---|---|---|---|
| شمس | دارچینی، عود، مشک، زعفران | چاول، زردہ، میوہ، مٹھائی | عطر، شہد |
| قمر | لوبان ذکر، عود، صندل، کافور | چاول سفید، شیریں، دہی | گلاب، کیوڑہ |
| مریخ | لوبان، عود، دال، صندل، | گوشت کباب میوہ ترش | تیز و تند خوشبو |
| عطارد | عود، گوگل، لوبان، صندل | چاول دال مونگ انگور انار | مجموعہ خوشبو |
| مشتری | عود، لوبان، صندل، زعفران | ثیر مرنج، زردہ، میٹھی روٹی | عطر گلاب |
| زہرہ | صندل، قرنفل، عود، زعفران | " " حلوہ، شہد | عطر سہاگ |
| زحل | عود، لوبان، مرچ سیاہ، ہرمل دررر | کھچڑی، دال ماش، بینگن، میوہ تلخ | عطر گل۔ |

## اربعہ عناصر

بخوبی یاد کہ پروردگار دو عالم نے سوالیہ ثلاثہ شش جہات خمسہ شجرہ ہفت افلاک غرض عرش تا فرش ہر چیز کی بنا اربعہ عناصر پر قائم کی ہے جن میں اول آتش دوئم باد، سوئم آب اور چہارم خاک ہے اور یہ چاروں عناصر چہار اطراف عالم سے تعلق خاص رکھتے ہیں چنانچہ آتشی شرق سے، باد مغرب سے آب شمال سے اور خاک جنوب سے اور پھر ہر چہار عناصر باہم ایک دوسرے کے دوست اور دشمن بھی ہیں اور انہی کی دوستی و دشمنی کے پردے میں عملیات و نقوش طلسم کی ناکامی و کامیابی کا راز پوشیدہ ہے اس کا تذکرہ سابقہ اوراق میں پیش کر چکا ہوں۔

## خواص حروف تہجی

### شفاء الامراض

نقشہ بالا سے یہ بخوبی ظاہر ہوا کہ اقسام حروف چار صریح پر ہی یعنی آتشی (گرم)

خاکی (خشک) بادی (سرد) اور آبی (تر) ان سے امراض جسمانی کے دفعیہ کی صورت یہ ہے کہ جہاں سرد امراض مثلاً نزلہ زکام' کھانسی' لقوہ' نمونیہ' وغیرہ ہو تو وہاں گرم حروف کو ان کی تعداد کے مطابق مقرر کرے اور اہطمفشذ کو جن کے اعداد ۱۱۳۵ ہیں اتنی بار تو سردی اور اس کے عائد کردہ امراض دور ہو جائیں ایسی ہی خاکی حروف ہیں جن کی اعداد جو ۱۳۵۸ ہیں تر بلغمی امراض کے لئے اتنی مقدار میں پڑھیں تو شفا ہو گی بادی حروف گرم امراض کے لئے ان کے اعداد ۱۰۹۰ کے مطابق پڑھیں تو گرم امراض کا دفعیہ ہو۔ اور جسم میں ٹھنڈک پڑ جائے۔ خشکی کے مرضوں کے لئے تر حروف (آبی) جن کی تعداد ۱۹۱۲ ہے ان کے مطابق پڑھیں تو خشکی دور ہو اور جسم میں تری پیدا ہو کر طبیعت کو سکون حاصل اور جسم سے گرمی ختم ہو جائے اگر آپ زیادہ اثر دیکھنا چاہتے ہیں تو بروج عنصری اور سیارگان عنصری کو مد نظر رکھ کر اس کا نقش بنائے مربع۔ آتشی چال سے خاکی چال، بادی چال سے اور آبی چال سے خانہ پوری کریں تو پھر حروف کے اثرات آپکو روحانیت کا قائل کر دیں گے۔ اور ان کے اثرات آپ پر رونما ہو جائیں گے اب ہش ہش کر اٹھے گے کہ واقعی حروف کا اعجاز ہے۔

## خواص ساعت سیارگان

شمس :- یہ سیارہ سعد ہے۔ اس کی ساعت میں بادشاہ' امراء' وزراء کی ملاقات کرنا' شادی کے کپڑے خریدنا' حجامت بنوانا مبارک ہے۔ طلسم تعویذ ترقی مرتبہ' جاہ جلال حشمت بزرگی کے لئے لکھنا اچھا ہے اس کی ساعت میں جو بچہ پیدا ہو گا۔ خوبصورت' نیک بخت بڑی عمر والا ہوتا ہے۔ شرف جو ہر سال اپریل میں آتا ہے اس میں دشمنوں پر فتح یابی' عظمت اور فتوحات کے لئے نقش یا لوح تیار کی جاتی ہے اس کا نقش یا لوح مقدس ہے۔ یہ 6x6=36 خانے ہوتے ہیں ایک ضلع کے خانوں کی تعداد ۱۱۱ کل خانوں کی تعداد ۶۶۶ ہوتے ہیں اس کی کل تعداد میں ۱۰۵ تفریق کریں اور ۶ پر تقسیم کریں اگر ایک بچے کو خانہ نمبر ۳۱ میں ایک کا اضافہ کریں اگر دو بچیں تو خانہ نمبر ۲۵ میں ایک کا اضافہ کریں اگر باقی ۳ بچیں تو خانہ نمبر ۱۹ میں ایک اضافہ کریں اگر تقسیم ۴ باقی بچیں تو خانہ نمبر ۱۳





میں اضافہ کریں اگر تقسیم سے ۵ بچیں تو خانہ نمبر۷ میں ایک کا اضافہ کرنے سے نقش مکمل ہو جائے گا۔

**زہرہ** :۔ یہ ستارہ سعد اصغر ہے اس ساعت میں طلسم اور تعویذ محبت اور زبان بندی کا لکھنا بہتر ہوتا ہے۔ اس کی ساعت میں بادشاہ' وزراء' امراء سے ملاقات کرنا۔ مرض کا علاج کرنا' کپڑے پہننا' باغ لگوانا' خرید و فروخت کرنا' مبارک ہے۔ اس ساعت میں جو بچہ پیدا ہو گا نیک بخت اور اعلیٰ تعلیم حاصل کرے گا شرف زہرہ بھی ہر سال آتا ہے۔ اس وقت تسخیر خلق' تسخیر مستورات' تسخیر محبوب' تسخیر عوام کے نقش یا طلسم تیار کئے جاتے ہیں 5x5=25 خانے ہوتے ہیں ایک ضلع کے اعداد ۶۵ اور کل اعداد ۳۲۵ ہوتے ہیں۔ نقش پر کرنے کا اصول یہ ہے کہ کل اعداد میں سے ۶۰ تفریق کر اور ۵ پر تقسیم کریں اگر تقسیم سے ایک بچے تو خانہ نمبر۲۱ میں اک کا اضافہ کریں اگر تقسیم سے ۲ باقی بچیں تو خانہ ۱۶ میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم سے ۳ باقی بچیں تو خانہ نمبر۱۱ میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم سے ۴ باقی بچیں تو خانہ نمبر۶ میں ایک کا اضافہ کریں نقش یا طلسم مکمل ہو جائیگا اس کی شرف برج میزان ۱۹ درج پر ہوتا ہے۔ ان کی قسمت بدل دینے کا عمل کیا جاتا ہے دو مخصوص کی دشمنی کو محبت سے بدل دینا۔ زمین یا نکاح یا ملازمت جانے کا خطرہ ہو تو دُور کر دینا دشمنوں پر فتح پانا اور قوم پر سرداری پانے کے نقش اور لوحیں تیار کی جاتی ہیں۔ مسبع کے 9x9=81 خانے ہوتے ہیں کل اعداد میں سے ۳۶۵ تفریق کر اور ۹ پر تقسیم کرنے سے اگر خارج قسمت کو خانہ اول میں رکھ کر مسبع پر کریں اگر تقسیم سے ایک بچے کو خانہ نمبر۷۳ میں ایک کا اضافہ کرلیں اگر تقسیم سے ۲ بچیں تو خانہ نمبر۶۴ میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم سے ۳ باقی بچیں تو خانہ نمبر۵۵ میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم سے ۴ باقی بچیں تو خانہ نمبر۴۶ میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم سے ۵ بچیں تو خانہ نمبر۳۷ میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم میں ۶ باقی بچیں تو خانہ نمبر۲۸ میں ایک اضافہ کریں اگر تقسیم سے ۷ باقی بچے تو خانہ نمبر۱۹ میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم سے ۸ باقی بچے تو خانہ نمبر۱۰ کا اضافہ کر کے مسبع پر کریں۔

**عُطارِد** :۔ یہ سیارہ ۳ تاثیر میں مشترک ہے۔ جس سیارے کے ساتھ ہوتا ہے اس جیسا عمل کرتا ہے۔ اس ساعت میں طلسم و نقش بنانا بہتر ہے اس ساعت میں محبت کا تعویذ، خواب بندی زبان بندی تیغ بندی کرنا کامیابی ہے علاج کرانا، مکتب میں بچے کو بٹھانا، کنواں کھدانا، خرید و فروخت کرنا اچھا ہے۔ جو بچہ اس ساعت میں پیدا ہوگا نیک ہوگا، شرف عطارد ہر سال آتا ہے۔ اس میں

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

تسخیر افسران و حکام تسخیر اہل قلم، قوت الحافظہ، حصول علم، حصول نوکری حاصل کرنے کے لیے، امتحان کی کامیابی کے نقوش طلسم اور لوح تیار ہوتی ہے۔ امراض میں دماغی امراض کا خاص طور پر علاج ہو سکتا ہے اس کا تعلق مربع سے ہے ۴×۴ = ۱۶ خانے ہوتے ہیں ایک ضلع کا میزان ۳۴، کل خانوں کے اعداد ۱۳۶ ہوتے ہیں۔ اگر آپ نقش پُر کرنا چاہتے ہیں تو کل اعداد میں سے ۳۰ تفریق کریں اور ۴ پر تقسیم کریں۔ اگر ایک باقی بچے تو خانہ نمبر ۱۳ میں ایک کا اضافہ کریں اگر ۲ باقی بچے تو خانہ نمبر ۹ میں ایک کا اضافہ کریں اور اگر ۳ باقی بچیں تو خانہ نمبر ۵ میں ایک کا اضافہ کریں۔ نقش یا لوح مکمل ہو جائیگی۔

**قمر:** یہ سیارہ سعد ہے۔ اس ساعت میں محبت، شفائے امراض کا طلسم یا تعویز لکھنا عمارت بنوانا، چاہ کھدوانا، باغ لگوانا اس کی ساعت میں جو بچہ پیدا ہوتا ہے۔ وہ صاحب دولت صاحب عقل اور نیک ہو۔ قدم مبارک اسے ہر ماہ میں شرف برج ثور ہوتا ہے۔ امراض کے دفعہ اور ترقی علم ترقی تجارت تسخیر محبوب کے عمل تیار کیے جاتے ہیں۔ مثلث کا تعلق قمر سے ہے ۳×۳ = ۹ خانے ہوتے ہیں۔ ایک ضلع کے میزان ۱۵، اور کل میزان میں ۱۲ تفریق کر کے ۳ پر تقسیم کیا جاتا ہے۔ خارج قسمت کو خانہ نمبر ۱ میں رکھ کر مثلث پُر کی جاتی ہے۔ اگر تقسیم سے ایک بچے تو خانہ نمبر ۷ میں ایک کا اضافہ کیا جاتا ہے۔ اگر تقسیم سے ۲ باقی بچیں تو خانہ نمبر ۴ میں ایک کا اضافہ کیا جاتا ہے۔ اس طرح کسر کو خانوں میں ڈالا جاتا ہے۔ اس طرح نقش مکمل ہو جاتا ہے۔

**زحل:** یہ سیارہ نحس اکبر ہے، ہر برج کو ۳۰ ماہ میں قطع کرتا ہے۔ تمام فلک کو ۲۹ سال میں طے کرتا ہے۔ اس کی ساعت میں طلسم و تعویز نقش بربادی اور ہلاکی دشمن، انسان تباہی کے لیے عمل کیا جاتا ہے۔ لیکن اس کی ساعت میں سفر کرنا، بادشاہ یا امراء وزراء سے ملاقات کرنا سخت منع ہے۔ ہر نیک اور سعد کام کرنا ممنوع ہے عملیات کی دُنیا میں اس کا تعلق مسبع سے ہے۔

**مشتری:-** یہ سیارہ سعد اکبر ہے۔ اس کی ساعت میں شادی' نکاح' ملاقات امراء' وزراء' کرنا بہتر ہے۔ خرید و فروخت کرنا افضل ہے اس ساعت میں طلسم و تعویذ' تسخیر دوستی و بلندی مرتبہ لکھنا بہتر ہوتا ہے۔ اسے شرف برج سرطان میں ہوتا ہے اس حصول مال و دولت' ترقی رزق' ترقی مراتب' آمدن کے مختلف ذرائع پیدا کرنا' ادائیگی قرض انعامی سکیموں کے لئے نقش تیار کئے جاتے ہیں اس ساعت میں جو بچہ پیدا ہو گا نیک بخت صاحب اقبال ہو گا مشمن سے تعلق رکھتا ہے 64=8x8

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

ہوتے ہیں اس کو پر کرنے کا قانون یہ ہے کہ اسماء الٰہی اور آیت قرآنی کے کل اعداد میں سے ۲۵۲ تفریق کرنے سے ۸ پر تقسیم کرنے سے جارح قسمت کو خانہ اول میں رکھ کر مشمن پر کریں اگر تقسیم کرنے سے ایک کسر بچے تو خانہ نمبر۵۷ میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم سے ۲ بچیں تو خانہ نمبر ۴۹ میں ایک کا اضافہ کریں اگر ۳ باقی بچیں تو خانہ ۴۱ میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم سے ۴ باقی بچیں تو خانہ نمبر۳۳ میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم سے ۵ باقی بچیں تو خانہ نمبر۲۵ میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم سے ٦ باقی بچیں تو خانہ نمبر۱۷ میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم کرنے سے ۷ باقی بچیں تو خانہ نمبر۹ میں ایک کی اضافہ کریں۔ اس طرح مشمن پر ہو جائیگی۔

**مریخ:-** یہ سیارہ نحس اصغر ہے۔ اس کی ساعت میں ہر نیک کام کرنا اچھا نہیں البتہ اس کی ساعت میں تعویذ اور نقش ہلاکی دشمن، فساد، جدائی، تباہی، جنگ میں فتح اصل کرنے کا عمل کیا جاتا ہے اس کی ساعت میں آلات جنگ خریدنا اچھا ہے اس ستارہ کو شرف جدی ۲۹ درجے پر ہوتا ہے ۲؍۱؍۱ سال کے بعد ہوتا ہے اس وقت حصول قوت و شجاعت دل کو قوی کرنا، جنگ میں فتح یابی، غلبہ اعداد، دشمن کے شر، آسیب سے بچنے کے لئے الواح تیار کی جاتی ہے اس کا تعلق مسبع سے ہے۔ 7x7=49 خانے ہوتے ہیں اس کے پر کرنے کا قانون یہ ہے شرفات سیارگان کے موافق اسماء الٰہی اور آیات قرآنی کے کل اعداد میں سے ۱۶۸ تفریق کریں اور باقی کو نے پر ۷ تقسیم کرنے سے اگر ایک بچے تو خانہ نمبر۴۳ میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم سے ۲ بچیں تو خانہ نمبر۳٦ میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم سے ۳ باقی بچیں تو خانہ نمبر۲۹ میں ایک کا اضافہ کریں اگر ۴ باقی بچیں تو خانہ نمبر۲۲ میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم سے ۵ باقی بچیں تو خانہ نمبر۱۵ میں ایک کا اضافہ کریں اگر ٦ بچیں تو خانہ نمبر۸ میں ایک کا اضافہ کرکے مبع کو پر رکیں۔

## دن رات کتنے لمبے ہوتے ہیں

۱ ۔ جتنے بجے شمس غروب ہو اس کو دوچند کرلو تو دن کی لمبائی معلوم ہو جائے گی۔

۲ ۔ جتنے بجے شمس طلوع ہو اس کو دوچند کرلو تو رات کی لمبائی معلوم ہو جائیگی۔ مثلاً چھ بجے شمس غروب ہوتا ہے تو اسے دو چند کرنے سے معلوم ہوا کہ دن ۱۲ گھنٹے کا ہے اور سات بجے شمس طلوع ہوتا ہے تو رات چودہ گھنٹے کی ہوگی میں نے رحیم العملیات حصہ دوئم اور سوئم میں بڑی وضاحت سے

لکھ دیا ہے۔ وہاں سے آپ راہبری اور راہنمائی حاصل کریں۔

## طالع معلوم کرنے کا قانون

عملیات میں طالع معلوم کرنا ازحد ضروری ہے اس کے بغیر کوئی کام عامل کا سرانجام نہیں ہو گا۔ چنانچہ (طالع معلوم کرنے کے لئے میں علیحدہ رحیم الطالع کتاب لکھی ہے) چنانچہ طالع معلوم کرنے کے دو قاعدے یہاں درج کئے جاتے ہیں۔ ۱ طریقہ اور جو معتبر ہے۔ کہ کوئی شخص جس ستارہ کی ساعت میں پیدا ہوا ہو۔ اس وقت وہ ستارہ جس برج میں ہو گا۔ وہی اس طالع ہو گا۔ مگر ہندوؤں میں رواج ہے مسلمانوں میں اس کا رواج نہیں ہے۔ اگر کسی کے پاس جنم پتری یا زائچہ پیدائش تو اس سے معلوم کیا جا سکتا ہے وہی طالع معتبر ہو گا۔ اگر کسی کے پاس جنم پتری یا زائچہ پیدائش نہ اور نہ ہی بزرگوں سے معلوم ہو تو پھر اس کا نام اور اس کی ماں کا نام لکھ کر بحساب ابجد قمری عدد نکالیں اور کل اعداد کو جمع کر کے بارہ پر تقسیم کریں جو عدد باقی بچے ان کو حمل سے شروع کر کے دیکھیں۔ کہ کس برج پر وہ اعداد ختم ہوتا ہے وہی اس کا برج ہو گا جسے ہم نجوم میں طالع کہتے ہیں۔ عاملین کاملین کے نزدیک بحالت مجبوری یہی طرقہ معتبر ہے۔ لیکن اس بات کا خیال رکھیں نام صحیح اور مکمل ہو۔ ادھورے نام سے عمل مکمل نہ ہو گا۔ تمام اعداد کی ۱۲ پر تقسیم کرنے سے اگر ایک بچے تو برج حمل اگر ۲ بچے تو برج ثور اگر ۳ بچے تو برج جوزا اگر ۴ بچے تو برج سرطان اگر ۵ بچے تو برج اسد اگر ۶ بچے تو برج سنبلہ اگر ۷ بچے تو برج میزان اگر ۸ بچے تو برج عقرب اگر ۹ بچے تو برج قوس' اگر ۱۰ بچے تو برج جدی اگر ۱۱ بچے تو برج دلو' اور پورا پورا تقسیم ہو جائے تو برج حوت تصوّر کریں۔ جب طالع معلوم ہو جائے تو دیکھنا چاہیے کہ طالع کا مزاج کیسا ہے۔ آبی ہے۔ آتشی ہے' خاکی ہے۔ یا بادی ہے چاروں عناصر میں کونسا عنصر ہے۔ جو عنصر نکلے۔ اس کے موافق عمل کریں۔ کئی بار لکھ چکا ہوں عنصروں کی آپس میں دوستی اور دشمنی ہوتی ہے اور مساوات کا تعلق بھی رکھتے ہیں اس بات کا ہمیشہ خیال رکھیں اسی بات پر عمل کی کامیابی اور ناکامی کا دارومدار ہے مخالف عنصر کی صورت میں دونوں کا عمل کرنا پڑھتا۔ مثلاً طالب کا برج آبی ہے اور مغلوب کا برج آتشی ہے تو ان دونوں میں مطابقت اور موافقت نہیں ہے بلکہ دشمنی ہے۔ اس کے طالب کو آبی اور آتشی دونوں اعمال کرنے پڑیں گے تاکہ دونوں میں موافقت پیدا ہو جائے۔ اس کے ساتھ ساتھ اس وقت کے





مناسب ستارے کی ساعت کہ اس طالع برج کے ساتھ کونسا ستارہ موافقت پائی گئی تو تمام عمل برباد ہو گا ایک بار پھر سن کر غور کر لیں۔ برج کی طبع سے واقفیت ہونا بہت ضروری ہے کیونکہ اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ طالب و مطلوب یا دو شخصوں میں موافقت ہونا بہت طبعی بھی ہے یا نہیں۔ اگر طالب و مطلوب کے بروج کی طبع ایک ہو تو عمل تیر کی طرح کام کرتا ہے۔ اسی صورت میں جب دونوں مختلف طبع کے ہوں تو اجتماع کا عمل کیا جائے گا۔ تعویزات دونوں عنصروں کے مطابق لکھے جاتے ہیں اور استعمال بھی ہر دو طرح کئے جاتے ہیں اگر ایسا نہ کرینگے۔ تو عمل بیکار اور بے اثر ہو گا۔ موکل بنانے کا عمل = اسم مصّور کے اعداد ۳۳۶ سے ۴۱ عدد کم کر کے باقی ۵ ص ی / ۲۹۵ حروف ہ ص ی ہوئے اب اسم کے دو موکل بنے گے ایک منسوب اور دوسرا مقلوب منسوب موکل سیدھی عبارت کا ھصیوائیل بنا اور دوسرا الثار ص ہ مقلوب موکل دھھیل بنا۔

منسوب موکل، اعمال خیر کے لئے اور مقلوب موکل اعمال شر میں بناتے ہیں۔ ۲۔ جس اسم کا موکل نکالنا ہو اس میں ۴۱ عدد کم نہ کریں انہی اعداد کا موکل بنا لیں جیسے باری اعداد ۲۱۳ ان اعداد کے موکل بنائیں ج / ۳ ی / ۱۰ / ۲۰۰ منسوب موکل جرائیل۔ اور مقلوب موکل ریجائل = اعوان = اگر کل تعداد سے ۳۱۹ کم کر کے حروف بنا کر آگے کلمہ طیش لگایا جائے تو موکل سفلی بنانے اگر تعداد میں ۳۱۶ عدد کم کر کے آگے کلمہ یوش لگایا جائے تو اعوان بنے گا اگر کل اعداد سے ۲۱ عدد کم کر کے باقی اعداد کے حروف بنا کر آگے کلمہ ہوش لگا دیں تو اسمائے جن بنے گا۔

---

حکیم علاج بالضد کرتے ہیں کہ سردی اور تری میں گرم اور خشک دوائیں اور گرمی اور خشکی میں سرد اور تر دوائیں استعمال کراتے ہیں۔ اسی قانون کو مدنظر رکھتے ہوئے حروف سے بیماریوں کا علاج کریں۔

حروف آتشی ملفوظی: الف، ھا، طا، میم، فا، شین، ذال

آیت کریمہ: یا نار کونی بردا و سلاما

حروف آبی: جیم، زا، کاف، سین، قاف، ثا، ظا۔ آیت کریمہ: سلام علی نوح فی العلمین،

حروف بادی: با، واد، یا، نون، صاد، تا، ضاد۔ آیت کریمہ: سلام قولا من رب رحیم

حروف خاکی: دال، حا، لام، عین، را، خا، غین۔ آیت کریمہ: سلام علی موسیٰ و ھارون

## اسمائے حسنیٰ

حسب ذیل ہیں، موکل اعداد، عنصر اور کیفیت بغرض سہولت ناظرین لکھ دی گئی ہے۔

| اسم مبارک | اسم مبارک کے معنی | اعداد | موکل | عنصر | جمال یا جلالی یا مشترک |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلْمَلِکُ | بادشاہ مطلق | ۹۰ | ہمروائیل ادیائیل | خاکی | مشترک |
| اَلْقُدُّوْسُ | پاک بادشاہ | ۱۷۰ | ہمزائیل عطرائیل | آبی | جمالی |
| اَلسَّلَامُ | سالم و بے عیب | ۱۳۱ | اولمائیل ہمواکیل | بادی | جمالی |
| اَلْمُؤْمِنُ | بیخوف کرنے والا | ۱۳۶ | اویائیل، جولائیل | آتشی | جمالی |
| اَلْمُھَیْمِنُ | سچا گواہ | ۱۴۵ | کلکائیل سرکیطائیل | آتشی | جمالی |
| اَلْعَزِیْزُ | غالب | ۹۵ | لومائیل عزرائیل | آتشی | جمالی |
| اَلْجَبَّارُ | جبر کرنے والا | ۲۰۶ | کلکائیل سرکیطائیل | آتشی | جلالی |
| اَلْمُتَکَبِّرُ | صاحب غرور | ۶۶۲ | ادیائیل اہرائیل | خاکی | جلالی |
| اَلْخَالِقُ | پیدا کرنے والا | ۷۳۱ | میکائیل نورائیل | خاکی | جلالی |
| اَلْبَارِیُٔ | پیدا کرنے والا | ۲۱۳ | جبرائیل اہراطیل | آتشی | مشترک |
| اَلْمُصَوِّرُ | نقش کرنیوالا صورتوں کا | ۳۳۶ | اجمائیل سرحاکیل | آتشی | جمالی |
| اَلْغَفَّارُ | بخشنے والا گناہوں کا | ۱۲۸۱ | توخائیل احمائیل | آتشی | جمالی |
| اَلْقَھَّارُ | قہر کرنے والا | ۳۰۶ | وردائیل عطرائیل | خاکی | جلالی |
| اَلْوَھَّابُ | بخشنے والا نعمت کا | ۱۴ | افنتخائیل جبرائیل | خاکی | جمالی |
| اَلرَّزَّاقُ | روزی دینے والا | ۳۰۸ | اسرافیل حرفائیل | آتشی | جمالی |
| اَلْفَتَّاحُ | کھولنے والا | ۴۸۹ | سرفائیل تنکفیل | آتشی | جمالی |
| اَلْعَلِیْمُ | جاننے والا | ۱۵۰ | لوکائیل عطکائیل | خاکی | جمالی |
| اَلْقَابِضُ | قبض کرنے والا | ۹۰۳ | عطرائیل ردیائیل | بادی | جلالی |
| اَلْبَاسِطُ | کشادہ کرنے والا | ۷۲ | جبرائیل اسمائیل | بادی | جلالی |

| اسم مبارک | اسم مبارک کے معنی | اعداد | موکل | عنصر | جمالی یا جلالی یا مشترک |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلرَّافِعُ | بلند کرنے والا | ۳۴۸ | سرحائیل لومائیل | بادی | جمالی |
| اَلْخَافِضُ | پست کرنے والا | ۱۴۸۱ | میکائیل عطکائیل | آتشی | جلالی |
| اَلْمُعِزُّ | عزت دینے والا | ۱۱۷ | ادمائیل لومائیل | خاکی | جمالی |
| اَلْمُذِلُّ | خوار کرنے والا | ۱۸۰ | ہمرائیل اسرطکیل | آتشی | جمالی |
| اَلْبَصِیْرُ | دیکھنے والا | ۳۰۱ | جبرائیل اسرائیل | خاکی | جمالی |
| اَلْحَکِیْمُ | حکمت والا | ۷۰ | تنکفیل ادیائیل | خاکی | جلالی |
| اَلْعَدْلُ | عدل کرنے والا | ۱۰۴ | طاطائیل ادہائیل | آتشی | جمالی |
| اَللَّطِیْفُ | مہربان پاکیزہ | ۱۲۹ | اسمائیل ادہائیل | آتشی | جمالی |
| اَلْخَبِیْرُ | واقف | ۸۱۲ | مہکائیل لومائیل | آتشی | جمالی |
| اَلرَّقِیْبُ | نگہبان | ۳۱۲ | عطرائیل سراکیطائیل | آتشی | جمالی |
| اَلْمُجِیْبُ | دعا قبول کرنیوالا | ۵۵ | کلکائیل جبرائیل | بادی | جمالی |
| اَلْوَاسِعُ | فراخی دینے والا | ۱۳۷ | اخمائیل لومائیل | آتشی | جمالی |
| اَلْحَکِیْمُ | حکمت والا | ۸۸ | تنکفیل فرمامائیل | خاکی | جمالی |
| اَلْوَدُوْدُ | نیکوں کا دوست | ۲۰ | اخمائیل وردائیل | آتشی | جمالی |
| اَلْمُعَظَّمُ | بزرگ و برتر | ۱۰۵۰ | لومائیل اسمائیل | آتشی | جمالی |
| اَلْغَفُوْرُ | گناہ بخشنے والا | ۱۲۸۶ | لوہائیل احمائیل | خاکی | جمالی |
| اَلشَّکُوْرُ | شکر قبول کرنے والا | ۵۲۶ | ہمزائیل عزدائیل | خاکی | جمالی |
| اَلْعَلِیُّ | سب سے اعلیٰ | ۱۱۰ | لومائیل سرکیطائیل | خاکی | جمالی |
| اَلْکَبِیْرُ | سب سے زیادہ بڑا | ۲۳۲ | سرحاکیل روزائیل | آتشی | جمالی |
| اَلْحَفِیْظُ | نگہبانی کرنیوالا | ۹۹۸ | سرحائیل روزائیل | خاکی | جمالی |
| اَلْمُقِیْتُ | قوت دینے والا | ۵۵۰ | ادمائیل عطرائیل | آتشی | جمالی |
| اَلْحَسِیْبُ | حساب لینے والا | ۸۰ | حزائیل سرکطائیل | آتشی | مشترک |



Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232




Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

| جمالی یا جلالی یا مشترک | عنصر | موکل | اعداد | اسم مبارک کے معنی | اسم مبارک |
|---|---|---|---|---|---|
| جمالی | آتشی | کاکاسبیل جبرائیل | ۶۲ | بہت بزرگ | اَلْجَلِیْلُ |
| جمالی | خاکی | نورائیل اہراطیل | ۲۷۰ | بزرگی دینے والا | اَلْکَرِیْمُ |
| جمالی | آتشی | روائیل کاکائیل | ۵۷ | سب سے زیادہ بزرگ | اَلْمَجِیْدُ |
| مشترک | آتشی | جبرائیل میکائیل | ۵۷۳ | پیغمبر بھیجنے والا | اَلْبَاعِثُ |
| مشترک | بادی | عطرائیل تنکفائیل | ۳۱۹ | گواہ | اَلشَّهِیْدُ |
| مشترک | آتشی | " | ۸ | سچا | اَلْحَقُّ |
| جلالی | آتشی | " | ۱۱۶ | طاقت ور | اَلْقَوِیُّ |
| جمالی | خاکی | خردرائیل ملطاطائیل | ۶۶ | کارساز | اَلْوَکِیْلُ |
| جلالی | آتشی | عزرائیل حولائیل | ۵۰۰ | مضبوط | اَلْمَتِیْنُ |
| جمالی | خاکی | افتی ئیل سرکیطائیل | ۴۶ | دوست | اَلْوَلِیُّ |
| " | خاکی | تنکفیل میکائیل | ۶۲ | پاک صفات | اَلْحَمِیْدُ |
| " | آتشی | احمائیل سرکیطائیل | ۱۴۸ | شمار کنندہ | اَلْمُحْصِیُ |
| جلالی | " | جبرائیل دردائیل | ۵۶ | پیدا کرنیوالا | اَلْمُبْدِیُٔ |
| " | " | رویائیل سرکیطائیل | ۱۲۴ | دوبارہ پیدا کرنیوالا | اَلْمُعِیْدُ |
| جمالی | " | ہمرائیل تنکفیل | ۶۸ | زندہ کرنے والا | اَلْمُحْیِیْ |
| جلالی | " | رویائیل عزرائیل | ۴۹۰ | مردہ کرنے والا | اَلْمُمِیْتُ |
| " | " | عطرائیل افمائیل | ۱۸ | ہمیشہ زندہ رہنے والا | اَلْحَیُّ |
| " | " | " | ۱۵۶ | ہمیشہ قائم رہنے والا | اَلْقَیُّوْمُ |
| جمالی | خاکی | کلکائیل دردائیل | ۱۴ | حاصل کر لینے والا | اَلْوَاجِدُ |
| جمالی | خاکی | ادیائیل دردائیل | ۴۸ | بزرگی بخشنے والا | اَلْمَاجِدُ |
| مشترک | بادی | افمائیل دردائیل | ۱۹ | تنہا۔ اکیلا | اَلْوَاحِدُ |
| جمالی | آتشی | تنکفیل دردائیل | ۱۳ | خدائی میں اکیلا | اَلْاَحَدُ |

| اسم مبارک | اسم مبارک کے معنی | اعداد | موکل | عنصر | جلالی یا جمالی یا مشترک |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلصَّمَدُ | بے پرواہ | ۱۳۴ | اعمائیل ادیائیل | خاکی | جمالی |
| اَلْقَادِرُ | زبردست قدرت والا | ۳۰۵ | عطرائیل اہطرئیل | آتشی | جلالی |
| اَلْمُقْتَدِرُ | طاقت ور | ۷۴۴ | ادمائیل عطرائیل | آتشی | جلالی |
| اَلْمُقَدِّمُ | ہمیشہ سے اپنا آپ | ۱۸۴ | عزرائیل دردائیل | آتشی | مشترک |
| اَلْمُؤَخِّرُ | ہمیشہ ہمیشہ تک رہنے والا | ۸۴۶ | افتمائیل میکائیل | خاکی | مشترک |
| اَلْاَوَّلُ | شروع سے | ۳۷ | طاطائیل افتمائیل | آتشی | مشترک |
| اَلْاٰخِرُ | ہمیشہ آخر تک | ۸۰۱ | مہکائیل اہرائیل | آتشی | مشترک |
| اَلظَّاهِرُ | صاف ظاہر | ۱۱۰۶ | جبرائیل اسمائیل | خاکی | مشترک |
| اَلْبَاطِنُ | پوشیدہ | ۶۲ | دردائیل ادرائیل | خاکی | مشترک |
| اَلْوَالِیُ | زبردست حاکم | ۴۷ | رفتمائیل سرکیطائیل | بادی | مشترک |
| اَلْمُتَعَالِیُ | بزرگ و اعلیٰ | ۵۵۱ | طاطائیل عزرائیل | بادی | بادی |
| اَلْبَرُّ | نیک | ۲۰۲ | جبرائیل ہمرائیل | خاکی | جمالی |
| اَلتَّوَّابُ | توبہ قبول کرنیوالا | ۴۰۹ | عزرائیل حولائیل | آتشی | جمالی |
| اَلْمُغْنِیُّ | بے پرواہ کرنیوالا | ۱۰۶۰ | روحائیل حولائیل | خاکی | جمالی |
| اَلْمُنْعِمُ | نعمت بخشنے والا دولتمند | ۱۷۰ | لائیل روحائیل | خاکی | جمالی |
| اَلْمُنْتَقِمُ | انتقام لینے والا | ۱۷۰ | لائیل ادمائیل | خاکی | جمالی |
| اَلْعَفُوُّ | گناہ معاف کرنیوالا | ۱۵۶ | مائیل سرحائیل | خاکی | جمالی |
| اَلرَّؤُفُ | معاف کرنیوالا مہربان | ۲۸۰ | اطیل سرحائیل | خاکی | جمالی |
| مَالِکُ الْمُلْکِ | مالک ملک کا | ۲۱۲ | ادمائیل خردرائیل | آتشی | جلالی |
| ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ | صاحب بزرگی اور جلال کا | ۱۰۱۰ | خردرائیل طاطائیل | آتشی | جلالی |
| اَلرَّبُّ | پالنے والا | ۲۰۲ | اہراطیل جبرائیل | خاکی | جمالی |
| اَلْجَامِعُ | جمع کرنیوالا | ۱۱۴ | کلکال ئیل لوعائیل | خاکی | مشترک |

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

میں ہوتا ہے۔ ان مقطعات الٓمٓ کٓھٰیٰعٓصٓ طٰسٓ حٰمٓ قٓ صٓ نٓ کو جب قمر برج ثور یا آبی برج سرطان، عقرب، حوت میں نحوست سے پاک ہو اور منزل بھی آبی ہو اور ساعت بھی آبی ہو تو اس وقت چاندی کی لوح پر مذکورہ بالا حروف کندہ کرا کر پہنیں۔ جو ڈرپوک ہوں اس کے پہننے سے حوصلہ مند اور بہادر بن جائے گا۔ لوگ اس کی عزت و احترام کریں گے۔ غصہ ور کے سر پر ملنے سے غصہ دور ہو۔ منہ میں رکھنے سے پیاس دور ہو۔ بارش کے پانی سے انگشتری یا لوح دھو کر پینے سے قوت حافظہ قوی ہوتا ہے اگر کنواری لڑکی پہنے تو اس کی شادی کے پیغام آویں گے۔ اگر مرگی والا پہنے تو مرگی سے نجات ملے۔ درد زہ والی عورت پہنے تو فوراً بچہ پیدا ہو۔ تکسیر کو مفید ہے۔ سحر والے پانی کو دھو کر پلائیں تو سحر فوراً دور ہو۔ یہ لوح مال اسباب میں رکھنے سے مال چوری سے محفوظ ہوگا۔ عاملان عمل نے ان حروف کی بڑی تعریف کی ہے۔

## تسخیر و آمدنی کا تجربہ شدہ عمل:

دولت کی زیادتی اور آمدنی میں فراوانی کے لیے یہ اسم اعظم پارہ نمبر ۲۵ سورہ شوریٰ آیت ۱۹
اللّٰہ لطیف بعبادہٖ یرزق من یشاء وھو القوی العزیز o
ان کے اعداد ۲۸۷ ہیں۔ جب شمس شرف میں یا اپنے گھر میں یعنی برج اسد میں آجائے اس وقت ایک انگوٹھی چاندی کی بنواویں جس میں سرخ رنگ کا نگینہ آ لے اچھا ہو یا سرخ عقیق بہتر ہوگا یا جو نگینہ آپ کو مفید ہو۔ مگر شرط یہ ہے کہ اس کا رنگ سرخ ہو۔ نگینہ رکھنے کی ایسی جگہ ہو کہ اس کے نیچے تعویذ آجائے۔ انگشتری بنوانے کا وقت مقرر نہیں۔ نقش بنانے کا یہ طریقہ ہے کہ اپنے نام کے اعداد مع والدہ اور آیت کریمہ کے اعداد جمع کر کے مربع آتشی پُر کریں مگر خیال رکھیں طالع وقت اور منزل اور ساعت بھی آتشی ہو۔ مربع پُر کرنے کا قانون گذشتہ اوراق میں لکھ چکا ہوں۔ اس پر عمل کریں۔ کاغذ باریک لے کر اس پر مقررہ وقت پر نقش لکھیں۔ نقش لکھتے وقت منہ شمس کی طرف رکھیں۔ لکھتے وقت لوبان مندل کی دھونی دیں۔ نقش مکمل ہونے کے بعد اس

نقش کے نیچے اپنا مطلب ضرور لکھیں۔ مثلاً نوکری، نفع، ترقی، دولت تسخیر حاکم الغرض جو مطلب ہو۔ اگر نقش کو زعفران سے لکھا جائے تو کیا ہی بات ہے۔ نقش کو استعمال میں لاویں۔ اگر آیت کریمہ کو اپنے نام اعداد کے مطابق پڑھتے رہیں تو دگنا فائدہ ہوگا۔

انگوٹھی دائیں ہاتھ میں پہنیں۔ ملازمت میں ترقی، کاروبار میں نفع، ہاتھ کبھی خالی نہ رہے گا۔ ہر کام میں غیبی امداد ہوگی۔ ان شاء اللہ۔

# تسخیر مخلوق و حاکم و مستورات و کند ذہنی و گریہ اطفال کا عمل

۱۔ اگر کسی حاکم کی تسخیر مطلوب ہو تو اس کے نام کے اعداد معہ عہدہ ابجد قمری سے نکالو پارہ نمبر ۱۵ سورہ توبہ آیت نمبر ۱۲۸ لقد جاءکم رسول من انفسکم عزیز علیہ ما عنتم حریص علیکم بالمومنین رءوف رحیم۔ اس سورہ کے اعداد ۴۸۹۸ ہیں ان تمام کو جمع کر کے جس وقت زہرہ اور مشتری کی تثلیث نظر ہو۔ اس وقت صاف ستھرا لباس اور صاف مکان کے اندر مندل و لوبان کا بخور جلا کر نقش مخمس لکھو۔
قانون یہ ہے کہ کل اعداد میں سے ۶۰ تفریق کرو اور ۵ پر تقسیم کرو خارج قسمت کو خانہ اول رکھ کر نقش پُر کرو۔ کسرات مخمس کو اس طرح مکمل کیا جاتا ہے کہ اگر ایک بچے تو خانہ نمبر ۲۱ میں ایک کا اضافہ کریں اگر ۲ باقی بچیں تو خانہ نمبر ۱۶ میں ایک کا اضافہ کرو اگر تین بچیں تو خانہ نمبر ۱۱ میں اضافہ کرو اگر ۴ بچیں تو خانہ نمبر ۶ میں ایک کا اضافہ کرو نقش پُر ہو جائے گا۔ نقش کے درست ہونے میں یہ نشانی ہے کہ ہر طرف کی تعداد پوری ہوگی۔

۲۔ اگر تسخیر خلق چاہتے تو مذکورہ بالا عمل کرو لیکن کل اعداد کے حروف بنا کر موکل بنائیں

مثلاً کل اعداد ۲۴۴۲ آئے ہیں تو موکل اس طرح بنے گا۔ ب/۲ م/۴۰ ت/۴۰۰ ع ع ع/۲۰۰۰ ۔ تو موکل بمتغغائیل بنے گا جو نقش کے چاروں طرف لکھنا ہوگا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۲۵ | ۱ | ۷ | ۱۳ |
| ۲ | ۸ | ۱۴ | ۲۰ | ۲۱ |
| ۱۵ | ۱۶ | ۲۲ | ۳ | ۹ |
| ۲۳ | ۴ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۷ |
| ۶ | ۱۲ | ۱۸ | ۲۴ | ۵ |

مخمس کی چال

۳۔ جو بچہ بہت روتا ہے۔ اس کے نام کے اعداد معہ مادر کے اعداد میں ۳۶۰، مزید جمع کر کے نقش مخمس پُر کر کے اس کے گلے میں ڈالیں۔ اگر کند ذہنی کے واسطے بھی نام معہ مادر کے اعداد میں ۳۶۰ جمع کر کے اس کا مخمس تیار کریں اور اس شخص یا بچے کو شہد و زعفران سے ۲۱، روز دھو کر پلائیں انشاء اللہ اعلیٰ ذہن کا مالک ہو جائے گا۔

عشق و محبت پیدا کرنے کے لیے اوقات میں سابقہ اوراق میں لکھ چکا ہوں لیکن آپ کی سہولت کیلئے مزید یہاں لکھ رہا ہوں۔ محبت والفت پیدا کرنے کے لیے طالع وقت ثور یا میزان کو مدنظر رکھیں۔ دن جمعرات یا جمعہ کا ہونا چاہیئے ساعت بھی مشتری یا زہرہ کی ہو قمر کا خاص خیال رکھیں۔ قمر کی، زہرہ، مشتری تینوں میں سے کسی دو میں نظر تسدیس یا تثلیث یا قران ہو۔ موثر درجات کا خیال بھی ضرور رکھیں۔ زہرہ برج میزان ۱۳، یا قوس کے ۲۴، یا حوت کے ۲۳، درجہ پر مستقیم حالت میں ہو۔ قمر اس وقت برج ثور کے ۱۴، سنبلہ کے ۲۸، یا میزان کے ۸، درجہ میں واقع ہو قمر و مشتری کا قران بھی بہتر وقت ہے۔

## تسخیر محبّت

جب ستارہ زہرہ اپنے برج میزان کی زبانہ منزل ہو یہ عمل تسخیر کے واسطے نہایت موثر وقت ہے۔ عمل تیر کی طرح اثر کرتا ہے۔ نام طالب معہ مادر و نام مطلوب

معہ مادر کے ناموں کے حروف مفرد علیحدہ علیحدہ کریں۔ ان اسماء میں جس قدر حروف مکرر آئیں ان میں سے صرف ایک لیں۔ مثال کے طور پر طالب کا نام محمد علی اور مطلوب کا نام مشتری ہے۔ حرف علیحدہ۔ م ح م د ع ل ی' م ش ت ر ی۔ ان میں م تین بار ہے اور ی دو بار ہے۔ یہ دو حروف ہمارے کام کے ہیں باقی حروف کو ضائع کر دیں۔ اگر اتفاق سے چاروں ناموں میں سے کوئی حرف مکرر نہ ہو تو یہ عمل کام نہ دے گا۔ جو حرف مکرر آئیں ان کے آگے آئل بڑھا کر اتنے نام پیدا کرو جتنے حروف ہیں۔ ان تمام حروف کے موکلوں کو علیحدہ لکھو اب دوسرا عمل یہ ہے کہ ان چاروں ناموں کے اعداد بحساب ابجد شمسی نکالو اور مربع آتشی چال سے پُر کرو اور اس مربع کے نیچے یہ عبارت لکھو۔ فلاں بن فلاں (نام طالب معہ مادر) کی محبت میں فلاں بن فلاں (نام مطلوب معہ مادر) کا دل بے قرار ہو جائے اور پھر جو حروف مکرر کے موکل نکالے ہیں وہ بھی اس نقش کے نیچے لکھتے ہیں اور ساتھ ساتھ یہ عبارت الوحا، الوحا، الوحا، العجل، العجل، العجل۔ الساعۃ، الساعۃ، الساعۃ۔ یہ نقش آپ کے پاس تیار ہو گیا۔ اگر اس عمل سے کسی مرد کو مسخر کرنا مطلوب ہو تو نر بکرے کا سر اور اگر عورت کو مسخر کرنا ہو تو مادہ بکری کا سر لے کر وقت مقررہ بالا نقش کو لکھ کر اس وقت سر کے منہ میں رکھ کر دھاگے سے باندھ کر گھر یا شہر کے باہر قبرستان میں دفن کر دو اور ساتھ ساتھ مطلوب کے اعداد کے مطابق یہ آیت قرآن وِرد کریں۔ والقیت علیک محبۃ منی ولتصنع علیٰ عینی۔ سورہ طٰہٰ آیت ۳۸ کا عمل بھی جاری رکھیں۔ پارہ ۱۶

## تسخیر خلائق:

یہ مجرب عمل اس وقت تیار کیا جاتا ہے جس وقت شمس برج حمل کے ۱۹ درجہ شرف میں ہوتا ہے۔ اس دن عمل شروع کر کے پورے تین ماہ جاری رکھنا پڑتا ہے۔ ترکیب یہ ہے کہ اس روز پہلے یہ معلوم کیا جائے کہ شمس کس وقت طلوع کرتا ہے۔ اس وقت کو یاد رکھو پھر آپ اس وقت کا اندازہ کر لیجئے کہ سورہ شمس جو قرآن شریف کے تیسویں پارہ میں ہے اب ۲۹ مرتبہ کتنی دیر یا وقت میں پڑھ سکتے ہیں۔

جب آپ یہ تجربہ کریں تو قبل از طلوعِ شمس پر آپ اٹھ کر غسل کریں تو بہتر ورنہ وضو کرکے پاک صاف معطر کپڑے پہنیں اور سر پر گول اور زرین ٹوپی پہنیں اور تھوڑی سی آگ اپنے پاس رکھیں۔ نقش اس پر جلاتے رہیں آپ کا رُخ مشرق کی طرف ہو اور کھڑے ہو کر ۲۹ مرتبہ سورۂ شمس پڑھیں مگر اتنی دیر طلوعِ شمس سے پہلے پڑھنا شروع کریں جب آپ ۲۹ مرتبہ پر پہنچیں تو شمس پُورا طلوع ہو چکا ہو۔ یہ احتیاط ضروری ہے۔ ایک دو منٹ کا کوئی فرق نہیں۔ اگر اس سے زیادہ ہو تو عمل کا کوئی فائدہ نہ ہوگا بلکہ نقصان کا موجب بنے گا۔ اب جب آپ ۲۹ مرتبہ ختم کر چکیں اور شمس پورا طلوع ہو جائے تو اس وقت شمس کے سامنے کھڑے ہو کر اس سے مخاطب ہو کر آپ یہ الفاظ کہیں "اے نیرِ اعظم جس طرح تو تمام عالم کو سفلی سے بلند کیا ہے اس طرح مجھے بھی خدا کے حکم سے بلند کرکے تمام سردار اور امیر میری اطاعت و فرمانبرداری کریں"۔ اس طرح پانچ یا سات مرتبہ اس عبارت کو دہرائیں اس طرح تین ماہ تک یہ عمل جاری رکھیں۔ خدا کے فضل سے یہ عمل اس قدر اکسیر ہے جس کی کوئی مثال نہ ہوگی۔ اس کی پابندی اوقات بجا لانے سے عامل مانند شمس کے سربلند و معزز ہو جائے گا۔

## تسخیرِ خلائق:

یہ عمل حکیم طمطم ہندی سے منسوب کیا جاتا ہے۔ مگر بعض اسے مولانا ضیاء الدین کاشفی سے نسبت دیتے ہیں۔ جو صحیح معلوم ہوتا ہے مگر۔ ستارہ زحل ساتویں آسمان کا مالک ہے ایک برج کو اڑھائی سال تک رہتا ہے بارہ بروج کو تقریباً تیس سال میں طے کرتا ہے۔ ہفتے کے دن کا مالک ہے۔ اسے شرف برج میزان کے ۲۱ درجے پر ہوتا ہے۔ اسی وقت یہ عمل نہایت سریع تاثیر ہوتا ہے۔ طریقہ اس کا یہ ہے کہ یہ عمل جلالی ہے۔ نہایت احتیاط سے کرنا چاہیئے۔ پہلے ایک لوہے کی تختی تیار کریں اور جنگل میں جا کر کسی بلند جگہ یا دریا کے کنارے جو کہ پاکیزہ ہو اس جگہ گول دائرہ کھینچ کر اس کے درمیان میں بشرائط غسل و جامہ پاکیزہ بیٹھے اور ایک کالا کپڑا سر پر لپیٹ لے اور بخور (عود،

لوبان، مرچ سیاہ) روشن کرے اور اس کے علاوہ عرض کردوں یہ عمل جلالی ہے اس کا حصار کرنا از حد ضروری ہے۔ حصار کرنے کے لیئے عاملان نے بہت طریقے ایجاد کیئے ہیں۔ لیکن یہاں سب سے آسان احصار پیش کرتا ہوں۔ یہ احصار پڑھ کر ایک چاقو پر پھونک کر اپنے اردگرد حصار دائرہ کھینچیں اور ۷ مرتبہ پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے تمام بدن پر ہاتھ پھیرے تاکہ محفوظ ہو جائے۔ عمل یہ ہے۔

یَا حَلِیْمُ یَا کَرِیْمُ یَا حَافِظُ یَا حَفِیْظُ یَا نَاصِرُ یَا نَصِیْرُ یَا رَقِیْبُ یَا وَکِیْلُ یَا اللّٰہُ یَا اللّٰہُ یَا اللّٰہُ بحق کٓھٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ۔ مَیں نے اپنے آپ کو حرز کیا لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سے مَیں نے اپنا حصار کیا محمد رسول اللہ سے۔ اور ایک دفعہ آیت الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر بھی دم کریں آپ اس دائرہ میں محفوظ ہو جائیں گے۔ اب یہ دیکھنا ہے کہ زحل سے تعلق مسبع ہے: ۹×۹ = ۸۱، خانے ہوتے ہیں۔ اس کے پُر کرنے کا قاعدہ یہ ہے کہ کل اعداد سے ۳۶۰، تفریق کریں اور ۹، پر تقسیم۔ خارج قسمت کو خانہ اول میں رکھ کر نقش کو مکمل کریں۔ اگر تقسیم سے ایک بچے تو خانہ نمبر ۷۳ میں ایک کا اضافہ کریں اگر تقسیم سے ۲، بچیں تو خانہ ۶۴، میں ایک کا اضافہ کریں۔ اگر تقسیم سے ۳، باقی بچیں تو خانہ ۵۵ میں ایک کا اضافہ کریں۔ اگر ۴ بچے تو خانہ نمبر ۴۶، میں ایک کا اضافہ کریں۔ اگر ۵، باقی بچے تو خانہ نمبر ۳۷ میں۔ اگر ۶ بچے تو خانہ نمبر ۲۸ میں، اگر ۷ بچے تو خانہ نمبر ۱۹ میں اور اگر ۸ بچے تو خانہ نمبر ۱۰ میں ایک کا اضافہ کریں۔

عمل کا طریقہ:

اعداد = ۱۶۸۸۴ کا نقش مسبع تیار کریں اس پر کرنے کا قانون میں نے رحیم العملیات حصہ دوئم اور سوئم میں تفصیل سے کیا ہے وہاں سے مدد لیں۔ اس خانہ پُری کے وقت ہر خانے کو لوہے کے قلم سے پُر کرتا جائے اور اس کا موکل یا طمسہیال یا طسمہال بھی پڑھتا جائے اور مقصود کو اپنے دل میں رکھے۔ جب نقش مکمل ہو جائے سنیچر کو بعد نماز فجر کے بخور زحل سلگا دے اور اسے روشن کرے اس لوح یا تختی کو سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر بازو راست میں باندھے۔ اگر کسی عورت کے واسطے تیار کرنا ہے

تو بازو چپ پر باندھے تیسری بات کو نوٹ کریں۔ اس تختی کے چاروں طرف پارہ ۳ سورہ عمران آیت ۲۵ قل اللھم ملک الملک تؤتی الملک من تشآء وتنزع الملک تؤتی الملک ممن تشآء و تعز من تشآء وتذل من تشآء بیدک الخیر۔ اس آیت کو چاروں طرف لکھیں۔

## مہربانی سلاطین و اُمراء

یہ عمل اس وقت کرنا چاہیئے طالع برج جوزا یا سنبلہ یا میزان یا ثور میں کام کرنا چاہیئے۔ دن بدھ یا اتوار یا جمعہ کا ہو۔ نظرات میں سے قمر یا عطارد میں تثلیث یا تسدیس ہو۔ یاد رکھیں شمس و مریخ اور شمس و عطارد میں بہت دوستی ہے۔ عطارد جس سیارہ سے ملتا ہے اس کا دوست ہو جاتا ہے۔ لہٰذا شمس و مریخ و عطارد کے آپس میں قوی نظرات ہوں تو عمل خوب اثر کرتا ہے۔

۱۔ اس وقت اسم طالب معہ مادر اور اسم مطلوب معہ عہدہ کے اعداد ابجد قمری کے مطابق نکالیں۔ (پارہ ۲ سورہ البقرہ آیت ۱۶۳)

۲۔ والھکم الٰہ واحد لا الٰہ الا ھو الرحمٰن الرحیم کے اعداد ۸۸۵ ہیں دونوں کے اعداد جمع کرکے نقش مربع آتشی پُر کریں۔

۳۔ طالب کے اعداد اور مطلوب کے اعداد اور یا وددو کے اعداد (۲۰) تینوں کے اعداد جمع کرکے ان کے حروف بناکر موکل بناکر نقش کے سر پر لکھیں اُس وقت بخور عود زعفران یا لوبان جلائیں۔ نقش تیار ہونے کے بعد پاک کپڑے میں لپیٹ کر طالب اپنے اعداد کے مطابق مذکورہ بالا آیت قرآنی پڑھیں۔ نقش کو اپنے دائیں بازو پر باندھ کر جس کے پاس جائیں گے عزت و احترام ہوگا۔

## تسخیر اُمراء

اس نقش سے تسخیر اُمراء اور حکام بیک وقت کی جاسکتی ہے۔

عمل: جس وقت قمر شرف میں ہو یعنی برج ثور کے ۳ درجہ پر

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

ہو اور ہر قسم کی نحوست سے خالی ہو تو اس نقش کو ایک سنہری کاغذ پر لکھو اور بازو پر باندھو اور ہر روز ستر مرتبہ صِرَاطُ علی حق عَلَیْکُم پڑھتے رہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۰۳ | ۴۰۸ | ۴۱۱ | ۳۹۶ |
| ۴۱۰ | ۳۹۷ | ۴۰۲ | ۴۰۹ |
| ۳۹۸ | ۴۱۳ | ۴۰۶ | ۴۰۱ |
| ۴۰۷ | ۴۰۰ | ۳۹۹ | ۴۱۲ |

شرف زہرہ میں لکھیں تو تسخیر کے لیۓ موثر

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۳ | ۱۷۶ | ۱۷۹ | ۱۶۵ |
| ۱۷۸ | ۱۶۶ | ۱۷۲ | ۱۷۷ |
| ۱۶۷ | ۱۸۱ | ۱۷۴ | ۱۷۱ |
| ۱۷۵ | ۱۷۰ | ۱۶۸ | ۱۸۰ |

صراط علیٰ حق عسکہ

## تسخیر و بزرگی :

خلقت پر بزرگی حاصل ہونے اور قوم پر تسلط جمانے کے لیۓ نیک ساعت اور شرف زہرہ میں تانبے کی تختی اس آیت کریمہ یَفْعَلُ اللّٰہُ مَا یَشَآءُ وَیَحْکُمُ مَا یُرِیْدُ کے اعداد ۹۵۸ ہیں اس کو طالب کے نام کے حروف عنصر کے لحاظ مربع پُر کریں اور اس آیت کریمہ کو اس نقش کے اردگرد کندہ کریں اور اس کی پشت پر یہ اسماء لکھیں۔ یاحقطیائیل یا موکیائیل، یاحنطیائیل یا کندہ کریں۔ کندہ کرتے وقت بخور (صندل، عود، زعفران، قرنفل) جلاؤ اور اپنے پاس رکھو۔ تمام خلقت مطیع ہوگی۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۸ | ۸۳۹ | ۱۰ | ۵۸ | ۴۴۷ |
| ۱۱ | ۵۴ | الشدید | ۳۹ | ۸۴۰ |
| ۳۴۹ | مجیب | المجید | وا | ۵۵ |
| ۸۳۹ | ۸ | ۴۱ | ۳۵۰ | ۴۱ |
| ۵۷ | ۳۵۱ | ۳۷ | ۸۳۸ | ۹ |

یہ نقش اعظم عظیم اثرات کا مالک ہے خاص کر حب تسخیر کے لیۓ بہت موثر ہے اور آزمودہ ہے۔ اگر کسی کے پاس یہ نقش ہو تو تسخیر خلق ہو کر ہر شخص عامل سے الفت اور عزت کرے اور دشمن اس سے دور رہیں۔ دُنیا میں اسے سعادت نصیب ہوگی۔ لیکن اپنے ستارے کے شرف





کی حالت میں اور نیک ساعت میں لکھے تو اسے کامیابی اور کامرانی ملے گی۔

## زیردستوں کے غضب سے ایمنی ورہائی از زنداں دخلاصی اجل گرفتہ

۱۔ جس وقت ستارہ شمس وقمر میں نظر تثلیث ہو اور قمر نحوست سے خالی ہو اور اتوار کا دن ہو۔ اول ساعت شمس میں آیت مبارکہ پارہ ۲۳ سورہ الصٰفٰت آیت ۱۷۹
سبحٰن ربک رب العزۃ عما یصفون وسلٰمٌ علی المرسلین والحمد للّٰہ رب العٰلمین۔
اعداد ۲۶۵۶ اور اعداد میں شخص کے نام سب کو یکجا جمع کر کے نقش مربع تیار کرے اور اسے چاندی پر لکھے یا کندہ کرد اور بخور عود، مشک، زعفران، لوبان، صندل، کافور جلائے اور قصوردار کے بازو پر باندھے۔ خدا کے فضل وکرم سے نجات پائے۔

۲۔ اگر کوئی شخص کسی حاکم اعلیٰ یا ادنیٰ کے غضب میں آگیا ہو اور بچاؤ کی کوئی امید نہ ہو تو آخری امید خدائے رحیم کی طرف دلی رجوع کرد اور وقت کا خیال کرد یعنی طالع برج اسد ہو۔ دن جمعرات یا اتوار کا ہو۔ قمر نحوست سے پاک ہو ساعت مشتری کی ہو۔ اور شمس مریخ میں یا قمر و شمس میں نظر تسدیس یا تثلیث ہو۔ شمس برج اسد میں ہو تو آیت کریمہ ومن شر قضآءِ السوء ومن شر کل دابۃ انت اٰخذٌ بنا صیتھا ان ربی علیٰ صراط مستقیم، کے اعداد ۶۲۸۳ ہیں۔
جو شخص مغلوب ہو اس کے نام کے حروف کو علیحدہ علیحدہ کرد۔ اس میں دیکھو کون سا عنصر غالب ہے۔ اس عنصر سے نقش مربع پرکرد۔ اوقات مقررہ پر لکھتے وقت بخور لوبان، عود، دارچینی، مشک، زعفران جلائیں۔ اگر کاغذ سنہری ہو تو بہتر ہے نقش لکھنے کے بعد آیت مذکور کو نقش کے اردگرد چاروں طرف لکھیں۔ قصوروار یہ نقش پہنے۔ غضب سلطان شفقت اور مہربانی میں بدل جائے گا۔ جب واپس اپنے گھر آوے تو اس نقش کو سورہ تبارک میں رکھ دے۔ نہایت مجرب ہے۔

۳۔ مذکورہ بالا ہدایت کے مطابق آیت کریمہ کے اعداد ۴۴۴۹ کو خاطی کے نام





کے حروف کے عنصر کے مطابق نقش مربع سنہری کاغذ پر پُر کرے۔ نقش لکھتے وقت کچھ شیرینی منہ میں رکھے۔ اپنی طاقت کے مطابق صدقہ دیوے۔ اس نقش کو اپنے دائیں بازو پر باندھے اگر قصوروار اگرچہ قاتل بھی ہوگا پھانسی یا گردن زنی سے خدا کے فضل سے بچ جائے گا۔

## رہائی محبوس عمل تسخیر کے ذریعہ ؒ

۱۔ یہ عمل شرفِ عطارد میں کیا جاتا ہے۔ آپکو علم ہے عطارد کو شرف برج سنبلہ کے ۱۵ درجہ پر ہوتا ہے۔ اس وقت سورہ والعصر کے اعداد ۲۷۳۹ ہیں اور قیدی کے نام کے اعداد جمع کرکے نقش مسدس چاندی کی تختی پر کندہ کرائیں۔

۲۔ سورہ مذکور اور نام قیدی کے علیحدہ علیحدہ لکھ کر عمل تسخیر کریں اور ان کے حروف کو تختی کے چاروں طرف لکھ کر قیدی کے بازوؤں پر باندھ دیں۔ تسخیر کا قاعدہ سابقہ اوراق میں لکھ چکا ہوں۔ آپ کی تسلی کے لیئے عمل پھر دوبارہ کرتا ہوں۔ عبدالرحیم کی تسخیر جعفری کرتی ہے نوٹ کرلیں جتنے حروف ہونگے اتنی سطریں بنیں گی۔

چال مسدس

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ٢ | ٩ | ٣٢ | ٣٣ | ٣٤ | ١ |
| ٣١ | ١٨ | ٢١ | ٢٤ | ١١ | ٦ |
| ٢٧ | ٢٣ | ١٢ | ١٧ | ٢٢ | ١٠ |
| ٨ | ١٣ | ٢٦ | ١٩ | ١٦ | ٢٩ |
| ٧ | ٢٠ | ١٥ | ١٤ | ٢٥ | ٣٠ |
| ٣٦ | ٢٨ | ٥ | ٤ | ٣ | ٣٥ |

| | ٩ | ٨ | ٧ | ٦ | ٥ | ٤ | ٣ | ٢ | ١ | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | م | ی | ح | ر | ل | ا | د | ب | ع | ١ |
| | ل | ا | ر | د | ح | ب | ی | ع | م | ٢ |
| | ح | ب | د | ی | ر | ع | ا | م | ل | ٣ |
| | ر | ع | ی | ا | د | م | ب | ل | ح | ٤ |
| | د | م | ا | ب | ی | ل | ع | ح | ر | ٥ |
| | ی | ل | ب | ع | ا | ح | م | ر | د | ٦ |
| | ا | ج | ع | م | ب | ر | ل | د | ی | ٧ |
| زمام | ب | ر | م | ل | ع | د | ح | ی | ا | ٨ |
| | ع | د | ل | ج | م | ی | ر | ا | ب | ٩ |
| سطر میزان | م | ی | ح | ر | ل | ا | د | ب | ع | |

اہم بات: مسدس میں ۶x۶ خانے ہوتے ہیں۔ کل اعداد میں سے ۱۰۵ تفریق کریں اور ۶ پر تقسیم کریں۔ خارج قسمت کو خانہ اول میں رکھ کر خانہ پُری کریں۔ اگر کسر ایک بچے تو خانہ نمبر ۳۱ میں ایک کا اضافہ کریں اگر کسر ۲ باقی بچے تو خانہ نمبر ۲۵ میں ایک کا اضافہ کریں۔ اگر باقی ۳ بچیں تو خانہ نمبر ۱۹ میں ایک کا اضافہ کریں اگر ۴ باقی بچے تو خانہ نمبر ۱۳ میں ایک کا اضافہ کریں اور اگر کسر ۵ بچے تو خانہ نمبر ۷ میں ایک کا اضافہ کریں۔

## خونی قیدی کی رہائی کیلئے مجرّب نقش

جب قمر نحوست سے پاک ہو یا شرف میں نیک نظر رکھتا ہو تو اس وقت سنہری کاغذ پر زعفران سے لکھ کر خونی قیدی کے بازوؤں پر باندھیں۔ انشاءاللہ رہائی ہوگی۔ اس نقش کو لڑائی میں بھی پاس رکھنا فتح مندی ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۶۹ | ۸۷۲ | ۸۷۶ | ۸۶۲ |
| ۸۷۵ | ۸۶۳ | ۸۶۸ | ۳۷۴ |
| ۸۶۴ | ۸۷۸ | ۸۷۰ | ۸۶۷ |
| ۸۷۱ | ۸۶۶ | ۸۶۵ | ۸۷۷ |

## اعجاز جفر

ہر مقصد و مطلب کے حصول کے لیے: علم جفر کے اسرار ذیل کا طریقہ حُب بغض، ترقی عزت و رزق وغیرہ کے لیے نہایت مفید و موثر کے علاوہ تیر بہدف عمل ہے اس عمل کے لیے چار رموز علیحدہ علیحدہ ضروری ہیں۔

۱۔ نام طالب معہ مادر کے اعداد ۲۔ نام مطلوب معہ مادر کے اعداد ۳۔ مقصد چاہے محبت ہو یا جدائی۔ عزت و رزق کی ترقی ہو یا شفاء الامراض وغیرہ ۴۔ مطلوب و مقصود کے مطابق قرآنی آیت جس کا مجموعہ اعداد نقش کے خانہ نمبر ۱ نمبر ۱۴ نمبر ۱۱ نمبر ۸ کے مجموعہ سے زیادہ

ہو- نقش آتشی طریق سے لکھا جائے گا۔ اور دیگر عناصر کے لحاظ سے بھی لکھا جا سکتا ہے لیکن ۲۲ر کا عدد اس عمل کی جان ہے ۔ بہتر ہے کہ اسے محبت کے لیئے سعد اور عداوت کے لیئے نحس اوقات میں لکھا جائے تو اس کا اثر زیادہ ہوگا اور جلد ہوگا۔ یہ نقش پانچویں خانے سے شروع کیا جاتا ہے ۔ خانہائے آتشی ۵-۹-۱۳-۱ اور بادی ۶-۱۰-۱۴-۲- آبی ۷-۱۱-۱۵-۳ اور خاکی ۸-۱۲-۱۶-۴- ہیں ۔ محبت اور لغض کے لیئے اسے آگ میں گرم کیا جاتا ہے ۔ باقی امور کے لیئے اپنے پاس رکھنا پڑتا ہے۔ ہر روز طلوع کے وقت اسے دھوپ سے گرم کر لینا ضروری ہے ۔ اس عمل کو بذریعہ مثال پیش کرتا ہوں تاکہ یہ عمل آپکے ذہن نشین ہوجائے ۔ مثلاً طالب کے اعداد ۹۶ر اور مطلوب کے اعداد ۱۱۰ ہیں ۔ مقصود ان دونوں میں محبت پیدا کرنی ہے ۔ مطلوب طالب بن جائے اور طالب مطلوب ہوجائے ۔ لہذا محبت کے اعداد ۴۵۰ اور آیت قرآنی جو محبت پر دلیل ہے اس کے اعداد ۱۴۵۱۰ر ہیں ۔ اب نقش کے پُر ہونے پر غور کرو ۔ اس نقش کے ہر خانے کے کونے اعداد سے ظاہر کیا گیا ہے ۔ جو مربع کی چال ہے وہ آتشی ہے ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| خاک/۸ ۱۳۷۲۲ | آب/۱۱ ۴۷۲ | باد/۱۴ ۱۴۰ | آتش/۱ ۱۷۶ |
| آتش/۱۳ ۱۵۴ | باد/۲ ۱۹۲ | آب/۷ ۴۵۰ | خاک/۱۲ ۱۳۷۴۴ |
| آب/۳ ۵۱۶ | خاک/۱۶ ۱۳۷۶۶ | آتش/۹ ۱۳۲ | باد/۶ ۹۶ |
| باد/۱۰ ۱۱۸ | آتش/۵ ۱۱۰ | خاک/۴ ۱۳۷۸۸ | آب/۱۵ ۴۹۴ |

ان اعداد کو نقش میں نہیں لکھنا چاہیئے ۔ یہ صرف آپ کو سمجھانے کے لیئے لکھا گیا ہے ۔ طالب مطلوب میں سے پہلے مطلوب کے اعداد ۱۱۰ کو نقش کے خانہ م۵ میں لکھا پھر اس میں ۲۲ر عدد زیادہ کیئے تو ۱۳۲ر ہوئے تو اس کو نویں خانہ میں لکھا ۔ اس میں ۲۲ر جمع کر کے ۱۵۴ر خانہ م۱۳ر میں لکھا اور پھر ۲۲ر جمع کر کے خانہ م۱ میں ۱۷۶ر لکھا ۔ اس طرح آتشی خانے ختم ہوئے ۔ اب بادی خانوں میں چھٹے (۶) خانے کے اندر طالب کے اعداد ۹۶ر لکھے پھر ان میں ۲۲ ، عدد جمع کر کے

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232




۱۱۸، ہوئے خانہ نمبر ۱۰ میں لکھا اور ۱۱۸، میں ۲۲، جمع کرکے ۱۴۰، خانہ نمبر ۱۴، میں لکھا اور پھر ۲۲، جمع کرکے ۱۶۲، خانہ نمبر ۲، میں لکھا۔ اب بادی خانے بھی ختم ہوئے اب آبی خانوں کا عمل شروع کیا خانہ نمبر ۱۱ میں ۴۷۲، لکھا اور پھر ۴۷۲+۲۲=۴۹۴، خانہ نمبر ۱۵، میں لکھا اور پھر ۴۹۴+۲۲=۵۱۶، خانہ نمبر ۳ میں لکھا۔ اب خاکی خانوں کو پُر کرنا ہے۔ قرآنی آیات محبت کے اعداد ۱۴۵۱۰، ہیں۔ خانہ نمبر ۱، خانہ نمبر ۴ خانہ نمبر ۱۱ کے اعداد کا مجموعہ ۷۸۸ ہے۔ ان کو قرآنی اعداد سے کم کر دیا۔ ۱۴۵۱۰ - ۷۸۸ = ۱۳۷۲۲، اب ۱۳۷۲۲+۲۲= ۱۳۷۴۴، کو خانہ نمبر ۱۲، اور پھر بدستور ۱۳۷۴۴+۲۲=۱۳۷۶۶، کو خانہ نمبر ۱۶، میں لکھا اور پھر ۱۳۷۶۶+۲۲=۱۳۷۸۸، خانہ نمبر ۹، میں لکھا۔ اب نقش کے چاروں عنصر ختم ہو کر مربع آتشی پُر ہو گیا۔ ہر لحاظ سے نقش مکمل ہے عمل کو نہایت پاکیزہ اور سکون قلب خوشبو کے بخور جلایا جائے ایسے راز مجرب عمل سینہ بسینہ چلے آتے ہیں۔ کئی سالوں کی خدمت اور ریاضت کے بعد بڑی مشکل سے بتاتے ہیں۔ بندہ نے بڑی فراخ دلی اور فیاضی سے یہ عمل پیش کر رہا ہوں۔ اہل غرض میرے کوشش اور تجربہ سے فائدہ اٹھائیں ایسا عمل آپ کو کسی کتاب یا رسالے میں نہیں ملے گا۔ ساری کتاب کی قیمت اس عمل پر قربان کر دینا بھی اس عمل کی قیمت نہیں ہے۔

اہم نوٹ:- جس سورہ کے اعداد لیئے اس کو بھی نوٹ کرلیں۔ پارہ نمبر ۱ سورۃ البقرہ، آیت نمبر ۱۶۵ یحبونھم کحب اللہ والذین آمنوا اشد حبا للہ۔ کے اعداد ۱۴۵۱۰ ہیں

## اہم گذارش:-

قبل ازیں عرض کر چکا ہوں کہ سیارگان کی منسوبات اور نظرات بروج کا تعلق آپس میں اور منازل کے عنصر کو عملیات دنیا میں بہت بڑی اہمیت ہے بہت سے لوگ شکوہ اور شکایت کرتے ہیں کہ اعمال میں کچھ اثر نہیں۔ پڑھائی سے کچھ فائدہ نہیں محض ڈھکوسلے ہیں۔ اور ان بزرگان دین پر جو اس فن شریف کے موجب ہیں۔ ناحق پھبتیاں اڑائی جاتی ہیں اور مذاق اڑایا جاتا ہے۔ اپنی غلطی کو کوئی نہیں دیکھتا ان کے لیئے کچھ عرض کرتا ہوں۔ ہر کام میں قاعدہ اور قانون کی پابندی اور اس کا قانون کو مدنظر رکھا جائے تب وہ

کام پایۂ تکمیل تک پہنچتا ہے۔ مَیں تھوڑی سی مثال پیش کرتا ہوں۔ ایک سوئی سمندر میں نہیں تیر سکتی۔ لیکن ایک بڑا جہاز وزن اٹھا کر سمندر کا دل چیرتا ہوا چلا جاتا ہے۔ وہ قانون قاعدے سے چل رہا ہوتا ہے۔ یہی قانون عمل پر حادی ہوتا ہے۔ ذرا سی کوتاہی اور کمی سے تمام کام اور عمل ناقص ہو جاتا ہے۔ بڑی سے بڑی اور چھوٹی سے چھوٹی چیز کا یہ حال ہے۔ مگر بقول حضرت فدا لاہوری

ع۔ ان کو کیا عارض جانا کہ تقدس کی خبر،
جن کی قسمت میں نہیں حافظِ قرآن ہونا

جو یہ کہہ رہے کہ عمل اور نقوش میں اثر نہیں رہا۔ وہ ایام ذیل کا امتحان کبھی کر کے دیکھ تو لیں۔ ذرا برائے موافقت مطلوب و محبت کیلئے زہرہ برج حوت کے ستائیسویں درجہ پر ہو اور قمر برج ثور یا سرطان میں ہو بہت بہتر وقت ہے قران زہرہ و عطارد اور قران قمر و مشتری بھی خوب ہے۔ میرے تجربہ کی بنیاد پر آپ سے استدعا ہے۔ نقش بنانے میں صاحب عمل یا صاحب فن کی ہدایت لکھی ہو تو اس طرح عمل کریں۔ اگر ہدایت نہ ہو تو ہمیشہ محبت کے عمل میں طالع وقت ذوجسدین ضرور ہو۔ قمر زہرہ مشتری میں سے کسی دو سیاروں کی نظر سعد ہونی چاہیئے۔ یعنی قران تسدیس یا تثلیث ہو اور اگر یہی ستارے شرف میں ہوں یا اوج میں ہوں نہ دن جمعرات یا جمعہ کا ہونا چاہیئے۔ ساعت نیک ہو بلکہ اسی ستارے کی ہو۔ منزل قمر سعد ہو (ہر قمری ماہ کی ساتویں سے ۲۱ ویں تاریخ تک زائد النور ہونا چاہیئے اور باقی دن ناقص النور ہوتے ہیں۔) قمر آپ کے عمل کے وقت زائد النور ہونا چاہیئے۔ ایک بار پھر عرض کرتا ہوں۔ شائقین فن عملیات اپنے ذہن میں کندہ کریں۔ عملیات کی دنیا میں وہ عامل کامیاب و کامران رہتا ہے جو علم نجوم سے کم و بیش واقف ہوتا ہے۔ علم نجوم سے بے بہرہ ہونے کی صورت میں شائق علم الاعمال قدم قدم پر ٹھوکریں کھاتا رہتا ہے۔ وہ یہ تو جان سکتا ہے کہ مشتری و زہرہ کی ساعت میں نیک کام کی ابتداء بہتر

ہے۔ مگر وہ یہ نہیں سمجھ سکتا کہ جس وقت اس نے عمل شروع کیا زہرہ و مشتری کس حالت میں تھے۔ اگر وہ غروب یا ہبوط یا رجعت میں ہوتے تو ان سعادت کہاں وہ تو الٹا کام بگاڑ دیں گے۔ لہذا عملیات میں کامیاب ہونے کے لیئے علم نجوم میں دسترس ہونی چاہیئے۔ ورنہ عامل صحیح معنوں میں کامیاب عامل نہیں بن سکتا۔ آپ کی سہولت کے لیئے رحیم النجوم حصہ اول دوئم اور سوئم و رحیم الوقتی زائچہ، رحیم الطالع، اجتماع سیارگان۔ آپ ان کتب کا مطالعہ کریں۔ آپ کی بہترین ممد و معاون ثابت ہونگی

## عمل برائے تسخیر مطلوب

علماء جفر کے نزدیک یہ قاعدہ واسطے تسخیر مطلوب خواہ انسان ہو یا حیوان یا پرندہ نہایت معتبر ہے۔ بلکہ سند ہے کہ مطلوب خواہ قلعہ آہنی میں ہو تو طالب کے پاس فوراً آجائے گا۔ ملا زہرہ و مشتری کی نظر تثلیث میں اوپر لوح مس کے ۲۳۶۵ اعداد کا نقش مربع کندہ کرا کر گرد اس نقش کے آیت شریف سورہ البقرہ آیت م ۱۶۵ یحبونھم کحب اللہ والذین آمنوا اشد حبا للہ۔ جس کے اعداد ۱۲۵۱۰ ہیں آیت کندہ کرا کر ایک چراغ بنوائیں۔ یہ چراغ حُبّ کے ہر عمل کے لیئے کارآمد رہے گا۔ طالب کو چاہیئے کہ شروع ماہ قمری یعنی جب چاند دکھائی دے اور نحوست سے پاک ہو طالب و مطلوب کے نام کے حروف لکھ کر امتزاج کر کے حل حروف کے اعداد مع شمار حروف و نقاط کے جمع کرے اور مجموعہ سے ۵۱ اعداد خارج کر کے باقی کے حروف بنا کر آخر میں کلمہ آئیل کا اضافہ کر کے نام موکل بنا دے اور بعد ازاں امتزاج شدہ حروف کے کلمہ کو تکسیر صدر موخر کر کے حسب زمام برآئے یعنی سطر اول دآخر میں آجائے تو اس کو ختم کر دیں اور تکسیر کے پہلو راست و چپ راست کے حروف علیحدہ لکھ کر شمار کرے اگر جفت ہوں تو چار چار اگر طاق ہوں پانچ پانچ کو مرکب کر کے آخر میں کلمہ یوش کا اضافہ کریں یہ نام اعوان العمل ہوگا۔ اور پھر تمام تکسیر کے اعداد نکال کر مجموعہ میں سے ۳۱۹ خارج کر کے باقی حروف بنا کر آخر میں کلمہ طیش کا اضافہ کریں۔ یہ نام جنات العمل پیدا ہوگا۔

بعدازاں اعداد تسخیر کا نقش مربع بنا کر حرف بہلو راست و چپ اس کے گرد لکھ دیں اور نقش کے جانب راست تصویر طالب اور جانب چپ تصویر مطلوب ایستادہ بنا کر طالب کے سر پر نام موکل اور مطلوب کے سر پر نام جنات العمل کا لکھ کر فلیتہ بنا کر اگر چراغ زہرہ و مشتری کی تثلیث کا تیار ہو تو بہتر ورنہ لوح مس کا چراغ نیک ساعت میں بنوا کر اس میں روغن زرد اور شہد ڈال کر اس فلیتہ کو سر کی طرف سے بوقت نیم شب روشن کرے اور مقابل اس چراغ کے بیٹھ کر نام موکل دا عوان و جن استخراج شدہ کو ہر روز بلا ناغہ ۲۷ یوم تک حسب تعداد نام مطلوب کے پڑھے اور پڑھتے وقت بخور زہرہ روشن کرے اور ہر روز خاتمہ عمل پر فلیتہ جلا دیا کرے اور ہر روز فلیتہ نیا بنا لیا کرے ۔ اس عمل کو تنہائی میں کرے اور اس وقت کسی سے گفتگو نہ کرے ۔ پرہیز مے نوشی، جماع اور گوشت سے کرے ۔ بوقت عمل تصور مطلوب کا ذہن میں ضرور رکھے اس عمل سے عجائبات ظاہر ہونگے اور کسی سے ظاہر نہ کرے زیادہ واضح کرنے کے لیئے ۔ اس عمل کی مثال پیش کرتا ہوں ۔ تا کہ عمل کی حقیقت آپ پر واضح ہو جائے گا۔

**مثال :** طالب ناصر علی مطلوب گلزار بیگم مفرد کیا ۔ ن ا ص ر ع ل ی گ ل ز ا ر ب ے گ م امتزاج کیا ۔ ن ک ا ل ص ز ر ا ع ل ب ی ی ک م ن ۔ نقاط ، یا اعداد ۷۸۱، جمع ۸۷۴، طرح ۵۱، باقی ۷۵۳، حاصل حروف ج ن ذ اسم موکل جنذائیل ان حروف امتزاج کو تکسیر کیا تو یہ صورت پیدا ہوئی۔

| | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ن | ک | ا | ل | ص | ز | ر | ا | ع | ر | ل | ب | ی | ی | ک | م | سطر اول |
| م | ن | ک | ک | ی | ا | ی | ل | ب | ص | ل | ز | ر | ر | ع | ا | |
| ا | م | ع | ن | ر | ک | ر | ک | ز | ی | ل | ا | ص | ی | ب | ل | |
| ل | ا | ب | م | ی | ع | ص | ن | ا | ر | ل | ک | ی | ر | ز | ک | |
| ک | ل | ز | ا | ر | ب | ی | م | ک | ی | ل | ع | ر | ص | ا | ن | زمام |
| ن | ک | ا | ل | ص | ز | ر | ا | ع | ر | ل | ب | ی | ی | ک | م | سطر میزان |

پس سطر ششم زام کی ہے۔ اس کو ترکیا تکسیر کے پہلو راست وچپ کے حروف لیئے۔ ن م ال ک م ال ک ن ان کو مرکب کیا تو "نما لیوش " "کیا یوش" "کینوش" اعداد تمام تکسیر ۳۹۰۵، طرح ۳۱۹، باقی ۳۵۸۶، حاصل حروف "ث ج " اسم جن فجبطیش نقش مربع پر کیا اور تصویر طالب و مطلوب کی بناکر فلیتہ تیار کیا۔ تصویر طالب و مطلوب یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۹ | ۴۱ | ۳۸۳۲ | ۱ |
| ۳۸۳۰ | ۵ | ۲۵ | ۴۵ |
| ۹ | ۳۸۴۲ | ۳۳ | ۲۱ |
| ۲۷ | ۱۷ | ۱۳ | ۳۸۲۸ |

پس فتیلہ بناکر استخراج شدہ اسماء کو عزیمت میں بایں ترکیب ضم کیا۔
"بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اقسمت علیکم یا الھنا الا رواح العلویات و الثقایات یا جندائیل یا نما لیوش یا کمالیوش یا لینوش بحق یا رفجبطیش " گلزار بیگم در محبت ناصر علی بے قرار و بے آرام شود پس اعداد مطلوب ۲۹۰ ہیں۔ پس طالب ناصر علی کو ۲۹۰ مرتبہ ۲۷ یوم تک بلا ناغہ پڑھنا چاہیئے۔ جمیع طالبان عمل کو واضح ہو کہ اگر ضرورت ہو تو اسی طریقہ سے اس عمل کا استخراج کر لو۔

## تالیف قلوب

تالیف قلوب :- مخفی نہ رہے کہ یہ عمل واسطے تسخیر خلائق اور مطلوب کے واسطے نہایت ہے۔ ترکیب عمل یہ ہے کہ بروز اتوار طلوع شمس کے وقت یعنی ساعت شمس میں باوضو ہو کر اعداد طالب و مطلوب جمل کبیر سے استخراج کرے اور ان اعداد میں اعداد سورہ ۹۵۸، شامل کرے اردگرد آیت شریف۔ وکفیٰ باللہ شہیدا محمد الرسول اللہ " اسم طالب و مطلوب سے امتزاج دیکھ لکھے۔ اور اپنے پاس بلا شک اس میں تاثیر ہوگی

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

مطلوب مہربان ہوگا اور طالب کی مراد پوری ہوگی۔ عملی مثال پیش کرتا ہوں تاکہ عمل بخوبی سمجھ میں آجائے گا۔ طالب کا نام غلام محمد۔ اس کے اعداد ۱۱۶۳، مطلوب شمیم کے اعداد ۳۹۰۔ سورہ کے اعداد ۹۵۸، کل اعداد ۱۱۶۳ + ۳۹۰ + ۹۵۸ = ۲۵۱۱، مربع کا قانون

۲۵۱۱
- ۳۰
۲۴۸۱

۴ ) ۲۴۸۱ ( ۶۲۰
۲۴
۸
۸
۱

دوسرا مرحلہ: طالب و مطلوب کے حروف مفرد کر کے لکھیں۔ غ، ل، ا، م، م، ح، م، د، ش، م، ی، م، اور پھر آیت شریف کے حروف مفرد لکھیں۔ و، ک، ق، ی، ا، ل، ل، ہ، ش، ہ، ی، د، ا، م، ح، م، د، ر، س، د، ل، ا، ل،

د غ ک ف ا ی ب، ا، ح، ل، م، ل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۲۷ | ۶۳۰ | ۶۳۴ | ۶۲۰ |
| ۶۳۳ | ۶۲۱ | ۶۲۶ | ۶۳۱ |
| ۶۲۲ | ۶۳۶ | ۶۲۸ | ۶۲۵ |
| ۶۲۹ | ۶۲۴ | ۶۲۳ | ۶۳۵ |

ی ر ر د ر ا، ر ح، م ؛ د، ر

اب تیسرا مرحلہ: اب دونوں امتزاج دیں۔ د، غ، ک، ل، ف، ا، ی م، ب، م، ا، ح، ل، م، ل، د، ہ، ش، ش، م، ہ، ی، ی، م، د، ا، م، ح، م، د، ر، س، د، ل، ا، ل، ہ۔ اب حروف کو نقش کے اردگرد لکھیں۔

## کسی کو جائز محبت میں بے قرار کرنا:

اس عمل میں عنصری حروف کام نہیں کرتے۔ آتشی حروف = ا، ہ، ط، م، ف، ش، ذ۔ بادی حروف = ب، و، ی، ن، ص، ت، ض۔ آبی حروف = ج، ز، ک، س، ق، ث، ظ۔ خاکی حروف د، ح، ل، ع، ر، خ، غ۔

جس شخص کو اپنی ترقی مقصود ہو یا مقدمہ نے پریشان کر رکھا ہو، یا کاروبار نہ چلتا ہو، وہ عمل اس طرح کرے کہ اپنا صحیح نام معہ والدہ کے علیحدہ علیحدہ حروف میں

لکھیں۔ اگر محبت کے لیئے ہے تو نام مطلوب معہ مادر بھی ساتھ تحریر کریں، جو مطلب ہو وہ بھی ساتھ لکھیں۔ اب ان ناموں کو چار جگہ تقسیم کرنا ہے۔ آتشی حروف علیحدہ، بادی حروف علیحدہ، آبی حروف علیحدہ اور خاکی حروف علیحدہ کریں۔ اب حروف کی چار لائینیں بنیں۔ اب آپ نے کوشش کرنی ہے کہ تمام حروف باہمی مرکب ہو جائیں۔ یعنی ہر عنصر کے حروف علیحدہ علیحدہ کرنے ہیں۔ اگر تمام حروف باہمی مرکب ہو گئے تو آفتاب کی مانند کامیابی یقینی ہے۔ بعض حروف جوڑ نہ کھانے کی وجہ سے مرکب نہیں ہو سکتے۔ ان کو مجبوراً علیحدہ علیحدہ کرتے ہیں اس طرح لکھ دو۔ اگر حروف مقدم اور مؤخر ہو کر مرکب ہوں تو بھی کوئی حرج نہیں۔ بلکہ جس صورت میں بھی ہو مرکب کرنے کا خیال رکھو۔ اگر حروف کا بڑا حصہ مرکب ہو تو کامیابی ذرا دیر میں ہو گی۔ اگر زیادہ حصہ مفرد رہا تو کامیابی میں شبہ ہے۔

مثلاً عبداللہ بن اختری اپنی ترقی کا خواہش مند ہے۔ اس کے حروف مفرد کیئے ع ب د ا ل ل ہ، ا خ ت ر ی، ان حروف میں آتشی حروف یہ ہیں۔ ا ر ع ل ل

اب تقسیم بالا کے آتشی حروف میں ملائے تو حروف یہ ہوئے۔ ا ع ی ل ل ا د ی ل م ن ع ا ب۔ ان دس حروف کو مرکب کیا هیتلسلر اور و و۔ یہ دو الف مرکب نہ ہو سکے۔ اس طرح آپ مرکب کریں۔ اگر کسی ناموں میں کسی قسم کا کوئی حرف نہ ہو تو ہم صرف ان ہی حروف کو مرکب کریں گے جو اس مرتبہ کے ہیں۔ ہمیں چار مرکب اسطور بنانی ہیں۔ جب آپ چاروں مرکب تیار کر چکے تو پھر علیحدہ علیحدہ اس مرکب شکل کے پندرہ پندرہ کے حساب سے کاغذ پر علیحدہ نقل کرو۔ یعنی آتشی نقش کو آگ میں جلاؤ۔ بادی نقش کو اونچے درخت پر لٹکاؤ۔ آبی نقش کی گولیاں بنا کر جس پانی میں مچھلیاں ہوں اس میں بہا دو۔ خاکی نقوش کو زمین میں دفن کر دو۔ اس طرح اس عمل کو پندرہ یوم تک کرو۔ خدا کے حکم سے پندرہ یوم میں کامیابی ہو گی۔ اس عمل کو عروج ماہ اور بوقت تحریر باوضو ہونا چاہیئے۔

شریعت و طریقت کا عمدہ امتزاج سلسلہ ہائے روحانیت و عملیات کا گنجینہ

# رحیم العملیات

## (کے حصص) اعمال بنانے والی کتاب

رب العلمین کے مقدس کلام اور اس کلام کے اثرات پر ایمان رکھنے والے حضرات کے پیہم اصرار پر حضرت قبلہ جناب ڈاکٹر عبد الرحیم نے اولیاء اللہ کے مجربات اور اپنے خاندانی عملیات کو بہترین ترتیب کے ساتھ یکجا کر کے مختلف حصوں میں پیش کیا گیا ہے۔

تمام روحانیات کے حصول اور اسرار و رموز کو اس آسانی اور سہل کے ساتھ پیش کیا ہے کہ مبتدی سے لیکر منتہی تک بغیر کسی استاد یا رہبر کے استفادہ کر سکتا ہے
اور ان حصوں کے خالق کا دعویٰ ہے کہ جہاں کوئی مشکل یا دقت ہو آپ کی رہبری کی جائیگی مزے کی بات یہ ہے ان حصوں میں چاروں سلسلہ ہائے روحانیت کے علماء و فضلاء کے نہایت زود اثر عملیات کو خاص تشریح و توضیح کے ساتھ شامل کر دیا گیا ہے۔ یقیناً اس سے اہلِ غرض مستفید ہونگے

ادارہ روحانیات رحیمیہ۔ شاہدرہ۔ بہاولپور

**کامیابی اور محبت** :- ستارہ زہرہ کو برج جوزا میں اوج ۲۲ درجہ پر ہوتا ہے۔ جب زہرہ برج جوزا میں داخل ہو تو آپ عمل کے لیئے تیار ہو جائیں۔ اول غسل کریں۔ لباس صاف ستھرا پاکیزہ و معطر پہنیں۔ پھر دو رکعت نماز نفل پڑھیں ہر رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورہ والضحٰے تین بار پڑھیں۔ بعد سلام قبلہ کی طرف منہ کر کے نیت دل میں یہ کریں کہ خدا تعالیٰ اس عمل کے صدقے میری مراد پوری کرے اپنے نام کے اعداد معہ مادر نکال کر اس میں ۳۴۹۹ زاضافہ کریں اور نقش مسبع پُر کریں یعنی ہفت در ہفت نقش مکمل ہونے کے بعد ہر خانے کے باہر کی طرف یہ حروف لکھیں ص ط ض ق خ ظ غ۔ اس کے بعد اس نقش کو عطر سے معطر کر کے اپنے پاس رکھیں۔ سات دن میں مراد پوری ہوگی۔ مراد پوری ہونے کے بعد قرآن پاک کا ہدیہ کسی غریب قرآن خواں کو دے دیا جائے۔ یا کسی مسجد میں وقف کر دو۔

مسبع کی چال

| غ | ظ | ض | خ | ق | ض | ط |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۲ | ۳۸ | ۴۴ | ۱ | ۱۴ | ۲۰ | ۲۶ |
| ۴۰ | ۴۶ | ۳ | ۹ | ۱۵ | ۲۸ | ۳۴ |
| ۴۸ | ۵ | ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۲۹ | ۴۲ |
| ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ | ۳۱ | ۳۷ | ۴۳ |
| ۸ | ۲۱ | ۲۷ | ۳۳ | ۳۹ | ۴۵ | ۲ |
| ۱۶ | ۲۲ | ۳۵ | ۴۱ | ۴۷ | ۴ | ۱۰ |
| ۲۴ | ۳۰ | ۳۶ | ۴۹ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ |
| ط | ض | ق | خ | ض | ظ | غ |

نقش لکھنے سے قبل و آخر سات مرتبہ درود شریف پڑھیں نقش لکھتے وقت قبلہ رُخ بیٹھو نقش پُر کرنے کا قانون یہ ہے۔

مسبع خانہ پُری کا قانون

کل اعداد میں سے ۱۶۸ تفریق کریں اور ۷ پر تقسیم کرنے کے بعد حاصل قسمت کو پہلے خانے میں لکھ کر بالترتیب چال نقش ہذا کو پُر کریں۔ پہلا خانہ وہ ہے جہاں ایک کا ہندسہ لکھا ہے۔ کسرات کے لحاظ سے اگر ایک بچے تو خانہ نمبر ۴۳ میں اگر ۲ باقی بچے تو خانہ نمبر ۳۶، اگر ۳ بچے تو خانہ نمبر ۲۹، اگر ۴ باقی بچے تو خانہ نمبر ۲۲

اگر ۵ بچے تو خانہ ۱۵ اور اگر ۶ باقی بچے تو خانہ ۸ میں ایک کا اضافہ کرتے جائیں نقش پُر ہو جائے گا۔ محنت کیجیئے آزمایئے اور فائدہ اٹھایئے۔

**محبّت مجُوب :** نام مطلوب معہ مادر اور نام طالب معہ مادر علیحدہ علیحدہ حرُوف مکتوبی میں لکھیں۔ پھر دونوں ناموں کے حرُوف شمار کر کے اگر اتفاق سے دونوں برابر ہوں تو بہتر اگر دونوں میں کمی بیشی ہے تو اس کی یہ صُورت ہے مثلاً مطلوب معہ مادر کے گیارہ حرف ہیں۔ اور نام طالب معہ مادر کے نام کے حروف بارہ یا تیرہ ہیں یا اس سے بھی زیادہ ہیں۔ یا طالب معہ مادر کے نام کے حرُوف سے مطلوب معہ مادر کے نام کے حروف زیادہ ہیں۔ اگر کسی میں سے نام کے حروف زیادہ ہوں ان کو علیحدہ علیحدہ لکھئے جب زائد حرُوف نکل کر دونوں ناموں کے حروف با برابر ہو جائیں تو اب ایسا کرو کر ان کے استخراج کے لیئے پچھلے طالب کے نام کا پہلا حرف لکھو پھر مطلوب کے نام کا پہلا حرف اس سے آگے لکھو، پھر طالب کے نام کا دوسرا حرف اس کے آگے لکھو اور پھر مطلوب کے حرف کا دوسرا حرف اس سے آگے لکھو۔ اسی ترتیب سے اخیر تک لکھتے جاؤ۔ جب یہ حروف ختم ہوں تو وہ زائد حروف جو آپ نے علیحدہ لکھ رکھے ہیں اگر طالب کے نام کے حروف زائد ہیں تو اس سطر کے شروع میں لکھو اور اگر مطلوب کے حروف زائد ہیں تو انہیں سطر کے آخر میں بڑھا دو۔ یہ سب ایک لائین ہو جائے گی۔ اس کو تکسیر جعفری کرنے سے پہلے مذکورہ بالا سطر سے بائیں طرف کا حرف لو اور پھر اس سطر کا دائیں طرف کا حرف لو اسی طرح دائیں بائیں تمام حروف کو اُلٹ پلٹ کرتے جاؤ، حتّٰی کہ پہلی سطر ہو بہو نیچے آ جائے تو یہ صدر مؤخر ہو گیا۔ اب ان تمام لائینوں کو علیحدہ علیحدہ کاٹ کر مطلوب کا پہنا ہوا کپڑا جس میں اس کا پسینہ لگا ہوا ہو۔ ان تمام لائینوں کی بتیاں بنائے اور اس کپڑے میں لپیٹ کر رات کے وقت ایک بتی روزانہ جلائیں اور ساتھ ساتھ یہ آیت بھی پڑھتے رہیں۔ وَاَلْقَیْتُ عَلَیْکَ مَحَبَّۃً مِّنِّیْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰی عَیْنِیْ۔ انشاء اللہ تمام بتیاں ختم ہونے کے بعد وہ شخص دوست دجاں نثار بن جائے گا۔

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

**عملِ مُحبّت ؛** عروجِ ماہ میں تثلیث زہرہ و مشتری یا زہرہ و قمر یا زہرہ و عطارد کی تثلیث میں نام طالب معہ مادر اور نام مطلوب معہ مادر کے اعداد ابجد قمری کے لے کر یہ اعداد ۲۲۲۴، ان کے اعدادوں میں جمع کر دیں اور حروف مطلوب کے نام کے عنصر کے مطابق نقش مربع پُر کریں۔ اگر مطلوب کا عنصر آتشی یا بادی ہو یا آبی ہو یا خاکی ہو الغرض جو عنصر ہو اس کے مطابق نقش پہلے پُر کریں بعد میں دوسرے عنصر کا نقش پُر کریں اور بعد میں تیسرے عنصر کا نقش پُر کریں۔ آخر میں چوتھے عنصر کا نقش پُر کریں آپ نے چار نقش عنصر کے لحاظ سے پُر کرنے ہیں اور ہر نقش کے نیچے یہ عبارت لکھنی ہے المحبت والتسخیر فلاں بن فلاں (مطلوب) علیٰ حب فلاں بن فلاں (طالب) عاشقاً مجنوناً دائماً ابداً سرمداً فی کل مال ومکان العجل العجل العجلُ۔

جب چار نقش پورے ہو جائیں تو ہر نقش پر مطلوب کا پہنا ہوا کپڑا لپیٹ دیں۔ ہر نقش کو عود یا صندل کی دھونی دیں اور عطر لگا کر پھر آتشی نقش کو چراغ نو میں شہد اور گھی ڈال کر بطور بتی جلا دیں۔ بادی کو دھاگہ میں باندھ کر کسی پھلدار درخت پر لٹکا دیں آبی کو دریا یا چلتے کنوئیں میں ڈال دیں۔ خاکی نقش کو راستہ مطلوب میں دبا دیں۔ نقوش پاک صاف کاغذ پر مشک و زعفران یا سیاہی سے لکھیں۔ دن رات میں کوئی ایک وقت مقرر کر کے تنہائی میں عمل کرتے رہیں بہتر ہے۔ ان سیاروں کی ساعتوں میں لکھا کریں یہ سولہ دن کا عمل ہے۔ خدا چاہے گا تو مطلوب کے دل میں طالب کی محبت آگ کی طرح بھڑک اٹھے گی۔

**مُحبّت کا بہترین عمل ؛** یہ عمل بحر مربع کی صورت میں کیا جائے گا۔ جس کی صورت یہ ہے۔ اس چال سے نقش پُر کریں۔ ترکیب یہ ہے کہ اعداد طالب معہ والدہ میں ٣٠٣٠١ ملا کر مجموعہ میں سے ٦٠٧ عدد کم کر کے بقیہ کو چار پر تقسیم کرنے کے بعد خارج قسمت کو پہلے خانے میں لکھ کر بقایا خانوں میں نمبروار دو کا

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

اضافہ کرتے جاؤ۔ نقش پُر ہوگا۔ مثال کے طور پر خارج قسمت ۲۰ ہیں تو نقش کے پہلے خانہ میں ۲۰ اور دوسرے خانے میں ۲۲ اور تیسرے خانے میں ۲۴ اور چوتھے خانے میں ۲۶۔ علیٰ ھذا القیاس اسی طرح تمام خانوں کو پُر کرو کے اس طرح اسم مطلوب مع والدہ کے اعداد میں ۱۰۷۸ کا اضافہ کرکے مجموعہ میں ۳۰ تفریق کرکے بقایا کو ۴ پر تقسیم کرکے خارج قسمت کو چال مذکور کے نچلے خانہ میں لکھ کر اس کے بعد بطریق مُربع ہر خانہ میں ایک ایک بڑھاتے جاؤ۔ کسرات کا لحاظ سے یعنی تقسیم سے اگر ایک بچے تو خانہ ۱۳ میں ۲ کے واسطے خانہ ۹ میں اور تین بچیں تو خانہ ۵۔ مطلوب کی صورت میں ایک اور طالب کی صورت میں ۲ کا اضافہ کرو نقش پُر ہوگا۔ اس نقش کو عروج ماہ ذوجسدین بروج اور جمعرات کو بعد نماز مغرب عشاء سے قبل باوضو اور قبلہ رُخ ہوکر زعفران سے لکھو اور تھوڑا پاک کپڑا لپیٹ کر بتی بنا لو اسے خوشبودار تیل میں جلاؤ۔ اور اسے جلاتے وقت پاس بیٹھے رہو اور یہ پڑھتے رہو۔

یاالله جس طرح یہ بتی جل رہی ہے اسی طرح فلاں بن فلاں کا دل فلاں بن فلاں کی محبت میں جلے۔ بحق یاودود یاودود اس کے پڑھنے کے بعد کوئی تعداد مقرر نہ ہے۔ مگر یک صد سے کم نہ ہو بلکہ زیادہ پڑھنا اچھا ہے۔ جب بتی جل جاوے عمل ختم ہوا اس روزانہ سولہ دن تک عمل کرو۔ نقش روزانہ ایک سیاہی سے اکٹھے لکھ کر رکھ لو خدا کے حکم سے سولہ دن عمل کروگے تو مطلوب بے قرار و سرگرداں ہوجائے گا اور حاضر ہوگا اس عمل میں صرف لہسن و پیاز۔ گوشت نہ کھائیں۔ دیئے کا رُخ خانہ مطلوب کے گھر کی جانب ہونا ضروری ہے۔

نقش کی چال اس طرح ہوگی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ ٨ | ١١ ١١ | ١٤ ١٤ | ١ ١ |
| ١٣ ١٣ | ٢ ٢ | ٧ ٧ | ١٢ ١٢ |
| ٣ ٣ | ١٦ ١٦ | ٩ ٩ | ٦ ٦ |
| ١٠ ١٠ | ٥ ٥ | ٤ ٤ | ١٥ ١٥ |

## حُب کا موثر اور مجرب نقش ؛ مطلوب اور طالب کے بُروج اور ستارے

بروجی طریقے سے نکال کر اپنے پاس رکھیں۔ جس وقت قمران کے بُرج میں موجود ہو اور ستاروں کی آپس میں نظر تسدیس وتثلیث ہو اس وقت سعد ساعت میں اس نقش کو لکھ کر ثمردار درخت سے باندھ دیں تو محبُوب بے قرار ہو کر حاضر ہوگا۔

اگر رات کو سوتے وقت اس تصویر کو سرہانے کے نیچے رکھ لے تو بھی مطلوب بے قرار ہوجائے گا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قل | هو | اللہ | احد | اللہ | الصمد | لم | یلد |
| هو | اللہ | احد | اللہ | الصمد | لہ | یلد | ولہ |
| اللہ | احد | اللہ | الصمد | لہ | یلد | ولہ | یولد |
| احد | اللہ | الصمد | لہ | یلد | ولہ | یولد | ولہ |
| اللہ | الصمد | لہ | یلد | ولہ | یولد | ولہ | یکن |
| الصمد | لہ | یلد | ولہ | یولد | ولہ | یکن | لہ |
| لہ | یلد | ولہ | یولد | ولہ | یکن | لہ | کفواً |
| یلد | ولہ | یولد | ولہ | یکن | لہ | کفواً | احد |

## اعمال تسخیر با اثر وقت :

طالع برُج جوزا یا سنبلہ یا میزان یا ثور میں اعمال تسخیر کرنا چاہیئے۔ دن بدھ یا اتوار یا جمعہ کا ہونا چاہیئے۔ نظرات قمر و عطارد میں تثلیث یا تسدیس ہو۔ اس بات کو نہ بھولیں کہ شمس و مریخ اور شمس و عطارد میں بہت دوستی ہے۔ آپکو معلوم ہے کہ عطارد سیارہ جس ستارے سے ملتا ہے اس کا دوست ہوجاتا ہے لہذا شمس و مریخ و عطارد کے آپس میں سعد قوی نظرات ہو تو ایسا عمل کامیاب رہتا ہے۔ یہاں پر دو تسخیر مطلوب کے لیئے نقش پیش کرتا ہوں۔

یہ نقش عالمان عمل کا تجربہ شدہ نقش ہے۔ اس نقش کی انہوں نے اپنی کتب میں بہت تعریف کی ہے۔ ملاحظہ فرمائیں۔

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ○

لا الہ الا اللہ محمد الرسول اللہ

یاجبرائیل علیہ السلام — یامیکائیل علیہ السلام

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا حنان | ۲۶۹۶ | ۲۶۹۱ | ۲۶۹۸ |
| یامنان | ۲۶۹۷ | ۲۶۹۵ | ۲۶۹۳ |
| یادیان | ۲۶۹۲ | ۲۶۹۹ | ۲۶۹۴ |
| یابرھان | علیقا" | علیقا" | علیقا" |

یارازق ۔ یاوہاب یابدوح یابدوح

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۷۹ | ۲۰۴ | ۱۹۸ | ۱۹۲ | ۱۸۵ |
| ۱۹۳ | ۱۸۶ | ۱۸۰ | ۲۰۰ | ۱۹۹ |
| ۲۰۱ | ۱۹۵ | ۱۹۴ | ۱۸۷ | ۱۸۱ |
| ۱۸۸ | ۱۸۲ | ۲۰۲ | ۱۹۶ | ۱۹۰ |
| ۱۹۷ | ۱۹۱ | ۱۸۴ | ۱۸۳ | ۲۰۳ |

عاملان مخمس نے اس نقش مخمس کی اتنی تعریف کی ہے کہ میں صفحہ قرطاس پر نہیں لکھ سکتا اسے بے نظیر اور مجرب کے الفاظ سے نوازا ہے۔ اس نقش کو ساعت زہرہ میں بحالت شرف ہوتا بنے کی تختی پر کندہ کر کے اپنے پاس رکھیں۔ تختی کے دوسری طرف سورہ توبہ آیت نمبر ۱۲۸ لکھیں۔
لقد جاءکم رسول من انفسکم عزیز علیہ ماعنتم حریص علیکم بالمومنین رؤف رحیم
پھر قرآن کا اعجاز دیکھیں۔

## محبت کا عمل ۱

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نام طالب | ۱۶ | ۱۴۷ | ۴۰۴ | نام مادر طالب |
| ۴۰۵ | ۱۳۶ | ۱۱۱ | ۱۲ | ۱۴۸ |
| ۱۳ | ۴۴ | ۴۰۶ | ۱۳۷ | ۱۱۲ |
| ۱۳۸ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۴۵ | ۱۰۲ |
| نام مطلوب | ۴۰۳ | ۱۳۴ | ۱۱۴ | نام مادر مطلوب |

اگر کسی کو محبت میں بے قرار کر کے تسخیر و تابع بنانا ہو تو اس نقش کے چاروں کونوں پر چاروں اسموں کے اعداد ثبت کرو۔ جو کچھ طالب و مطلوب اور ان کی ماؤں کے نام ہوں ان کے عددوں کو اس طرح خانوں میں لکھو کر ان کی اضلاع د

قطار کے عدد برابر رہیں۔ اس نقش کو طالب اپنے پاس رکھے۔ یہ ایک نہایت مجرب اور سریع الاثر طریقہ ہے۔ اگر آپ نے وقت کے اندر اس کو سمجھ کے عمل کیا تو آپ ۹۹ فیصد کامیاب رہیں گے۔

## نافرمان بیوی مطیع ہو جائے

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۹۱۵۸ | ۱۵۲۸۱ | ۱۵۳۸۴ | ۱۵۳۸۷ | ۱۵۲۷۳ |
| ۹۱۵۸ | ۱۵۲۸۶ | ۱۵۲۷۴ | ۱۵۳۸۰ | ۱۵۲۸۵ |
| ۹۱۵۸ | ۱۵۲۷۵ | ۱۵۲۸۹ | ۱۵۲۸۲ | ۱۵۲۷۶ |
| ۹۱۵۸ | ۱۵۲۸۳ | ۱۵۲۷۸ | ۱۵۲۷۹ | ۱۵۲۸۸ |
| ۹۱۵۸ | ۹۱۵۸ | ۹۱۵۸ | ۹۱۵۸ | ۹۱۵۸ |

سورہ جمعہ جس کے اعداد ۶۱۵۲۵ ہیں۔ جب میاں بی بی میں باہم مخالفت ہو تو سورہ جمعہ کو تین بار پڑھے اور پانی پر دم کرکے دونوں کو پلاؤ اور یہ نقش میاں اپنے پاس رکھے۔

## بے قراری مطلوب

آتشی چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اگر کسی کو اپنے عشق میں بے قرار کرنا ہو تو طالب مع مادر و مطلوب مع مادر کے نام کے اعداد جمع کریں اور [illegible] ۱۲۸۹۶۷ ہیں جمع کرکے مربع آتشی چال سے نقش کو پُر کرد۔ اگر کسر ایک بچے تو خانہ نمبر ۱۳ میں اگر کسر ۲ بچے تو خانہ ۹ میں اگر کسر ۳ بچے تو خانہ نمبر ۵ میں اضافہ کریں۔ نقش مکمل ہو جائے گا۔ تو اس نقش کو مطلوب کے بالوں میں لپیٹ کر آگ میں دفن کردو تو عمل زود اثر ہو جائے گا۔

## شوہر زیادہ محبت کرے

اگر کسی کا شوہر مکروہات دنیا میں گرفتار ہو کر زوجہ سے بے پرواہی کرے اور محبت نہ کرے۔ فساد کرے خرچہ نہ دے اور دوسری عورتوں کے ساتھ ناجائز تعلق رکھے تو عورت کو چاہیئے کہ ۲ رکعت نماز

اس ترتیب سے پڑھے کہ ہر رکعت بعد الحمد شریف کے یہ آیت سات مرتبہ پڑھے
پارہ نمبر ۲۸، سورۃ الممتحنہ آیت نمبر ۶ عسی اللہ ان یجعل بینکم و بین الذین
عادیتم منہم مودۃ والله قدیر والله غفور رحیم ہ
جب سلام پھیرے تو ۷۷ بار یہ درود شریف پڑھے۔ اللھم صلی علی محمد و علی
آل محمد بعدد من صلی علیہ۔ اس کے بعد ۷۲ بار یہ دعا اللھم لین قلبی
(شوہر اور اس کی ماں کا نام لیوے) کما لینت الحدید لداؤد علیہ السلام و سخرلی کما
سخرت الریح لسلیمان ابن داؤد علیہم السلام والف بیننا کما الفت بین محمد
صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم و خدیجہ و علی علیہ السلام و زھرا یا ارحم الراحمین۔

## منظوری عقد

جب کوئی بیوہ عورت عقد ثانی کرنے پر راضی نہ ہو تو
کچھ مسجد کی خاک جو آباد ہو لیکر اس کی چھوٹی چھوٹی سات ٹکیاں بنا کر ہر ایک پر
یہ آیت لکھو اور ایک ریشمی کپڑا لے کر اس پر بھی آیت پانچ مرتبہ لکھو اور اس پر پانچ
حرف "ق" بھی تحریر کرو۔ اس کپڑے کو بطور تعویز کسی طرح اس کے گلے میں پہنا دو یا اس
عورت کی دہلیز میں دفن کرو اور ہر جمعہ کو ایک ٹکیہ کو تاؤ دے کر پانی میں بجھا کر وہ پانی
عورت کے راستے میں بچھادو۔ یہ عمل سات جمعہ تک کرو۔ وہ ساتوں ٹکیہ ختم ہو جاویں
تو وہ عورت خود بخود نکاح کا پیغام دے گی۔ وہ سورہ پارہ نمبر ۱۷، سورہ الحج آیت نمبر ۲۶
وَاَذِّنْ فِی النَّاسِ بِالْحَجِّ یَاْتُوْکَ رِجَالًا وَّعَلٰی کُلِّ ضَامِرٍ یَّاْتِیْنَ مِنْ کُلِّ فَجٍّ
عَمِیْقٍ ہ لِیَشْھَدُوْا مَنَافِعَ لَھُمْ۔ عمل اس وقت کریں زہرہ بحالت مستقیم ہو برج ثور
کے ۱-۴، یا اسد کے ۱۴ یا سنبلہ کے ۱-۱۰-۱۴، یا میزان کے ۸-۱۳، عقرب کے ۱۹
قوس کے ۱۹، جدی یا حوت ۲۲، ۲۷، درجہ پہ ہو نظرات قمر یا مشتری کے ساتھ سعد ہوں دن
جمعرات یا جمعہ کا ہو۔

## محبت کا عمل موثر مجرب ہے

میرا تجربہ اور اعتقاد و مکمل یقین ہے کہ کوئی

عمل کوئی نقش کوئی استخارہ اثر سے خالی نہیں ہوتا۔ تاثیر کا انحصار عامل کی نیت کوشش اور صحیح ترکیب صحیح وقت کے انتخاب پر ہے۔ جو عامل استخراج وقت سے واقف نہیں اس کا عمل بے اثر ہے۔ محبت کا عمل پیش کر رہا ہوں۔ پُر تاثیر ہے۔ اس عمل میں طوالت تو ضرور ہے۔ مگر خدا کی نعمتیں محنت سے ہاتھ آتی ہیں۔ جو لوگ خدا اور اس کے قرآن پر یقین کامل رکھتے ہیں۔ وہ ہمیشہ کامیاب و کامران رہتے ہیں۔ مجرب عمل ہدیہ ناظرین پیش کر رہا ہوں جو نہ صرف میاں بیوی پر قادر ہوگا بلکہ ۲، فریقین جس میں سخت دشمنی ہو اور عداوت ہو اور دو نفرت کرنے والے افراد حصول رشتہ کے خواہشمند ہوں یا افسر ماتحت میں ان بن رہتی ہو۔ الغرض کوئی فریقین کا مقصد ہو تو اس آیت کریمہ
وَأَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّي وَلِتُصْنَعَ عَلَىٰ عَيْنِي ۔ (سورہ طٰہٰ آیت ۲۹)

عمل پیش کرنے سے پہلے یہ عرض کر دوں کہ ذوالکتابت کے قانون سے نقش تیار کریں گے۔ لیکن بعض اصحاب اس مربع کا قاعدہ نہ جانتے ہوں ان کے لئے ذرا تفصیل سے پیش کر دوں۔ میرا مقصد یہ ہے کہ ہر ایک قانون اور قاعدہ واضح اور روشن ہو جائے۔ آپ کی محنت آپکی کامیابی کا سبب بنے۔ اور کسی سے دریافت نہ کریں۔ ہمیشہ میرا مطمع نظر یہ رہا ہے کہ آپکی امانت آپکو سپرد کر دوں۔ غور کیجئے نقش ذوالکتابت کا ترفع و تنزل کا طریقہ کسی اور کتاب یا حصہ میں پیش کر چکا ہوں۔ قاعدہ یہ ہے کہ دور اول ۱، ۲، ۳، ۴، خانوں کا ہوتا ہے۔ ان خانوں میں خانہ اول میں جو حرف سورہ کا ہے اس کے عدد ایک کم کر کے خانہ اول میں رکھ کر ایک ایک بڑھاتے جائیں، خانہ ۴ تک۔ دوئم ۵، ۶، ۷، ۸، خانوں کا ہے حروف سورہ ۲ کے اعداد میں سے ۲، عدد کم کر کے خانہ ۵ میں ایک ایک کا اضافہ کرتے جائیں گے۔ اس طرح دور سوئم ۹، ۱۰، ۱۱، ۱۲، خانوں کا ہے۔ تیسرے حرف سورہ کے کم کر کے سابقہ عمل کی طرح ایک ایک بڑھا کر خانہ پُری کریں گے۔ دور چہارم بھی اسی قانون کے مطابق عمل کر کے ۱۳، ۱۴، ۱۵، ۱۶، مکمل کریں گے۔

احتیاط: یاد رہے کہ نقش لکھتے وقت مقررہ چال سے جب اوپر کے خانے رہیں گے تو ان میں بجائے اعداد کے سورہ کے حصے لکھیں گے۔ اگر اوپر کے خانوں میں کوئی آیت کا ٹکڑا جس خانہ

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

ہی ہوگا۔ اتنا نقش کے مطابق لکھا جائے گا۔ اگر نقش کے اُوپر پہلے ہی پورا اسم یا پوری آیت لکھ دیں گے اور بعد میں دوسرے خانہ پُر کریں گے۔ تو نقش درست نہ ہو گا۔ اور نہ ہی تاثیر ظاہر کرے گا۔ کیونکہ چال کے لحاظ سے غلط طریقے سے پُر کیا گیا ہے۔ اس عمل کی عملی مثال پیش کرتا ہوں تاکہ آپ کی سمجھ میں صحیح حل پیش ہو۔

آیت کریمہ کو دو حصوں میں تقسیم کریں گے۔ حصہ اول اس قانون سے نقش پُر کیا جائے گا۔

(۱) نام طالب معہ والدہ = الفت رحیم بن فیض الہٰی کے اعداد = ۱۷۰۵

آیت کریمہ کے حصہ (۲) والقیت کے اعداد = ۵۴۷ (۳) علیک کے اعداد = ۱۳۰

(۴) محبۃ منی کے اعداد = ۵۵۰

پہلا نقش طالب کا

نقش اول طالب کا = آتشی چال سے پُر کیا جائیگا

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸/ ۱۷۰۶ | ۱۱/ ۱۳۲ | ۱۴/ ۵۴۸ | ۱/ ۵۴۶ |
| ۱۳/ ۵۴۷ | ۲/ وَالقِیت | ۷/ الفت رحیم بن فیض الہٰی | ۱۲/ ۱۳۳ |
| ۳/ ۵۴۸ | ۱۶/ محبۃ منی | ۹/ علیک | ۶/ ۱۷۰۴ |
| ۱۰/ ۱۳۱ | ۵/ ۱۷۰۳ | ۴/ ۵۴۹ | ۱۵/ ۵۴۹ |

خانہ نمبر ۱، ۲، ۳، ۴، والقیت سے پُر کیا جائیگا۔ والقیت کے اعداد ۵۴۷-۱ = ۵۴۶، خانہ نمبر ۱ میں ۵۴۶، خانہ نمبر ۲ میں والقیت، خانہ نمبر ۳ میں ۵۴۸، خانہ نمبر ۴ میں ۵۴۹ پُر کیا جائیگا۔

خانہ نمبر ۵، ۶، ۷، ۸، الفت رحیم کے اعداد سے پُر کیا جائیگا، الفت رحیم کے نام کے اعداد ۱۷۰۵ ۲، تفریق کیا ۱۷۰۳، آیا۔ خانہ نمبر ۵ میں ۱۷۰۳، اور خانہ نمبر ۶ میں ۱۷۰۴، اور خانہ نمبر ۷ میں الفت رحیم بن فیض الہٰی لکھا جائے گا۔ اور خانہ نمبر ۸ میں ۱۷۰۶، لکھا جائیگا۔ خانہ نمبر ۹، ۱۰، ۱۱، ۱۲، کی خانہ پُری علیک جس کے اعداد ۱۳۰، ہیں خانہ نمبر ۹ میں علیک لکھی جائیگا، خانہ نمبر ۱۰ میں ۱۳۱ خانہ نمبر ۱۱ میں ۱۳۲، خانہ نمبر ۱۲، میں ۱۳۳، لکھا جائیگا۔ اب خانہ نمبر ۱۳، ۱۴، ۱۵، ۱۶، کی خانہ پُری اس طرح ہوگی۔ آیت کا حصہ محبۃ منی اس کے اعداد ۵۵۰ ہیں۔ اس میں ۳، عدد کم کریں گے خانہ نمبر ۱۳، میں ۵۴۷، خانہ نمبر ۱۴، میں ۵۴۸، اور خانہ نمبر ۱۵، میں ۵۴۹، اور خانہ نمبر ۱۶، محبۃ منی سے پُر کیا جائیگا۔

# اَب مطلوب کا بھی نقش اِس طرح پُر کیا جائیگا ،

نام مطلوب معہ مادر - نسیم اختر بنت فیض الٰہی کے اعداد = ۲۲۹۷،

مطلوب کا نقش بھی آتشی چال سے لکھا جائے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸/ ۲۲۹۸ | ۱۱/ ۱۱۲ | ۱۴/ ۱۲۱ | ۱/ ۶۴۵ |
| ۱۳/ ۱۳۷ | ۲/ ولتصنع | ۷/ نسیم اختر بنت فیض الٰہی | ۱۲/ ۱۱۳ |
| ۳/ ۶۴۷ | ۱۶/ عیسیٰ | ۹/ علیٰ | ۶/ ۲۲۹۶ |
| ۱۰/ ۱۱۱ | ۵/ ۲۲۶۵ | ۴/ ۶۴۸ | ۱۵/ ۱۳۹ |

قرآنی آیت کے جملے

(۱) ولتصنع کے اعداد ۶۴۶ ،

(۲) علیٰ کے اعداد = ۱۱۰ ،

(۳) عیسیٰ کے اعداد = ۱۴۰،

سابقہ طریق سے نقش پُر کیا جائے گا۔ خانوں کی خانہ پُری اس طرح ہے۔

خانہ نمبر ۱، ۲، ۳، ۴، ولتصنع سے پُر کیا جائے گا۔ مثلاً ولتصنع کے اعداد ۶۴۶، ہیں ایک تفریق کیا ۶۴۵، بچے۔ خانہ ۱ میں ۶۴۵، خانہ نمبر ۲، میں ولتصنع لکھا جائیگا۔ خانہ نمبر ۳ میں ۶۴۷، خانہ نمبر ۴ میں ۶۴۸، لکھا جائے گا۔ اب خانہ نمبر ۵، ۶، ۷، ۸، کی خانہ پُری کریں گے۔ مطلوب کے نام کے اعداد سے۔ مثلاً نسیم اختر بنت فیض الٰہی کے اعداد ۲۲۹۷، ہیں ۲، عدد تفریق کیا تو ۲۲۹۵، بچا۔ خانہ نمبر ۵، میں ۲۲۹۵، خانہ نمبر ۶ میں ۲۲۹۶، خانہ نمبر ۷، میں نسیم اختر بنت فیض الٰہی اور خانہ نمبر ۸، میں ۲۲۹۸، لکھا جائے گا۔

تیسرا دور = خانہ نمبر ۹، ۱۰، ۱۱، ۱۲، - علیٰ جس کے اعداد ۱۱۰، ہیں - ان اعداد سے پُر کیا جائیگا۔ خانہ نمبر ۹، میں علیٰ - خانہ نمبر ۱۰ میں ۱۱۱، خانہ نمبر ۱۱، میں ۱۱۲، اور خانہ نمبر ۱۲، میں ۱۱۳، سے پُر کیا جائے گا۔

آخری دور = خانہ نمبر ۱۳، ۱۴، ۱۵، ۱۶، - عیسیٰ جس کے اعداد ۱۴۰، ہیں میں سے ۳، تفریق کیا - خانہ نمبر ۱۳، میں ۱۳۷، خانہ نمبر ۱۴، میں ۱۳۸، خانہ نمبر ۱۵، میں ۱۳۹ اور خانہ نمبر ۱۶ میں عیسیٰ سے پُر کیا جائے گا۔ آپ نے ایسے دو نقش تیار کرنے ہیں۔ ایک نقش چاندی کی

تختی پر دونوں طرف نقش لکھیں ساتھ عزیمت بھی لکھیں۔ بسم یامن خلقت فی السماء الدالیة ملکا نفقتہ من شیح ونفقتہ من بناد خلد النار تذیب الثلج ولا الثلج یوانی النار دھو نیاری بلسان الاقتدار بروح قدوس رب الملائکۃ والروح اللھم یامن الفت بین الثلج والنار الفت بین قلوب (نام طالب معہ والدہ) یعنی الفت رحیم بن فیض الٰہی (نام مطلوب معہ والدہ) نسیم اختر بنت فیض الٰہی یا اللہ انک علی کل شیءٍ قدیر۔

ایک چاندی والے نقش کو گرم پانی میں گرم رکھیں اور دوسرے نقش جو آپ نے کاغذ پر زعفران سے لکھا ہے۔ اس کو اس طرح تہہ کریں کہ اوپر نیچے یعنی طالب کا اوپر اور مطلوب کا نیچے آجائے۔ اس نقش کو طالب اپنے گلے میں لٹکائے اور دوسرے کو گرم پانی میں جس طرح میں نے اوپر لکھا ہے اگر مطلوب کا پہنا ہوا کپڑا مل جائے تو زعفران والا نقش اس میں لپیٹ کر پہنے۔

اس عمل کے دو طریقے ہیں۔ پہلا طریقہ طالب معہ مادر کے اعداد کو بارہ پر تقسیم کریں اس طریقے سے برج اور ستارے معلوم کریں۔ اس طرح مطلوب معہ مادر کے اعداد کو ۱۲ پر تقسیم کریں اور برج اور ستارہ معلوم کریں، جب ان دونوں کے ستاروں کی نظر تثلیث یا تسدیس ہو تو عمل کریں

دوسرا قاعدہ یہ ہے کہ جب مشتری وزہرہ یا قمر وزہرہ کی نظر تثلیث یا تسدیس یا قران ہو تو عمل کریں۔ انشاء اللہ اعجاز قرآن دیکھیں گے۔ مگر یقین کامل ہونا چاہیئے۔ ھذا عندی واللہ عالم بالصواب۔

# البغض کا قانون اور اعمال دشمنی وغیرہ

آنکھ والا تیری قدرت کا تماشہ دیکھے
دیدۂ کور کو کیا آئے نظر کیا دیکھے

اعمال زبان بندی کے لیئے طالع وقت برج جوزا یا عقرب یا حوت نظرات قمر وزہرہ کی ہونی چاہیئے۔ تباہی دشمن اس وقت طالع عقرب یا جدی یا دلو یا سرطان یا سنبلہ ہونا چاہیئے۔ نظرات قران شمس وقمر یا مقابلہ قمر و مریخ قران قمر و مریخ قران قمر و زحل مقابلہ قمر و

زحل ہونا چاہیئے ۔ یہ تو آپ کو معلوم ہے زحل و مریخ نجوم میں نحس بتائے ہیں۔ ان دونوں کے نحس تعلقات سے فائدہ اٹھائیں۔ اس لیئے عامل کو چاہیئے جس وقت عمل کرے شمس منقلب برج میں ہو یعنی حمل، سرطان، میزان و جدی میں ہو۔ اب میں زیادہ وضاحت کر دوں۔

جب زحل حمل کے ۲۱ درجہ پر ہو اور جتر ہے کہ الٹی رفتار میں ہو یا جوزا کے ۱۳ درجہ پر ہو یا برج سرطان اور برج اسد میں ہو۔ اس طرح مریخ رجعت میں ہو۔ یا برج میزان ثور میں ہو یا سرطان کے ۱۸ درجہ پر ہو یا برج دلو کے ۱۹ درجہ پر ہو یا مریخ اور زحل کی نظر تربیع اور یا مقابلہ یا قران ہو یا شمس کے ساتھ ان دونوں کی نظر مقابلہ یا تربیع ہو یا دونوں مرافیل کے ستاروں کی آپس میں نظر مقابلہ یا نظر تربیع ہو۔ طالب معرا ور اور مطلوب معہ اور کے اعداد جمع علیحدہ علیحدہ کر کے سات پر تقسیم کریں، ستارہ معلوم ہو جائیگا اور ۱۲ پر تقسیم کریں تو برج معلوم ہو جائیگا اس کے علاوہ طالع وقت میزان، حمل، جدی، سرطان۔ دن منگل، یا سنیچر کا




ہونا چاہیئے ۔ ساعت بھی منحوس ہو۔ یعنی ان سیاروں کی ہو۔ قمر برج عقرب ۳ درجہ یا جدی میں یا حوت میں ہو اور نحس نظرات رکھتا ہو ۔ گرہن بھی موثر عمل کا وقت ہوتا ہے ۔ عربی مہینوں کی نحس تاریخیں ہوں ماہ جلالی ہو۔

| رجب المرجب | ربیع الاول | رمضان المبارک | جمادی الاول | محرم الحرام |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱، ۱۲، ۱۳ | ۴، ۱۰، ۲۰ | ۳، ۱۲، ۲۴ | ۱۰، ۱۱، ۲۸ | ۱۱، ۱۴ |

ذیقعدہ ۲، ۶، ۸ نحس تاریخیں ہیں۔ منزل چاند کی بھی نحس ہو۔ غروب شمس کا وقت ہو، نہ مہینہ کی آخری تاریخ ہو۔ انشاء اللہ محنت کبھی رائیگاں نہیں جائیگی ۔ منازل قمر نحس تحریر کردوں تاکہ کسی قسم کی مشکل یا دقت پیش نہ آئے ۔ دبران، نشرہ ۔ طرفہ ۔ صرفہ۔ عوا۔ سماک ۔ بلدہ ۔ سعد بلعہ ۔ فرع مقدم ۔ فرع مؤخر پیش کر دیئے ہیں۔ ایسا خزانہ آپکو

کسی جگہ جمع شدہ نہیں ملے گا۔ اب آپ کے سامنے عملیات کا دفینہ پیش کرتا ہوں۔ اس امر کے واسطے یہ ایک بہترین عمل ہے۔ جس وقت ستارہ قمر و مریخ میں مقابلہ ہو اس وقت عمل کرنا چاہیئے۔ اس طریقے سے دو شخصوں میں ناجائز ملاپ یا محبت کو ختم کیا جا سکتا ہے۔ خواہ وہ مرد ہو خواہ وہ عورت ہو اور وہ لوگ جو مخالفت درپے آزار ہوں۔ ان کے لیئے کام دے گا۔ جس کی ترکیب درج ذیل ہے۔

## جُدائی مُحبّت

ناجائز طور پر اس عمل کو کرنا گناہِ عظیم ہے۔ تمام ذمہ داری کرنے والے کے سر ہوگی۔ سب سے پہلے تمام مطلوب معہ مادر کو جمل کبیر سے علیحدہ علیحدہ کریں۔ دیکھیں کہ ان کے نام کے حروف کس عنصر سے تعلق رکھتے ہیں۔ اسی عنصر سے مثلث پُر کرنی ہوگی۔ پارہ نمبر ۲۷، سورہ الرحمٰن آیت نمبر ۱۹، مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ ۝ بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيٰنِ اس کے کل اعداد ۳۱۶۴ ہیں ان اعداد کا مثلث پُر کر کے زرد کاغذ پر لکھو اور نیچے دونوں کے نام معہ مادر لکھو اور دو کوری ٹھیکریوں کے درمیان رکھ کر اوپر دھاگہ لپیٹ دیں اور آگ کے نیچے دفن کر دیں۔ نقش اتنی دور دفن کریں تاکہ جل نہ جائے ہاں گرمی ضرور پہنچتی رہے اور

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۵۸ | ۱۰۵۰ | ۱۰۵۶ |
| ۱۰۵۲ | ۱۰۵۵ | ۱۰۵۷ |
| ۱۰۵۴ | ۱۰۵۹ | ۱۰۵۱ |

دوسرے روز کاغذ پر آیت کے جدا جدا حروف لکھیں۔ م ر ج ال ب ح ر ی ن ی ل ت ق ی ن ۔ کالی سیاہی سے لکھیں۔ اس کے آگے تصویر کے نیچے والی لائن یعنی فلاں بن فلاں البغض فلاں بن فلاں لکھو۔ پھر باقی آیت کے حروف الگ الگ لکھ دو۔ اب ایک چولہے میں کوئلے سلگاؤ نیچے نقش دفن کرنے والا رکھ لو اوپر راکھ ڈال دو اوپر کوئلے سلگاؤ راکھ سے حرارت کم پہنچے گی اور نقش جلے گا نہیں۔ اب چولہے کی طرف بیٹھ جاؤ ہاتھ میں قینچی لو تین مرتبہ آیت مذکورہ پڑھ کر پھونکو۔ فلاں بن فلاں البغض فلاں بن فلاں ایک حرف کاٹ کر ہاتھ پیچھے کی طرف آگ میں ڈال دو۔ حروف ترتیب وار کاٹیں۔ جب حرف ختم ہوں تو عمل ختم





ہوگیا۔ اگلے روز پھر اسی طرح عمل کرو۔ دبا ہوا نقش نہ نکالو۔ آپ عمل بدستور جاری رکھیں۔ سات دن کے اندر لازمی جدائی ہو جائیگی۔ مفارقت کے بعد دبا ہوا نقش نکال کر جلا ڈالو پڑھتے وقت منہ میں کالی مرچ ضرور رکھیں۔ اور کوئی پرہیز نہیں ہے۔

## البغض والجدائی

یہ عمل بہت سریع التاثیر ہے۔ اور قمر در عقرب کے وقت کیا جاتا ہے۔ اگر اتفاق سے قمر در عقرب اور رجال الغیب کے بارے میں صحیح تاریخ موافق ہو جاوے تو عمل گولی کی طرح کام کرتا ہے۔ پہلے ان حرفوں کو معلوم کرو جو اس عمل میں کام آدیں گے۔ وہ یہ آیت ہے۔ پارہ نمبر ۶ سورہ المائدہ آیت نمبر ۶۴ وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَآءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۔ اس آیت کے حروف مفرد لکھو اور اب جن شخصوں میں مفارقت و جدائی مطلوب ہے۔ جو غیر شرعی طور پر محبت ہو تو دونوں کے نام معہ مادر تحریر کر کے ایک سطر میں بچھا دو۔ اب آپ کے پاس دو سطریں ہیں۔ اول آیت کریمہ کی اور دوسری فریقین کی۔ اب ذرا غور کرنا ہے۔ (پہلی سطر جو آیت کے حروف کی بنائی ہے) پہلے فریقین کا ہم تکسیر جعفری کرنی ہے۔ لیکن اول اور آخر آیت کے حروف ترتیب سے لکھتے جائیں۔ گردش صرف فریقین کے نام معہ والدہ کے ہوگی۔ انہی کی زمام نکالیں گے۔ لیکن آیت کے حروف دائیں اور بائیں ترتیب دار لکھتے جائیں گے۔ انکو گردش جعفری میں شامل نہیں کرنا۔ اس عمل کو واضح کرنے کے لیے مثال پیش کرتا ہوں۔

تکسیر محمود

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ق | د | و | م | ح | م | و |
| م | م | ح | د | م | د | ا |
| ا | و | م | ح | د | م | ل |
| ی | ح | د | م | م | و | ق |
| ق | م | م | د | و | ح | ی |
| ل | د | و | م | ح | م | ن |

سورہ والقنت کے حروف
و ا ل ق ی ن





اب معلوم کرو کہ تمہارے ناموں میں زمام نکالنے کے لیے کس قدر سطریں آئیں کہ یہ سب حروف کھپ گئے تو خیر اگر حروف کم ہوگئے یا زیادہ ہوگئے تو اس واسطے عرض ہے کہ اگر حروف کم ہوجائیں تو بقدر ضرورت پھر حروف اول سے نیا شروع کردیں۔ اگر حروف زائد ہوجائیں تو بقایا حروف کو تکسیر کے تحت لکھ دیں ان حروف کی تعداد چالیس ہے۔ اس لیئے جن ناموں میں بیس سطر میں زمام برآمد ہوگا تو یہ حروف مکمل آ دیں گے۔ زیادہ کی صورت میں دوبارہ اول سے پڑھ سکیں گے۔ مثلاً زمام ۲۸ سطروں میں نکلا تو آٹھ حروف دوبارہ اس میں لینا پڑیں گے۔ اگر زمام ۱۶ سطروں میں نکلا تو بقایا حروف زمام نکلنے کے بعد آخر میں لکھ دیں گے یا وقت سے پہلے آپ زمام نکال کر رکھ دیں۔ اب جس وقت قمر درعقرب شروع ہو تو زمام کے تمام حروف کو قینچی سے ایک ایک کرکے کاٹ کر اپنے پاس رکھیں اور خیال رکھیں کہ کوئی حروف ادھر ادھر نہ ہوجاوے کوئلہ دکھا (سلگا) کر اپنے پاس رکھیں۔ کسی تلخ چیز مثلاً نیم کے پتے یا اور کڑوی چیز جلانے کے قابل بجور جلاتے جائیں۔ اب ایک ایک حرف اٹھاتے جائیں اور وہی آیات جس کے حروف آپ نے لیئے ہیں ایک ایک مرتبہ پڑھ کر آگ میں جلاتے جائیں۔ یہاں تک کہ تمام حروف جل جاویں۔ اس طرح کا عمل سات دن تک کریں۔ اگر خدا چاہے گا تو ایک ہفتے میں بغض جدائی ہوجائے گی۔ قمر درعقرب اڑھائی دن رہتا ہے۔ یہ تمام حروف اڑھائی یا ایک دن میں ختم کر لینے چاہئیں۔

## مغلوبی دشمن

یہ عمل بہت تیز اور تیر بہدف و سریع التاثیر ہے۔ ناجائز طریق نہ کیجئے۔ خدا سے خوف اور ڈر میں کسی کو ناحق تنگ نہ کریں۔ خدا کے قہر سے ڈریں۔

**ترکیب عمل:** یہ ہے کہ نام دشمن معہ مادر کے حروف بسط کرکے (علیحدہ علیحدہ کرنا) ان تمام حروف کو الٹ دیں۔ اول کے آخر میں اور آخر کے اول اور شمار کریں کہ کس قدر سب حروف ہیں۔ اگر سب حروف ۱۶ ہیں تو اس نقش میں سے ایک ایک حرف اس مرتبہ سے لکھیں کہ جس مرتبہ پر اعداد تحریر ہیں یعنی جہاں ایک کا ہندسہ ہے وہاں پہلا حرف لکھیں جہاں دو کا ہندسہ ہے وہاں دوسرا حرف لکھیں۔ علیٰ ہٰذا القیاس اس طرح سب نقش میں پر کریں۔ اگر حرف سولہ سے




زیادہ ہوں تو سولہ حروف اس دور میں پُر کر دیں جو باقی حروف رہیں وہ درمیانی حلقے میں لکھ دیں ۔ اگر حروف ۱۶ سے کم ہوں تو ان چار حروف میں سے ۔ ر م ی ت ۔ بقدر ضرورت لے کر تعداد سولہ کریں ۔ جب نقش پُر ہو جائے اسے رکھ دیں ۔ جس وقت مشتری و قمر میں نظر نحس ہو یا مقابلہ ہو اس وقت اس نقش کو لکھ کر اسے گرداگرد یہ آیت شریف جو پارہ ۹ سورہ الانفال اور آیت ۱۶ وَمَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰى ۔ اس کے اعداد ۲۴۷۰ ہیں ۔ لکھ دیں ۔ اب ٹھیک وقت مذکورہ پر دو چار منٹ کی کمی بیشی ہو جائے کوئی حرج نہیں ۔ اس نقش کو پُرانی قبر میں دفن کر دیں ۔ اور آپ اس قبر میں مغرب کی طرف منہ کر کے تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ وہ آیت پڑھیں جو نقش کے گرداگرد تحریر کی ہے ۔ اس طرح ٹھیک وقت مذکور پر روزانہ اسی قبر پر جا کر کھڑے ہو کر ۱۳ دن تک اسی تعداد میں پڑھا کریں ۔ دشمن تباہ و برباد ہو جائیگا ۔

## عملِ مفارقت و بربادیِ دشمن

اس عمل کی ترکیب یہ ہے کہ اگر ظالم کو ظلم کا بدلہ دینا ہے تو نام طالب معہ مادر کے کسی کاغذ پر لکھو ۔ اگر دو شخصوں میں مفارقت و جدائی اور دشمنی پیدا کرانی ہو تو دونوں ناموں معہ والدہ کے علیحدہ علیحدہ کر کے لکھو یعنی بسط کرو اور پھر ان حروف کو ب ج ی ۔ حرفوں کے ناموں میں آمیزہ کر دیعنی پہلا حرف اسم کا اور پھر ان تینوں حرفوں سے پہلا حرف یعنی ب اور پھر اسم کا دوسرا حرف اور پھر ج اور پھر اسم کا تیسرا حرف اور پھری کو آمیزہ کرتے جائیں ۔ یعنی اسم کا حرف اور ان تینوں حرفوں کا آمیزہ اخیر تک کریں ۔ یہاں تک کہ نام کے حروف ختم ہو جائیں ۔ ایک سطر تیار کر کے ایک مرتبہ گردش دے کر اس کا نظیرہ دو ۔ مَیں نے تمام جفر کے قواعد اپنی کتابوں رحیم الجفر حصہ دوئم حصہ سوئم اور رحیم العملیات حصہ سوئم میں رقم کر دیئے





ہیں ۔ لیکن چونکہ یہاں اس عمل میں نظیرہ کا ذکر آیا ہے آپ کی آسانی کے لیئے اس کا نقشہ پیش کرتا ہوں۔ اس بات کو نوٹ کریں ابجد قمری ہر حرف کا

پندرہ حرف نظیرہ ہوتا ہے۔ اس کا نقشہ پیش کرتا ہوں.

| | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | بینات |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |

اب نظیرہ کے اعداد بحساب ابجد قمری کے جمع کر کے آتش چال سے نقش مثلث پُر کرو اور محفوظ کر لو جس وقت زہرہ و مشتری میں نظر مقابلہ ہو تو اس وقت یہ نقش تین عدد لکھیں۔ ایک کو آگ میں جلاؤ دوسرا نقش پُرانی قبر میں دفن کر دو اور ایک نقش کو مناسب جگہ اپنے پاس رکھو تین دن اگر خدا نے چاہا مطلب جو ہو گا۔ وہ حاصل ہو گا۔ تعویذ لکھتے وقت منہ مشرق کی طرف ہو۔

خدا کی نعمتیں محنت اور کوشش سے حاصل ہوتی ہیں ۔

## مغلوبی عدو

دشمن کے دفیعہ کے لیئے یہ عمل بے نظیر اور مؤثر ہے۔ بروز منگل یا سنیچر یا قمر در عقرب یا بروز گرہن بساعت زحل یا مریخ دشمن کے نام کے حروف مفرد لکھو اور اس کے نیچے حروف ف ، ش ، خ ، ض ، ظ ، غ ، لکھ کر باہم امتزاج دو اور اسے تکسیر صدر مؤخر کرو جب اول سطر اخیر میں نکل آئے تو اس وقت تکسیر کے چاروں گوشوں کے حروف علیحدہ لکھ کر ان کو بسط عزیزی کر کے (بسط عزیزی سے مراد ہے کہ حروف آتشی کو اس کے ہم مرتبہ حروف بادی سے بدلنا یا حروف بادی کو حروف آتشی سے بدلنا یعنی الف کو ب سے اور ب کو الف سے بدلنا۔ اس طرح حروف آبی کو خاکی سے بدلنا یا خاکی کو آبی سے بدلنا۔ جیسے ج کو د سے اور دال کو ج سے بدلنا۔)

ترتیب عناصر حروف

| | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | خاکی |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | آبی |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | بادی |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | آتشی |





سب کے اعداد نکال کر ان کے حروف بنا کر آخر میں کلمہ آئیل کا اضافہ کرکے یعنی موکل بنانا ہے۔ نام موکل بنائے اور قلب تکسیر کے حروف لکھ کر ان کو بسط عزیزی کرکے مرکب کرے۔ یہ حروف طلسم ہوں گے۔ بعد ازاں ۲۸۸۳ اعداد کا ایک نقش مثلث بناؤ اور ایک تصویر دشمن جو کہ چاروں شانے چت پڑی ہو اس کے شکم پر یہ نقش لکھ دیوے اور اس مردہ شکل کے پاس ایک ہیبت ناک شکل جس کے ہاتھ میں ایک کلہاڑا ہو بنائے کہ وہ اس حربہ سے دشمن کو ہلاک کرنے کا ارادہ رکھتا ہے اور طلسم الحروف کا موکل اس شکل کے سر پر لکھو اور طلسم الحروف قلبی کو اس کلہاڑے کے منہ پر لکھے پس جب یہ طلسم تیار ہو جاوے۔ تو اس کو بحفاظت رکھے اور جب مریخ و زحل کا قران ہو۔ یا مریخ و زحل کو یا زحل مریخ کو بنظر تربیع یا مقابلہ دیکھتا ہو۔ یا مریخ و زحل کے درمیان میں عطارد ہو یا مریخ و زحل دونوں میں سے ایک سیارہ برج حمل کے پہلے یا ۳، یا ۱۶، ۸ یا ۲۲، درجہ یا ثور کے ۲۳، یا جوزا کے ۳ یا ۸ یا ۱۴، یا ۲۹، یا سرطان کے ۹ یا اسد کے ۱۳، یا ۲۶ یا میزان کے ۲، ۲۶، یا عقرب کے ۲، ۳، یا قوس کے ۵، ۶، ۲۲، ۳۰، یا جدی کے ۵، ۱۸، یا ۲۰ یا ۳۰ یا حوت کے ۱۶، ۷، ۲۰، ۲۶، درجات میں سے کسی ایک درجہ پر ہو۔ تو عمل اگر مریخ میں کرنا ہو تو سرخ تانبہ اور اگر زحل پر کرنا ہو تو سیسہ کی لوح بنا کر مذکورہ بالا طریق سے عمل کریں۔ اور اس لوح کو کسی قبرستان یا مسان میں دفن کرے تو دشمن ہلاک ہو جائیگا اور اگر اس لوح کو دشمن کے گھر میں دفن کرادے تو خانہ دشمن ویران خیران و پریشان ہوگا اور اگر اس کو کسی چورستہ یا جنگل میں دفن کرے تو پھر دشمن ہمیشہ خرابی خون سے بیمار اور دائمی مریض رہے۔ جب تک یہ لوح زمین میں گڑی رہے گی ہرگز تندرست اور خوش حال نہ ہوگا۔



Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

## تمثیل ۲:

حروف نام دشمن امتزاج حروف کو باہم امتزاج کیا تو یہ حروف تمام ہوئے
دف ی ش د خ ا ض ل ظ غ ان کو تکسیر صدر مؤخر کیا۔

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| (د) | ف | ی | ش | د | خ | ا | ض | ل | ظ | (غ) |
| غ | ر | ظ | ف | ل | ی | ض | ش | ا | د | خ |
| خ | غ | د | د | ا | ظ | ش | ف | ض | ل | ی |
| ی | خ | ل | غ | ض | د | ف | د | ش | ا | ظ |
| ظ | ی | ا | خ | ش | ل | د | غ | ف | ض | و |
| د | ط | ظ | ی | ف | ا | غ | خ | د | ش | ل |
| ل | د | ش | ظ | د | ض | خ | ی | غ | ف | ا |
| د | ل | ف | د | غ | ش | ی | ظ | خ | د | ض |
| ض | ا | د | ل | خ | ف | ظ | د | ی | غ | ش |
| ش | ض | غ | ا | ی | د | د | ل | ظ | خ | ف |
| (ف) | ش | خ | ض | ظ | غ | ع | ا | د | ی | (د) |

اول حروف چار گوشہ لیئے "دف غ د" ان کو امتزاج دیا "ب ق ض ب" ان سب کے اعداد ۲۰۹۲ ہوئے۔ ان میں سے ۵۱ عدد خارج کیئے تو باقی ۲۰۴۱ ان کے حروف "ام ناغ" باضافہ آئیل ملک امغنائیل بنا۔ دوم قلب تکسیر سے حروف (ا) امتزاج المزاج مخالف کیا "ج" بلا مرکب کیا تو "جا" ہوا۔ پس بطریق مذکورہ طلسم کو تیار کر کے اپنا مقصد حل کریں۔

## دشمن کو عہدہ سے معزول کرانا:

جس وقت شمس ہبوط میں ہو یعنی برج میزان کے ۱۹ درجہ پر ہو یا نیرین بدحال ہوں تو اس شخص کا نام مع عہدہ کے اعداد ابجد شمسی سے حاصل کریں اور آیت وَمَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰى (سورہ انفال)

اس آیت کے اعداد ۲۴۷۰، القتلو قتلہم ولکن اللہ قتل ۔ اس کے اعداد نکال کر مطلوب کے نام کے اعداد میں جمع کر کے نقش مثلث میں پُر کرنا ہے۔ لیکن اس بات کا خاص خیال رکھنا ہے کہ اس انیسر یا شخص کے نام کے حروف علیحدہ علیحدہ کر کے دیکھیں کس عنصر کے حروف غالب ہیں، اسی عنصر سے مثلث پُر کرنی ہے ۔ ایسے دو نقش لکھنے ہیں۔ ایک نقش اس کے گھر کی چوکھٹ میں دفن کرنا ہے ۔ اور دوسرا اس کے راہ گذر میں دفن کرنا ہے۔ دشمن کے اعداد کے مطابق آیت مذکورہ کو پڑھنا ہے ۹، دن یا ۱۱، ۲۱، دن کے اندر دشمن کا جاہ و عہدہ تاراج ہو جائے گا انشاء اللہ۔

## بربادی و ہلاکی دشمن :

جب قمر برج عقرب میں یا پھر گرہن کا وقت ہو ساعت مریخ یا زحل کی ہو اس وقت بڑے احتیاط سے نقش پُر کر کے پرانی قبر میں دفن کر دیں ۔ اور اس دشمن کے نام کے اعداد کے مطابق نقش کے نیچے والی آیت پڑھتے رہیں۔ چند دنوں میں دشمن زیر ہو جائیگا ۔

آزمودہ اور مجرب ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا قاہر | ذوالبطش | الشدید | انت الذی |
| ذوالبطش | الشدید | انت الذی | لایطاق |
| الشدید | انت الذی | لایطاق | انتقامہ |
| انت الذی | لایطاق | انتقامہ | یا قاہر |

وَاَلقَینا بَینَھُمُ العَدَاوۃَ والبغضآء الٰی یوم القیمۃ
فلاں بن فلاں علی عداوۃ فلاں بن فلاں

## مغلوبی دشمن :

جب قمر در عقرب میں گرہن کے وقت ساعت زحل یا مریخ کی ہو یا زحل مریخ کی نظر تربیع یا مقابلہ ہو تو سورۃ تبت یدیٰ کا مجرب نقش اس وقت میں لکھ کر کسی آگ کے نزدیک دفن کر دیں لیکن خیال رہے یہ نقش جل نہ جائے ۔ اسے گرمی اور حرارت پہنچتی رہے ۔ دشمن بیمار ہو جائے گا لیکن نقش کے نیچے دشمن کا نام مع والدہ اور مقصد ضرور لکھیں ۔ اس کے اعداد ۵۸۲۶، ہیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۴۹ | ۱۴۶۲ | ۱۴۵۹ | ۱۴۵۶ |
| ۱۴۶۰ | ۱۴۵۵ | ۱۴۵۰ | ۱۴۶۱ |
| ۱۴۵۴ | ۱۴۵۷ | ۱۴۶۴ | ۱۴۵۱ |
| ۱۴۶۳ | ۱۴۵۲ | ۱۴۵۳ | ۱۴۵۸ |



## مغلوبی دشمن

بوقت تثلیث زہرہ ۲۱۲ ومشتری ۹۵۰ کے وقت ان دونوں کے اعداد میں اپنے نام کے اعداد بھی ان میں جمع کریں اس کے علاوہ اپنے نام کے اعداد کے مطابق اسماء الٰہی کو تلاش کرے ۔ اس کے اعداد جمع کردیں چاروں کے اعداد کو جب قمر منزل آبی ہو اور ساعت قمر ہو تو اس وقت آبی چال سے مثلث پُر کرکے

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

اپنے پاس رکھیں اور جو اسماء الٰہی آپ نے اپنے نام سے نکالا تھا اسے ورد کریں اپنے نام کے مطابق انشاءُ اللہُ فتوحات غیبی ہونگی ۔ پارہ ۲۷ سورہ القمر آیت ۹ اِنّیِ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ اعداد ۲۱۶۳

## زبان بندی بدگویان

منزل ماہ یا قمر در عقرب یا تحت الشاع یا گرہن کے وقت یہ عمل اثر کرتا ہے ۔ حروف صوامت : ا ، د ، ہ ، و ، ح ، ط ، ک ، ل ، م ، س ، ع ، ص ، ر ، ان حروف کے اعداد ۳۱۶۰ ، ہیں ، طالب اور مطلوب کے ناموں کے جُدا جُدا حروف لکھیں ایک سطر بناؤ ، دوسری سطر حروف صوامت کی بناؤ ۔ دونوں سطروں کا امتزاج کرکے ایک سطر بناؤ اور پھر تسخیر جعفری کرو ، جب زمام نکل آئے ۔ ان سب حروف کے اعداد حاصل کرو اور زمام کے حروف کو مرکب کرو ۔ اب تمام حروف کے اعداد کی مثلث بناؤ اور ان مرکب حروف کو اس مثلث کے چاروں طرف لکھو اور نیچے مثلث کے یہ عبارت لکھو ۔ بستم عقل وہوش ونطق ظاہری و باطنی فلاں بن فلاں بحکم خدا از بدگوئی بستہ گردد ۔ اور نقش کو خانہ تاریک میں دفن کرے ، جس کی زبان بندی کرنی ہو تو اس کے اعداد کے مطابق یہ آیت ۱۱ دن پڑھتا رہے ۔ پارہ ۱ سورہ البقرہ آیت ۱۸ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ ۔ اس کے اعداد ۲۳۴۷ ۔

## ایضاً

بدگویان کی زبان بندی کے لیے اس آیت مبارکہ کو سیاہ دھاگہ لیکر اپنے پاس رکھے ، جس قدر غماز ہوں اسی قدر تار ڈورے سے لے کر ہر شخص کا نام اور آیت پڑھ کر ہر

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232





ڈوسے پر سات گرہ دیں اور ان گنڈوں کو اندھے کنوئیں میں ڈال دیں۔ ان کی زبان بند ہو جاوے گی۔ آیت یہ ہے پارہ ۲۳، سورہ یٰسین آیت ۶۴ اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰى اَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَآ اَيْدِيْهِمْ وَتَشْهَدُ اَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝

بدگویان کے اعداد کے مطابق یہ آیت بھی پڑھتے رہیں۔ یاقاھر ذوالبطش الشدید انت الذی لایطاق انتقامہ۔

## ایضاً :

اگر طالب چاہے کہ زبان کسی کی بدگوئی سے بند ہو جائے تو عامل کو چاہیئے کہ نحس وقت کا انتخاب کرے یعنی اخیری ماہ ہو یا قمر برج عقرب میں یا قمر تحت الشعاع یا محاق میں ہو تو اعداد اسم مطلوب جس قدر شخص ہوں ان کے اعداد حروف صوامت کے اعداد ۳۵۴۳+۲۶۲۴ میزان ۶۱۶۰۰۳۰ - تمام اعداد کے مجموعہ نقش آتشی پُر کر کے بھاری پتھر کے نیچے رکھ دیں۔

## زبان بندی :

کسی شخص کے شر سے محفوظ رہنے کے لیئے اس کی زبان بندی چاہو تو جب چاند منزل تنزل یا برج عقرب میں ہو یا تحت الشعاع ہو یا گرہن کے وقت تنہائی میں بیٹھ کر منہ میں کڑوی چیز رکھ کر حروف صوامت - ا، د، ہ، و، ح، ط، ک، ل، م، س، ع، ص، ر - (نوٹ:- ابجد قمری میں بغیر نقطے کے حرف کو صوامت کہتے ہیں) سائل کے نام معہ مادر کے اور صوامت حروف کو آپس میں امتزاج کرو اور پھر صدر مؤخر کرو جب زمام برآمد ہو جاوے تو تمام کو مرکب کرو اور انہیں شیشے کی تختی پر لکھ کر نیچے اس شرپسند کا نام لکھ کر اندھے مکان یا ویران جگہ میں دفن کر دو۔ اہم بات :- نیچے شرپسند کا نام اس طرح لکھیں بستم عقل و ہوش و نطق و حواس و احساس ظاہری و باطنی فلاں بن فلاں فی عرض و حسن فلاں بن فلاں

## خواب بندی کے مؤثر اوقات :

ایسے اعمال کے لیئے بُرج جوزا یا بُرج عقرب یا حوت کو طالع وقت کو مدنظر رکھیں نظرات قمر و زہرہ کے سعد ہوں دن ہفتہ یا منگل یا جمعرات یا پیر یا شب جمعہ اور ساعت بھی ان سیارگان کی ہونی چاہیئے۔ بُرج منقلب میں بھی کیا

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

جاسکتا ہے۔

عمل: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الحمدللہ بستم ر ولیش رب العالمین بستم مولیش و بستم دھن الرحمٰن لبانش الرحیم بستم گرشش مالک یوم الدین بستم سنبداش علی اجب فلاں بن فلاں ایاک نعبد بستم شکمش وایاک نستعین بستم زبانش اھدنا الصراط المستقیم بستم وستھائش صراط الذین بستم پائش انعمت علیھم بستم عقلش غیر المغضوب بستم ھوششں ولاالضآلین آمین ازدیس سلیمان ودیوان وپریان من بستم بیمز بہ بلند بزشامن نکشایم شمھانیم نکشا بندبحرمت احیا فلاں بن فلاں العجل، العجل، العجل، العجل، العجل، العجل۔ الیوم۔ الیوم۔ الیوم۔

## ہتھیار بندی و فتحیابی مقابلہ:

فتح یابی کے لیے ایک نقش پیش کررہا ہوں جس کی تعریف کرنے سے قلم عاجز ہے۔ اس نقش سے دشمن پر غلبہ ہوجاتا ہے۔ ہر طرح کی کامیابی آپکے قدم چومے گی۔ یہ نقش تمام فتوحات میں مدد دے سکتا ہے۔ مقدمہ میں، تیغ بندی۔ بندوق الغرض ہر قسم کا ہتھیار کند ہوجائے گا۔ ہر کام میں فتح و نصرت ہوگی۔ پارہ ۲۶ سورہ الفتح آیت ۹ وہ آیت کریمہ ان الذین یبایعونک سے لیکر اجرًا عظیمًا تک بطریق ذوالکتابت وضع کرکے مربع پُر کریں۔ اس کے طریق دو ہیں۔ ایک لوح تانبہ کی بنا کر یہ نقش کندہ کرکے اپنے پاس رکھیں یا موم پر یہ نقش کندہ کرکے پاک کپڑے میں لپیٹ کر بوقت مقابلہ اپنے پاس رکھیں۔ نقش یہ ہے۔

۱۳۱۸

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ان الذین یبایعونک انما یبایعون اللہ | ۱۳۱۸ | ۳۳۷ | ۲۱۹۱ | ۱۷۹۸ |
| یداللہ فوق ایدیھم ۳۳۶ | ۳۳۶ | ۱۳۲۱ | ۱۷۹۵ | ۲۱۹۲ |
| فمن نکث فانما ینکث علیٰ نفسہٖ ۱۷۹۷ | ۱۷۹۷ | ۲۱ / ۲۱۹۰ | ۳۳۸ | ۱۳۱۹ |
| وَمَن اوفیٰ بما عٰھد علیہُ اللہ فسیؤتیہ اجرًا عظیمًا ۵ ۱۹۳ | ۱۹۳ | ۱۷۹۶ | ۱۳۲۰ | ۳۳۵ |

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

یہ عمل اس وقت لکھنا چاہیے ۔ جب قمر یا مریخ یا مشتری کی نظر شمس سے تثلیث ہو یا مریخ شرف میں ہو یا شمس شرف ہو یا مشتری برج سرطان میں ہو یا شمس برج حمل کے ۱۵، ۱۹، یا مریخ برج جدی کے ۲۸، درجہ پر ہو یا برج اسد ۱۹، ساعت مریخ یا شمس کی ہو لیکن پاک ہو۔

## الیکشن یا کشتی یا کسی قسم کا مقابلہ ہو:

مذکورہ بالا آیت کے اعداد ۵۸۳۴ ہیں ان میں سائل کے نام کے اعداد جمع کر کے عنصری لحاظ سے مربع پُر کریں اور مذکورہ بالا اوقات کو مدنظر ضرور رکھیں اور نقش کے نیچے اور چاروں طرف نصرٌ من اللہ و فتح "قریب" لکھ دیں اور اپنے پاس رکھے یا مقابلہ کی جگہ پر دفن کر دیں ان شاء اللہ فتح آپکی ہوگی۔

## فتح مندی کیلئے:

سورۂ مزمل شریف یا موکل کے اعداد = ۱۱۶۸۸۴۳، ہیں سائل کے نام کے حروف علیحدہ علیحدہ کر کے دیکھیں کہ کون سا عنصر غالب ہے۔ اور سائل کے نام کے اعداد اور مقصد کے اعداد نکال کر سب کو جمع کر کے سائل کے عنصر کے لحاظ سے مربع پُر کریں اور اپنے پاس رکھیں۔ قدرت خدا کا اعجاز ضرور دیکھیں۔

## حفاظت از قتل:

اگر کوئی شخص غضب حسد یا ذریعہ یا حاکم میں آگیا ہو۔ خوف مرگ یا بصورت قتل یا قید دوام کے ہو اسے چاہیئے جس وقت شمس و مریخ سے تسدیس یا تثلیث ہو قمر نحوست سے پاک ہو یعنی برج ثور یا برج سرطان میں ہو اور دن جمعرات کا اور ساعت بھی شمس و مریخ یا مشتری کی ہو، آیت مبارکہ ومن شر قضاءِ السوء سے لیکر انی ربی علیٰ صراط مستقیم تک جس کے اعداد ۶۲۸۴۳، ہیں۔ سائل کے حروف نام کے عنصری لحاظ سے مُربع پُر کر کے اپنے پاس رکھے۔ حفاظت جان ہر قسم کی ہو گی۔

## حفاظت جان:

اس بات کو یاد رکھیں جو بھی عمل کریں نقش لکھیں اوقات کا خاص احتیاط کریں وقت کی بڑی تاثیر ہوتی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸/ ۸۶۲ | ۱۱/ ۸۶۵ | ۱۴/ ۸۶۸ | ۱/ ۸۵۴ |
| ۱۳/ ۸۶۷ | ۲/ ۸۵۵ | ۷/ ۸۶۱ | ۱۲/ ۸۶۶ |
| ۳/ ۸۵۶ | ۱۶/ ۸۷۰ | ۹/ ۸۶۳ | ۶/ ۸۶۰ |
| ۲/ ۸۶۴ | ۵/ ۸۵۹ | ۴/ ۸۵۷ | ۱۵/ ۸۶۹ |

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232





ہے۔ قرآن حکیم کی آیت کے اعداد = ۳۴۴۹، کا نقش مربع طلائی کاغذ پر اور سنہری کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھے گا۔ وہ غضب سلطانی و حکمرانی سے محفوظ رہے گا۔ گردن کاٹنے اور پھانسی سے بچ جائے گا۔ بحکم خدا بطفیل رسول مقبولؐ۔

## واپسی شخص غائب و مفرور کا عمل:

دریافت حال غائب جس کی خبر نہ ہو کہ وہ زندہ ہے یا مُردہ تو اس کے حال دریافت کے لئے۔ شب جمعہ کو غسل کرو اور پاک پانی سے وضو کر کے دو رکعت نماز نفل پڑھ کر اس کا ہدیہ ثواب حضرت تاجدار مدینہ رسول خدا کو پہنچا کر اول آخر سو بار درود شریف اور اکتالیس بار سورۂ مزمل شریف اس نیت سے پڑھ کر سو رہے۔ اللہ تعالیٰ گمشدہ یا غائب شدہ یا مفرور کی حالت زار سے آگاہ کر دے۔ کسی سے کلام نہ کرے۔ خداوند کریم اس کے حال سے خواب میں آگاہ کر دیں گے۔ اگر اس شب کو حال معلوم نہ ہو تو سات شب ایسا کریں۔ انشاءُ اللہ ضرور خداوند کریم اپنے قرآن عظیم کے صدقے آپ کو آگاہ کر دیں گے۔

## سفر سے باز رکھنے کا نقش:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ |
| | ۳۴۷ | ۳۴۲ | ۳۴۰ |
| | ۳۴۸ | ۳۴۶ | ۳۴۴ |
| | ۳۴۳ | ۳۵۰ | ۳۴۵ |

اس نقش کو سعد وقت میں لکھ کر زمین میں دفن کر دیں یا اس کے گھر میں دفن کر دیں۔ انشاءُ اللہ وہ شخص سفر سے باز آ جائے گا۔

## بھاگنے والے شخص کو بلانا:

بیوی خاوند اور خاوند بیوی اولاد والدین سے رنج ہو کر چلی جائے اور اسے بلانا مقصود ہو تو علم جفر کا تجربہ شدہ عمل پیش کرتا ہوں اور اگر روٹھ جانے والے کا نام مجید ہے جس کے حروف علیحدہ علیحدہ کریں۔
م، ج، ی، د ہیں ہر حرف کو ق، س، کے درمیان رکھ کر حرف بناؤ۔

جیسے ق م س ۲، ق ج س ۳، ق ی س ۴، ق د س
قمس، قجس، قیس، قدس

اَب آپ کے پاس چار حروف بنے۔ جب چاند م ج ی د کی منزل میں ہو پھر میں آپکو مزید سمجھادوں م کی منزل عوا ہے ج کی منزل ثریا ہے ی کی منزل جبتہ ہے اور د کی منزل دبران ہے۔ جب ان منازل میں قمر ہو تو ان ناموں کی ایک سطر بناؤ ایسی سطریں ۵۰، بنانی پڑیں گی۔ ان ۵۰، تعویزوں میں ۱، تا ۱۲، تعویزوں کو دریا میں ڈالیں نمبر۲ ۱۲، تعویزوں کو کسی اندھیرے مکان میں بھاری پتھر کے نیچے دبا دیں نمبر۳، ۱۲، تعویزوں کو جب قمر برج حمل میں ہو اسے جلا دیں نمبر۴ جب قمر برج سرطان میں ہو ۱۲، تعویزوں کو پھلدار درخت میں لٹکا دیں۔ بحکم خدا مفرور واپس آجائے گا۔

## قرآن کا اعجاز اور گمشدہ کی تلاش

پارہ نمبر۱۳، سورہ یوسف آیت نمبر۹۴

اِنِّی لَاَجِدُ رِیحَ یُوسُفَ لَوْلَا اَنْ تُفَنِّدُوْنِ ۔ اس آیت کریمہ کے حروف علیحدہ علیحدہ کرو اور بھاگنے والے کے نام کے حروف علیحدہ علیحدہ کرو

ان دونوں کا امتزاج دو اور اس سب کے اعداد نکال کر مربع آتشی پر کرو۔ اور کسی اندھیرے جگہ میں پتھر کے نیچے دبا دو پھر دوسرا عمل جاری رکھو جس طرح تاریخ کو وہ شخص بھاگ گیا ہے۔ اس دن اور بھاگنے والے کے نام کے اعداد جمع کر کے اسی تعداد کے مطابق آیت مذکورہ روزانہ سورج نکلنے سے پہلے روزانہ پڑھنا ہے ۱۴، ۲۱، آخر ۴۰، دن عمل کریں انشاء اللہ بھاگنے والے کا فوراً پتہ معلوم ہوجائیگا۔ مگر شرط یہ ہے کہ عمل کرتے وقت عامل حضرات ننگے سر آسمان کے نیچے ٹہلتا رہے۔ اگر تاریخ یاد نہ ہو تو بدھ جمعرات کو عمل شروع کریں۔ انشاء اللہ، اس بات کو نوٹ کرلیں۔ چار چیزیں عمل میں رکاوٹ ہوتی ہیں۔ نمبر۱ بھاگنے والا کم سن نہ ہو نمبر۲ بھاگنے والا کسی کی قید میں نہ ہو نمبر۳ بھاگنے والا فاتر العقل نہ ہو نمبر۴ زندہ ہو۔ تو خدا کے فضل سے مفرور پتہ مل جائے گا۔

## بازگشت مفرور

بازگشت مفرور کیلئے اس نقش کو سعد وقت میں

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232





لکھ کر کسی بڑے درخت پر باندھ دیں۔ ہوا سے ہلتا ہے۔ اگر بھاگنے والے کی سمت معلوم ہو تو نقش کا رُخ اس سمت کر دو مفرور بہت جلد واپس آ جائے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۹ | ۲۵۲ | ۲۵۵ | ۲۴۲ |
| ۲۵۴ | ۲۴۳ | ۲۴۸ | ۲۵۳ |
| ۲۴۴ | ۲۴۱ | ۲۵۰ | ۲۴۷ |
| ۲۵۱ | ۲۴۶ | ۲۴۵ | ۲۵۶ |

نام معہ والدہ تحریر کریں

## حاضری کیلئے ۞

سورہ والضحٰی جس کے اعداد ۱۳۳۲۲۰ ہیں واسطے حاضر ہونے غائب کے اس سورہ کو دو ہزار مرتبہ یا بھاگنے والے کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھیں اور اس نقش کو سعد وقت میں لکھ کر نیچے بھاگنے والے کا نام معہ والدہ لکھ کر جہاں قرآن میں سورہ والضحٰی ہے وہاں پر اس نقش کو رکھ دیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۳۰ | ۳۳۳۳ | ۳۳۳۶ | ۳۳۲۳ |
| ۳۳۳۵ | ۳۳۲۴ | ۳۳۲۹ | ۳۳۳۴ |
| ۳۳۲۵ | ۳۳۳۸ | ۳۳۳۱ | ۳۳۲۸ |
| ۳۳۳۲ | ۳۳۲۷ | ۳۳۲۶ | ۳۳۳۷ |

## ایضاً ۞

سورہ والتین ۞ اس آیت کریمہ کے اعداد ۱۰۲۴۷ ہیں۔ جب کوئی شخص غائب ہو جائے تو سورہ والتین کو دو ہزار مرتبہ یا غائب شخص کے نام کے اعداد کے مطابق اس سورہ کو پڑھتے رہیں۔ اور اس نقش کو سعد وقت میں لکھ کر کسی بھاری چیز کے نیچے رکھ دیں۔ ۷، ۱۴، ۲۱، ۲۹، دن کا عمل کریں۔ انشاءُ اللہ بہت جلد واپس آئے گا۔ تجربہ شدہ آزمودہ عمل ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۶۱ | ۲۵۶۴ | ۲۵۶۸ | ۲۵۵۴ |
| ۲۵۶۷ | ۲۵۵۵ | ۲۵۶۰ | ۲۵۶۵ |
| ۲۵۵۶ | ۲۵۷۰ | ۲۵۶۲ | ۲۵۵۹ |
| ۲۵۶۳ | ۲۵۵۸ | ۲۵۵۷ | ۲۵۶۹ |

## ایضاً ۞

کسی کا راستہ روکنے پابند کرنا ہو تو تحت الشعاع یا قمر در عقرب میں ہو یا گرہن کے وقت اس مثلث کو تیار کرنا ہے۔ اس کا قانون یہ ہے کہ غائب کا نام اور

اس کی والدہ کا نام ابجد شمسی سے نکالیں اور اس میں ۸۳۴ جمع کر کے عمل اس طرح کریں
غائب کے نام کے حروف علیحدہ علیحدہ کر کے عنصر کے لحاظ سے معلوم کرو کون سا عنصر غالب ہے
جس عنصر کے حروف زیادہ ہوں۔ اسی عنصر سے مثلث پُر کرو اگر قمر اسی منزل میں طالع وقت
بھی اسی عنصر کا ہو تو پھر کیا بات ہے۔ اس جانے والے کا راستہ اس طرح بند ہوگا وہ کبھی نہیں
جا سکے گا۔ مگر شرط یہ ہے کہ اس مثلث کو اس راستے میں جانا ہو یا شہر کے دروازے میں
یا اس کے اپنے گھر کے اندر دفن کر دو۔ وہ کبھی نہیں جا سکے گا۔

## واپس بُلانے کا نقش ۱

۷۸۶ ان تعویذ کو زہرہ کی ساعت میں جمعہ کے روز لکھ کر پھل دار درخت میں لٹکائے اور دوسرا نقش آگ کے نزدیک دفن کریں۔ تیسرا نقش گھر میں دفن کریں۔ چوتھا نقش پانی میں بہا دیں۔ انشاءاللہ بھاگا ہوا فوراً گھر واپس آئے گا۔

آزمودہ اور تجربہ شدہ نقش ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا محمد یا علی

الٰہی فلاں بن فلاں
کو واپس آجائے۔ سوائے
گھر کے کہیں قرار نہ
پائے۔

## واپس بلانے کا نقش ۲

من خردل او تکن فی صخرۃ

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

یأت بہا اللہ

او فی السموات او فی الارض



## بھاگے ہوئے شخص کی واپسی ؏

جو شخص یا بچہ گھر سے بھاگ جائے تو اس کا نام مع مادر کے اعداد نکالیں ۔۲۔ اس شخص کے نام کے حروف علیحدہ علیحدہ کر کے دیکھیں کہ کس عنصر کے حروف زیادہ ہیں۔ اس عنصر میں جب چاند منزل میں پہنچے تو یہ نقش سعد ساعت میں عصر اور مغرب کے درمیان لکھیں اور چرخے یا پنکھے میں لٹکا دیں۔ تو بھاگا ہوا خدا کے فضل سے واپس آ جائے گا۔ تجربہ شدہ عمل ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۹ | ۲۶۲ | ۲۶۶ | ۲۵۲ |
| ۲۶۵ | ۲۵۳ | ۲۵۸ | ۲۶۳ |
| ۲۵۴ | ۲۶۸ | ۲۶۰ | ۲۵۷ |
| ۲۶۱ | ۲۵۶ | ۲۵۵ | ۲۶۷ |

فلاں بن فلاں کو حاضر کر

## تجربہ شدہ عمل ؏

اگر کوئی شخص گم ہو جائے یا بھاگ جائے یا بچھڑ جائے تو اس شخص کی واپسی کے لیئے مثلث عنصر کے لحاظ سے پُر کریں۔ جب منزل قمر سعد ہو تو تیر کی طرح اثر کرے گا۔

بستم راہ مغرب فلاں بن فلاں

| | | |
|---|---|---|
| د | بدوح | ب |
| بدوح | بدوح | بدوح |
| | بدوح | ح د |

بحق راہ جنوب فلاں بن فلاں

## مفرور کی واپسی کے لیئے ؏

خدا کے مقدس نام یا معید بھاگے ہوئے کے نام معہ والدہ کو علیحدہ علیحدہ حروف میں لکھو اور پھر دیکھو ان حروف میں کون سا عنصر غالب ہے جب قمر اس عنصر کی منزل میں آئے تو یہ نقش لکھ کر پھلدار درخت کے

یا معید یا معید حاضر کر یا معید حاضر کر

| | | | |
|---|---|---|---|
| د | ی | ع | م |
| ۶۹ | ۴۱ | ۳ | ۱۱ |
| ۴۲ | ۷۲ | ۸ | ۲ |
| ۹ | ۱ | ۴۳ | ۷۱ |





ساتھ لٹکائے اور دوسرا وزن کے نیچے رکھے۔ بھاگے ہوئے شخص کے اعداد کے مطابق یا مُعید پڑھے۔ انشاء اللہ جلد واپس آ جائے گا۔

## اِستخارہ واطلاع دَرخواب

عمل کہٰیعص اس امر کے لیے ایک بہترین عمل پیش کرتا ہوں۔ یہ کلام الٰہی کے حروف بہت سے کاموں میں اعجازی حکم رکھتے ہیں الفت و محبت کے بارے میں تو یہ قوی ہے۔ (۲) اور حوائج مالب رزق و قبول قلوب و حصول و سرات و کثرت خیر و برکت و امور دنیاء و آخرت کے لیے بہت ارفع و اعلیٰ ہے مگر عامل کو چاہیئے اس عمل حامل و صاحب خاتم رفیع القدر ہمیشہ پاک و باوضو پاکیزہ لباس رہے خباثت و عدم طہارت کی حالت میں اس خاتم کو علیحدہ کر دے کیونکہ اس میں اعظم خدا پوشیدہ ہے اس کے بکثرت خواص میں چند خواص کا ذکر کیا جاتا ہے (۱) اس خاتم کو اگر کوئی بوقت خواب سر کے نیچے رکھ کر سوئے تو نیند میں کسی بزرگ کو دیکھے گا۔ اور جو سوال مخفی اس سے کرے گا۔ اس کا جواب شافی پائے گا۔ (۲) اگر کسی کے سوتے کے سینے پر پیراہن میں رکھ دے جو کچھ اس نے بیداری میں کیا ہوگا وہ سب بیان کرے گا۔ (۳) حالت غائب کے بارے میں معلوم کرنا ہو وہ زندہ ہے یا مردہ تو اس لوح یا خاتم کو زیر سر رکھ کر سوئے اور خواب میں ایک بزرگ غائب کے متعلق اسے سب حال بتا دیوے۔ جو کچھ اس سے دریافت کرے گا ہر نیک و بد امر کے متعلق سب کا جواب صحیح و شافی دے گا۔ سائل جو دل سے سوال کرے گا۔ چاہے خیر کا ہو یا بد کا ہو۔ دفینہ ترقی کسی کام کا انجام معلوم کرنے کے لیے جو بھی مشکل درپیش ہو اس کا جواب آپکو مل جائے گا۔

## ترکیب عمل

اس عمل جلیل القدر کا یہ ہے کہ بر وقت عمل برج ثور ہو اور ستارہ زہرہ برج حوت کے ۲۷ درجہ پر ہو یعنی شرف کی حالت میں ہو۔ اس وقت بخور زہرہ کا جلاؤ۔ ایک لوح طلائی یا نقرہ خالص یا مس و زر باہم آمیختہ پر مندرجہ ذیل چاروں نقوش کندہ کرائے۔ اس طرح کہ نقش ۱ و ۲ لوح کے ایک طرف ہو اور ۳ و ۴ لوح کی پشت پر ہو۔ اس کے بعد اس لوح خرقہ پاک و سفید و معطر میں لپیٹ کر پاس رکھے اور اس

اسم اعظم کا اپنے نام کے اعداد کے مطابق ورد کرے۔ قرآن کریم کا معجزہ دیکھیئے۔

۱ ۷۸٦

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ″ | ف | ھ | ح | ع |
| ھ | ح | ع | ″ | ف |
| ع | ″ | ف | ۹ | ۸ |
| ف | ھ | ۸ | ع | ″ |
| ۸ | ع | ″ | ف | ھ |

۳ ۷۸٦

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | ھ | ف | ع | ع |
| | ع | م | ۱۰۱ | ن |
| | ف | ۱۰۱ | ۸ | ۸ |
| | ۸ | ھ | ع | ۱۰۱ |
| | ۱۰۱ | ع | ف | ھ |

۲ ۷۸٦

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ص | ع | ی | ھ | ک |
| ی | ھ | ک | ص | ع |
| ک | ص | ع | ی | ھ |
| ع | ی | ھ | ک | ص |
| ھ | ک | ص | ع | ی ن |

۴ ۷۸٦

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۹۰ | ۷۰ | ۱۰ | ۵ | ۲۰ |
| ۱۰ | ۵ | ۲۰ | ۹۰ | ۷۰ |
| ۲۰ | ۹۰ | ۷۰ | ۱۰ | ۵ |
| ۷۰ | ۱۰ | ۵ | ۲۰ | ۹۰ |
| ۵ | ۲۰ | ۹۰ | ۷۰ | ۱۰ |

یہ ایسا عمل ہے کہ تمام زندگی کے لیے کافی ہے۔ ہر مقصد اس سے حل ہو سکتا ہے۔

## رہائی محبوس

اگر کوئی شخص کسی مصیبت یا مقدمہ میں مبتلا ہو اور سخت پریشان ہو کوئی راستہ نہ نظر آرہا ہو تو آپ پارہ ۲۴، سورہ المومن آیت ۴۴ وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ ۔ اس آیت کریمہ کو اپنے اعداد کے مطابق روزانہ پانچ وقت نماز کے ساتھ ورد کریں تو خدا کے فضل سے آپکو مصیبت سے نجات ملے گی۔ خداوند کریم اپنی رحمت سے غیبی امداد فرمائیں گے یہ مجرب الامجرب عمل ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| الحمد اللہ ١٦ | رب العلمین ٣ | الرحمٰن ٢ | الرحیم ١٣ |
| مالک یوم الدین ٥ | ایاک ١٠ | نعبد ١١ | وایاک ٨ |
| نستعین ٩ | اھدنا الصراط ٦ | المستقیم ٧ | صراط الذین ١٢ |
| انعمت علیھم ٤ | غیر المغضوب ١٥ | علیھم ١٤ | ولا الضآلین ١ |

## ایضاً ؛

جب قمر مریخ کے ساتھ بہ نظر دوستی ہو تو اسے لکھ کر قیدی کے گلے میں ڈالیں انشاء اللہ جلد چھوٹ جائے گا۔ جب زہرہ شرف میں ہو تو اسے لکھکر اپنے پاس رکھیں تو مقدمہ میں فتح ہوگی جبکہ قمر حد زحل میں ہو تو اس کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ فتح اور کامیابی ہو۔ جب عطارد اور قمر میں تثلیث ہو تو اسے لکھ کر اپنے پاس رکھیں جلدی رہائی ہوگی۔ اگر شرف آفتاب کے جو شخص زعفران اور سنہری کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھے گا۔ وہ اپنے مقصد میں کامیاب اور کامران رہے گا۔

## ایضاً ؛

کسی شخص کو سفر سے روکنے کے لئے آزمودہ اور تجربہ شدہ عمل پیش کرتا ہوں

نمبر۱ وہ شخص جس طرف جانے کا ارادہ کرے۔ اس طرف سے پتھر یا اینٹ اٹھا لائے اور اس پر یہ آیت معظم لکھے اور ساتھ ساتھ اس شخص کا نام اور اس کی ماں کا نام بھی اس آیت کے نیچے لکھے۔ اور اس پتھر یا اینٹ کو کنوئیں میں ڈالدے جب تک وہ پتھر کنوئیں میں پڑا رہے گا وہ شخص ہرگز سفر کا ارادہ نہ کرے گا۔ جب پتھر نکال لیں گے وہ چلا جائے گا۔

نمبر۲ اگر اس شخص کا نام مع والدہ کے اعداد نکال کر اس عدد کے مطابق اس آیت معظم کو کسی چیز پر پڑھ کر کھلاتے رہیں تو وہ شخص سفر کا ارادہ ترک کردے گا۔ وہ آیت کریمہ یہ ہے۔

قالو یا موسیٰ انا لن ندخلھا ابدا ما داموا فیھا فاذھب انت وربک فقاتلا انا ھھنا قاعدون" پارہ نمبر سورہ آیت نمبر

## اعمال انکشافات حالات مخفی ؛

اس وقت عمل کرنے چاہئیں جب زہرہ برج ثور کے ۲۰، یا میزان کے ۳، یا عقرب کے ۱۰۔ ۲۸۔ ۳۰، درجہ یا قوس کے ۱۳، یا دلو یا حوت کے ایک درجہ پر بحالت مستقیم اور طلوع مشرقی ہو اور قمر کی اس پر تثلیث

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232





یا تسدیس یا قران کی ہو یا قمر برج ثور میں ہو۔ مگر زحل کی نظر قمر پر نہیں ہونی چاہیئے۔ اگر کسی کا مال چوری ہو گیا ہو اور کسی شخص پر شبہ ہو تو اس آیت مبارکہ کو اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھیں اور تصور کریں بلکہ دعا کریں کہ جس نے میرا مال چرایا ہے۔ اس کی شکل مجھے دکھائیں یہ عمل پانچ راتوں کا ہے۔ انشاء اللہ آپکو تمام علم ہو جائے گا۔ آیت کریمہ پارہ ۹ سورہ الاعراف آیت ۱۵۱
ان الذین اتخذوا العجل سینا لھم غضب من ربھم وذلۃ فی الحیٰوۃ الدنیا وکذالک نجزی المفترین۔

## ایضاً

قرآن مجید کا اعجاز ہے کہ جس شخص نے کا نقصان ہو گیا ہو یا مال چوری ہو گیا ہو تو اسے چاہیئے کہ یہ آیت کریمہ سوتے وقت سات دفعہ پڑھ کر سو جائے۔ انشاء اللہ چور کا مکمل حال معلوم ہو جائے گا۔ چور کون ہے اس کا نام کیا ہے۔ کہاں رہتا ہے۔ مال کہاں ہے۔ مال ملے گا یا نہیں۔ یہ عمل سات راتوں تک کرنا ہے۔ آیت معظم پارہ نمبر ۲۶ سورہ الفتح آیت نمبر ۱۰-۱۱
سیقول لک المخلفون من الاعراب سے لے کر وکنتم قوماً بوراً ہ تک پڑھیں۔

## شناخت چور

یہ نقش مربع آتشی ہے چال سے لکھیں اور سولہویں خانہ میں عدد ۱۵۰ لکھ کر اوپر سیاہی بھر دو۔ ایک چھوٹے اور نابالغ اور سمجھدار لڑکے کو دے دو اور اس سے کہو اس سیاہی کے خانے میں توجہ اور غور سے دیکھتا رہے۔ اور عامل خود سورہ المد ترکیف مع موکلوں کے پڑھتا رہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۲ | ۲۴۵ | ۲۴۸ | ۲۳۵ |
| ۲۴۷ | ۲۳۶ | ۲۴۱ | ۲۴۶ |
| ۲۳۷ | [redacted] | ۲۴۳ | ۲۴۰ |
| ۲۴۴ | ۲۳۹ | ۲۳۸ | ۲۴۹ |

المد ترکیف دیکھا فعل ربک یاجبرائیل باصحٰب الفیل یا میکائیل المد یجعل کیدھم یالومائیل فی تضلیل یا میکائیل وارسل علیھم طیراً ابابیل یالومائیل ترمیھم بحجارۃ یاعزرائیل یا بدوح من سجیل یا کشفائیل فجعلھم یاعجمائیل کعصف ماکول یاتنکفیل سامعاً مطیعاً القفی حاجتی بحق





الہ ترکیب فعل ربک ساتھ ساتھ پڑھتا ہے۔

## عملِ ثبات دولت عزت مرتبہ و زیادتی رزق ۂ جائیداد کی بقا

ملازمت کا خطرہ الغرض استحکام و ثبات کی ضرورت ہو تو اس طرح عمل کریں۔

قبل ازیں عرض کر چکا ہوں جسے عملیات کا شوق ہو اسے نجوم پر اچھی خاصی مہارت ہونی چاہیئے۔ جو لوگ نجوم کے راز و رموز سے واقف نہیں۔ انہیں کامیابی ہرگز ہرگز نہ ہوگی۔

خدا کے کلام میں بہت اثر ہے مانگنے والا بے صبر ہے۔ اب میں وہ راز عیاں کر رہا ہوں جس پر عمل کرنے سے آپ کی کامیابی یقینی ہے۔ یہ عمل اس وقت کریں جب شمس برج ثابت میں ہو۔ یعنی برج ثور برج اسد برج عقرب برج دلو اس کے سعد سیاروں کی بھی نظر ہو تثلیث یا تسدیس یا مشتری زہرہ و شمس کا قران ہو۔ طالع برج دلو ثور عقرب، اسد ہونا چاہیئے۔ دن اتوار جمعہ یا جمعرات کا ہو۔ ساعت بھی انہی ستاروں کی ہو تو کیا بات ہے۔ قمر بھی برج ثابت میں ہونا چاہیئے۔ منزل بھی سعد ہونی چاہیئے مثلاً ۱ جبہہ ۲ غفرہ ۳ قلب ۴ لغائم ۵ سعد السعود۔

ثابت بروج کا نقشہ



نظرات سیارگان کا نقشہ



مقدم، بر شمار باقی ہدایات گذشتہ اوراق کو مدِ نظر رکھ کر کریں، آپکو علم ہے کہ پہلا گھر طالع ہوتا ہے دوسرا ساقط تیسرا گھر تسدیس کہتے ہیں چوتھا گھر تربیع کہتے ہیں پانچواں گھر





نظر تثلیث کہتے ہیں۔ اور ساتواں گھر نظر مقابلہ کہتے ہیں۔ دونوں طرف ایک جیسا قانون ہے۔ عملیات میں رجال الغیب کو بھی مدنظر رکھیں۔ اس کا نقشہ میں نے رحیم العملیات حصہ دوئم وحصہ سوئم میں بڑی وضاحت کے ساتھ پیش کر دیا ہے وہاں سے راہبری حاصل کریں۔

اگر آپ روزی اور رزق کے لیے نقش لکھیں تو عزیمت ضرور لکھیں۔

اقسمت علیکم یا مسنجرات و یا ملائکتہ لوح المثلث یا لوح مربع درمیمہ یا ملیسوشا ان تعیسوقی فی حصول المعاش ورزق الحلال والجاہ والمنصب بحق اسم اللہ محفظم آحھذ ط بدوح اللہ آدم وحوّا الھکم اجمعین

## وُسعتِ رزق

جو شخص رزق کی زیادتی دولت کی فراوانی چاہتا ہو تو اسے چاہیئے دو نقوش بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے لکھے لیکن اس وقت لکھے جب شرف آفتاب (برج حمل ١٩ درجہ پر ہو) سال میں صرف ایک بار اواپریل میں آتا ہے۔ اس آیت معظم کی قوت شرف میں زیادہ ہوتی ہے۔

حرفی نقش بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| الرحیم | الرحمٰن | اللہ | بسم |
| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |
| الرحمٰن | الرحیم | بسم | اللہ |
| اللہ | بسم | الرحیم | الرحمٰن |

عددی نقش ٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٩٦ | ١٩٩ | ٢٠٢ | ١٨٩ |
| ٢٠١ | ١٩٠ | ١٩٥ | ٢٠٠ |
| ١٩١ | ٢٠٤ | ١٩٧ | ١٩٤ |
| ١٩٨ | ١٩٣ | ١٩٢ | ٢٠٣ |

اس کے نیچے مذکورہ بالا عزیمت ضرور لکھیں۔ ہر روز ٧٨٦ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھتے رہیں۔ تو خداوند کریم رزق کے سامان غیب سے پیدا کرے گا۔ انشاء اللہ۔

# اعداد کا اعجاز

ارشادِ ربانی:۔
وَاَحْصٰی کُلَّ شَیْءٍ عَدَدًا (سورہ جن آیت ۲۸)
ترجمہ:۔ ہم نے ہر شے کو عدد میں شمار کیا ہوا ہے

اعداد کی حیرت انگیز مخفی قوتوں کا انکشاف رحیم الاعداد کے حصوں میں آپ کو ملے گا۔ اعداد کی سائنس کے حیرت انگیز نتائج ان حصوں میں پیش کئے گئے ہیں۔ ہر شخص اپنے نام اور اپنی تاریخ پیدائش کے اعداد نکال کر جو چاہیں کرسکتے ہیں۔ اعداد کا معجزہ دیکھنے کے لئے متصلہ اور مخفی عدد نکالنے کے بہت اصول اور قواعد پیش کئے گئے ہیں۔ عددی زائچہ بنا سکتے ہیں سعد و نحس اوقات نکال کر۔ بُرے وقت کا سدّباب کر سکتے ہیں۔ اب جب کر کبھی کوئی نیا کام کریں۔ ملازمت ہو یا شادی کاروبار ہو۔ بحث۔ تعلق۔ لاٹری۔ انعامی بانڈ الغرض ہر کام میں اپنے مخفی عدد کا مقابلہ کر لیا کریں۔ اگر دوسرے فریق کے اعداد سے موافق ہو تو کامیابی ہوگی اگر مخالف ہو تو ناکامیابی ہو ڈاکٹر عبدالرحیم صاحب نے اس اصولوں کو بڑی دریا دلی اور فیاضی سے پیش کیا ہے۔ گردش ایام اور لاعلاج مرضوں کے سدّباب کے لئے مجرب روحانی نسخے پیش کئے ہیں۔ الغرض یہ علیم حصے ہر مقام اور ہر وقت آپکی راہبری اور راہنمائی کریں گے۔ علمی لحاظ سے بے بہا خزانہ ہے یہ اعلیٰ ارفع علم اعداد کے شہ پارے ہیں آپ ضرور مطالعہ کریں سب سے آسان علم ہے۔ معمولی لکھا پڑھا بڑے بڑے علمی سوالات حل کرکے کمالات پیدا کرسکتا ہے

ادارہ رُوحانیات رحیمیہ شاہدرہ، بہاولپور

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

## ترقی رزق و برکت مال ؏

ماہِ رمضان کی چودھویں روزے کے دن اگر جمعرات یا جمعہ کا دن یا اتوار آ جائے تو ایک لوح سونے کی یا سنہری کاغذ کی تیار کریں یا گڈی کاغذ میں لکھ کر انگشتری میں محفوظ کریں۔ یہ نقش خزانہ خداوندی کا شاہکار ہے۔ اللہ تعالیٰ رزق میں برکت دے گا۔ اپنے نام کے اعداد کے مُطابق یہ آیت معظم ورد کریں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴۳۰ | ۴۲۵ | ۴۳۲ |
| ۴۳۱ | ۴۲۹ | ۴۲۷ |
| ۴۲۶ | ۴۳۳ | ۴۲۸ |

وَاللّٰہُ ھُوَ الْغَنِیُّ وَقْنِیًا جس کے اعداد ۱۱۳۱ ہیں۔ اگر اس آیت کے اعداد کے مُطابق پڑھے تو قدرت خدا کا منظر دیکھیں۔

## وُسعتِ رزق ؏

یہ نقش تمام نقوش کا سرتاج ہے اس کے خواص اتنے کثیر ہیں کہ احاطہ قلم سے بعید ہیں۔ لیکن یہاں صرف مختصر نقشہ پیش کرتا ہوں۔ اگر حصول رزق میں کسی شخص کو پریشانی اور محتاجی ہو اور مقروض رہتا ہو۔ اہل و عیال کی کثرت ہو فاقہ کشی سے نجات اور کاروبار میں برکت و وسعت کے لیے خیر و برکت کے لیے اعداد

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۹۸۱۲۲۱ | ۱۴۹۸۱۲۲۴ | ۱۴۹۸۱۲۲۷ | ۱۴۹۸۱۲۱۴ |
| ۱۴۹۸۱۲۲۶ | ۱۴۹۸۱۲۱۵ | ۱۴۹۸۱۲۲۰ | ۱۴۹۸۱۲۲۵ |
| ۱۴۹۸۱۲۱۶ | ۱۴۹۸۱۲۲۹ | ۱۴۹۸۱۲۲۲ | ۱۴۹۸۱۲۱۹ |
| ۱۴۹۸۱۲۲۳ | ۱۴۹۸۱۲۱۸ | ۱۴۹۸۱۲۱۷ | ۱۴۹۸۱۲۲۸ |

قرآن مجید کو شرفِ زہرہ یا شرفِ مشتری یا شرفِ شمس یا اوج مشتری یا اوج شمس میں مکمل قانون کے ساتھ لکھے یا چاندی کی لوح پہ کندہ کرانا ہمیشہ جملہ قوانین کو مدنظر رکھیں۔ جس شخص کے لیے یہ نقش لکھا جاتا ہے اس کے نام کے حروف علیحدہ علیحدہ کر کے عنصر کا خیال کریں ان میں کون سا عنصر غالب ہے۔ اس عنصر سے یہ نقش پُر کریں۔ آپکی کامیابی یقینی ہے۔

**برکت کیلئے :** جو آدمی روزگار سے تنگ ہو اور سخت پریشان ہو تو اسے چاہیئے کہ پارہ نمبر ۲۵ سورۃ الشوریٰ آیت نمبر ۱۹ اللّٰہُ لَطِیفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ ۔ جس کے اعداد ۱۲۸۷ ہیں۔ سائل اپنے نام کے اعداد کو بسط کرے اور پھر دیکھے آپ کے نام میں کون سا عنصر غالب ہے۔ اس عنصر سے تمام قواعد کے ساتھ عمل کرو۔ اسی عنصر سے مُربع پُر کریں۔ مُربع پُر کرنے کے قوانین پیش کر چکا ہوں۔ اور پھر اپنے نام کے اعداد کے ساتھ روزانہ یہ آیت کریمہ پڑھا کریں۔ رزق عام ہو جائے گا۔

نورانی حروف کے اثرات یہ ہیں ا، ھ، ص، س، ک، ع، ر، ط، ح، ن، م، ق، ل، ی،
ان حروف کی تاثیر یہ ہے کہ اگر مفلس تلاش ان حروف کو رجب کی پہلی تاریخ کو چاندی کی انگشتری پر یا چاندی کی لوح پر کندہ کر کے پہنے یا اپنے پاس رکھے۔ جو ڈرپوک ہے تو حوصلہ مند ہو جائے گا بحکم خدا کسی سے خوف زدہ نہ ہوگا۔ اسے ہر طرح سے امن آ جائے گا۔ اگر کسی امیر و حاکم سے ملے تو وہ اس کی پوری پوری مدد کرے گا۔ اگر کوئی شخص غصے کی حالت میں ہو تو اس کے سر پہ ملے تو اس کا غصہ فوراً جاتا رہے گا۔ اگر ان حروف کو منہ میں رکھے تو پیاس فوراً جاتی رہے ۔ اگر ان حروف کو بارش کے پانی سے دھو کر سات دن پیتا رہے تو حافظہ قوی ہو جائے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| عسق | طس | حم ن | الر ن |
| احد مالک | مالک کافی | نا فع | رحمان |
| محمد بکر | مالک ذب | اللّٰہ | کھیل |
| حمعس | طس | المص | ص ق ن |

اگر یہ نورانی حروف کنواری دوشیزہ اپنے گلے میں پہنے تو لوگ اس کی شادی کی طرف راغب ہو جائیں جلد شادی ہو جائے۔

اگر مرگی والا آدمی اسے پہنے تو اسے آرام اور سکون ملے۔

اور درد نہ دور ہو بچہ آسانی سے پیدا ہو۔ ان حروف کے ساتھ پٹیاں بنا کر گھر یا مریض کو دھونی دے۔ اثرات جادو دور ہوں، نخچیر کو فائدہ ہو۔ مقروض کو قرض سے نجات دلائے اور قرض

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

کی ادائیگی کے سامان پیدا ہو جائیں۔ بے روزگار پہنے تو آمد کے ذرائع پیدا ہوں۔ نقش ہرا یہ ہے۔ پچھلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں۔ انگشتری پر کندہ کرانے کی ترتیب یہ ہے۔ کہیعص طعس حم ق رص ن۔ یہ عمل طالع ثور اور نظر تثلیث زہرہ اور مشتری میں کیا جاتا ہے۔

**مُجرّب العمل** ؛ خداوند کریم کے ناموں میں بہت اثر ہے۔ ہر کام میں ہر حاجت اور مراد کو پورا کرنے میں تیر بہدف کا کام کرتے ہیں۔ اس جگہ صرف دس نام پیش کرتا ہوں۔ علمائے جفر نے ان ناموں کو بہت موثر لکھا ہے۔ اور نقش مربع پر کرنے کی ہدایت کی ہے۔ اگر قانون اور قاعدہ کے مطابق عمل کریں تو بہت جلد تاثیر دکھاتے ہیں۔

۱۔ یا ودود اس کے اعداد ۲۰ یا لطیف کے اعداد ۱۲۹ یا رزاق کے اعداد ۴۸
یا فتح کے اعداد = ۴۸۹ یا غنی کے اعداد = ۱۰۶۰ یا کافی کے اعداد = ۱۱۱
یا واسع کے اعداد = ۱۳۷ یا شہید کے اعداد = ۳۱۹ یا نعم المولیٰ ونعم النصیر کے اعداد =
کل اعداد کا مجموعہ = ۶۵۲۹۔

لیکن عمل کا قاعدہ پیش کر رہا ہوں اسے ذرا غور سے دیکھیں۔ پہلے پہل آپ مقصود کا نام علیحدہ علیحدہ حروف میں لکھیں۔ پھر ان کے اعداد ابجد قمری سے لکھ کر جمع کریں۔ اس کے بعد غرض مند اپنے نام کے حروف علیحدہ علیحدہ لکھ کر جمع کرے۔ پھر کل کو جمع کر کے اپنے پاس رکھیں۔ پھر ہر دو اسم ملفوظی لکھ کر اعداد نکالیں۔ پھر سب کو جمع کر کے نقش آتشی پُر کرو۔ جس وقت طالع حمل یا اسد یا قوس ہو اور نظرات زہرہ، مشتری۔ قمر کی تثلیث تسدیس ہو۔ اس عمل کی تشریح کرتا ہوں تاکہ آپ کو سمجھ آ جائے۔

نام عبدالرحیم رزق میں برکت چاہتا ہے۔ تو اسمائے الٰہی میں یارازق کا انتخاب کیا

| حروف | ع | ب | د | ا | ل | ر | ح | ی | م | کل میزان = ۳۶۵ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۷۰ | ۲ | ۴ | ۱ | ۳۰ | ۲۰۰ | ۸ | ۱۰ | ۴۰ | یارازق کے اعداد ۳۰۸ |

یارازق

عبدالرحیم

| ملفوظی | ابجد قمری | ملفوظی | ابجد قمری |
|---|---|---|---|
| را = ۲۰۱ | ر = ۲۰۰ | عین = ۱۳۰ | ع = ۷۰ |
| الف = ۱۱۱ | ا = ۱ | با = ۳ | ب = ۲ |
| زا = ۸ | ز = ۷ | دال = ۳۵ | د = ۴ |
| کاف = ۱۰۱ | ق = ۱۰۰ | الف = ۱۱۱ | ا = ۱ |
| ۴۲۱ | ۳۰۸ | لام = ۷۱ | ل = ۳۰ |
| | | را = ۲۰۱ | ر = ۲۰۰ |
| | | حا = ۹ | ح = ۸ |
| | | یا = ۱۱ | ی = ۱۰ |
| | | میم = ۹۰ | م = ۴۰ |
| | | ۶۵۸ | ۳۶۵ |

۱۷۵۲ = ۱۰۷۹ + ۶۷۳

قانون

۱۷۵۲
−۳۰
۴) ۱۷۲۲ (۴۳۰
−۱۶
۱۲
۱۲
۰۲ باقی بچے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۳۷ | ۴۴۱ | ۴۴۴ | ۴۳۰ |
| ۴۴۳ | ۴۳۱ | ۴۳۶ | ۴۴۲ |
| ۴۳۲ | ۴۴۶ | ۹/ ۴۳۹ | ۴۳۵ |
| ۴۴۰ | ۴۳۴ | ۴۳۳ | ۴۴۵ |

نقش کو اوپر کی ہدایت کے مطابق عروج ماہ جمعہ کے دور طلوع آفتاب کے وقت لکھا جائے گا۔ بخود زہرہ عطر اسہاگ مشک، شکر، لوبان، عود، زعفران، خشخاش کی دھونی ضروری ہے چونکہ مربع پُر کرنا ہے ۳ تشی چال سے باقی ۲ بچے ہیں اس لیے خانہ ۹ میں ایک کا اضافہ کرنے سے نقش مکمل ہو جائے گا۔ عبدالرحیم اپنے نام کے اعداد کے مطابق روزانہ یارازق پڑھا کرے۔ انشاء اللہ روزی میں برکت ہوگی۔

"امور طلب معلوم کرنے کے لیے جوابی لفافہ خط کے ساتھ روانہ کریں۔ شکریہ"

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

عملیات میں ہر ایک سیارے کا مزاج مذکر ہے یا مونث یا ثابت ہے یا منقلب دیکھا جاتا ہے۔

| قمر | عطارد | زہرہ | شمس | مریخ | مشتری | زحل | قمر | عطارد | زہرہ | شمس | مریخ | مشتری | زحل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آبی | بادی | آبی | آتشی | آتشی | آتشی | خاکی | سعد اصغر | ممتزج | سعد اصغر | سعد اکبر | نحس اصغر | سعد اکبر | نحس اکبر |
| مونث | مخنث | مونث | مذکر | مذکر | مذکر | مذکر | ادھیڑ عمر | طفل | ادھیڑ عمر | بوڑھا | جوان | بوڑھا | بوڑھا |
| ثابت | ذوجسدین | ذوجسدین | ثابت | منقلب | ثابت | منقلب | تر | بدلتا | تر | خشک | خشک | تر | خشک |

اس طرح عملیات میں بروج کا مزاج مذکر ہے یا مونث۔ منقلب ہے یا ثابت ہے۔

| | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | آتشی | خاکی | بادی | آبی | آتشی | خاکی | بادی | آبی | آتشی | خاکی | بادی | آبی |
| | مذکر | مونث | مذکر | مونث | مذکر | مونث | مذکر | مونث | مذکر | مونث | مذکر | مونث |
| | منقلب | ثابت | ذوجسدین | منقلب | ثابت | ذوجسدین | منقلب | ثابت | ذوجسدین | منقلب | ثابت | ذوجسدین |
| موکل بروج | اسرافیل | عزرائیل | اسرائیل | ککائیل | سرحائیل | سمسائیل | سرائیل | ھمائیل | احلائیل | عطکائیل | حکائیل | نعمائیل |

عمل میں ہر سیارے کے موکل اور ملائکہ کا نام بھی ضروری ہوتا ہے۔

| قمر | عطارد | زہرہ | شمس | مریخ | مشتری | زحل |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اسمعیلؑ | یوجائیلؑ | صورائیلؑ | عزرائیلؑ | میکائیلؑ | میکائیلؑ | جبرائیلؑ |
| مضائیل | ببرائیل | خودائیل | کلسائیل | صحائیل | ارمائیل | زیبائیل |

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

# "ادارہ رُوحانیات رحیمیہ شاہدرہ بہاولپور"

## ایک مقدس فرض کی تکمیل ہوتی ہے یہاں  قسمت نوع بشر تبدیل ہوتی ہے یہاں

اس ادارے کے قیام کا مقصد وہ امانت آپکے حوالے کرنا ہے جو بنی نوع انسان کے لیے ودیعت کی گئی ہے۔ وہ خزائن علوم روحانیہ والہامیہ جو پیشوایان رُوحانی کے ذریعہ ہم تک آئی ہیں لیکن ہماری لاپرواہی اور نااہلی کی وجہ سے تباہ ہوگئیں یا ہو رہی ہیں۔ ان کی حفاظت کرنا ہمارا فرض ہے۔ ہماری دلی آرزو ہے جتنا بھی جلدی ہو سکے اس قسم کی معلومات آپ کی خدمت میں پیش کریں لیکن یہ اس صورت میں ممکن ہے جبکہ آپ بھی ہماری مدد کریں۔ وہ حضرات جن کے پاس اس قسم کا اعلیٰ علمی سرمایہ ہے۔ وہ اصل یا نقل ہمارے پاس بطور امانت کے بھجوائیں۔ صاحب ثروت حضرات دل کھول کر نشر و اشاعت کے لیے مدد کریں، جو لوگ امداد نہیں کر سکتے وہ کتب خانوں سے رابطہ کر کے ان کی کتب سے روشناس کرائیں تاکہ اس کی فروخت میں اضافہ ہو۔ اس کی آمدنی سے مزید کتب کی اشاعت ہو سکے۔ یہ بھی بڑا احسان ہے۔

"ھل جزاءُ الاحسانِ اِلاّ الاحسان"

آپ کا محتاج کرم

**عبدالرشید**

منیجر ادارہ ھٰذا

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232



جناب ڈاکٹر عبدالرحیم کی علمی کاوش کو دیکھتے ہوئے جناب کمشنر و ڈپٹی کمشنر بہاولپور نے صدارتی ایوارڈ کے لئے لکھا۔ ملاحظہ فرمائیں!!

To

Mr. Salman Ahmad,
Deputy Secretary(Cabinet),
Government of the Punjab,
S&GAD Department(Cabinet Wing),
Lahore.

Dated 15-2-94

No. CB/21-2/685

Subject: RECOMMENDATIONS FOR CIVIL AWARDS TO BE CONFERRED BY THE PRESIDENT OF PAKISTAN ON INDEPENDENCE DAY OF, 1994.

Memo

I am directed to refer to your letter No. Cab-I/3-1/94 dated 19.12.1993 on the subject noted above.

2. The names of the following notables have been recommended by Deputy Commissioner Bahawalpur for grant of Civil Awards:-

(i) Mr. Mohammad Shafi Shakir Shujabadi s/o Maulvi Allah Yar r/o Tibba Badar Sher Bahawalpur city.

(ii) Dr. Abdul Rahim s/o Maulvi Khuda Bakhsh r/o House No.1875/f, Shahdra Bahawalpur.

(iii) Alama Mansoor Ahmad Rehmat s/o Maulvi Ali Muhammad r/o Mohallah Ram Khan, inside Bohar Gate Bahawalpur.

3. The recommendations of the Deputy Commissioner are endorsed. Sixty copies of prescribed forms duly filled in with citations in Urdu & English and relevant books in respect of the above recommendees are enclosed.

(Mansoor Ahmad Bajwa)
Addl. Commissioner(Coord)
for Commissioner
Bahawalpur Division.

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

From

The Deputy Commissioner,
Bahawalpur.

To

The Commissioner,
Bahawalpur Division,
Bahawalpur.

NO.GB/13/211/ 804 Dated 6-2- 1994.

SUBJECT:- RECOMMENDATIONS FOR CIVIL AWARDS TO BE CONFERRED BY THE PRESIDENT OF PAKISTAN ON INDEPENDENCE DAY OF 1994.

Memorandum:

Please refer to your letter No.GB/21-2/371-72 dated 23-1-1994 on the above cited subject.

2. The following two names are recommended for the awards :-

i) Mr. Muhammad Shafi Shakir Shujabadi, s/o Maulvi Allah Yar r/o Railway Station Zareef Shaheed, Tehsil Shujabad. Now at Tibba Badar Sher Bahawalpur city.

ii) Dr. Abdul Rahim s/o Maulvi Khuda Bakhsh, r/o House No.1875/f, Shahdra Bahawalpur.,

3. Sixty copies of prescribed forms duly filled in with citations in Urdu and English and relevant Books in respect of the above recommendees are enclosed herewith as desired.

Deputy Commissioner,
Bahawalpur.

DA/As above.

articulars of recommendee:

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| Name | in English | | in Urdu | |
| | Dr. Abdul Rahim | | ڈاکٹر عبدالرحیم | |
| Father's name | Maulvi Khuda Bakhsh | | مولوی خدا بخش | |
| Age<br>63 years | Nationality<br>Pakistani | | Domicile<br>Bahawalpur District | |
| Profession & designation: | Rtd. English Teacher/Writer | | Standing in the Profession; He is a writer of National fame & author of 28 books. | |
| Postal address of the Recommendee (In case of a posthumous award, please indicate the name and full address of next of kin of the reccommendee) | House No.1875/F, Shahdra Bahawalpur | | Telephone number | |
| | | | Office | Residence |
| | | | Nil | 6863 |
| Any honour or award already held with date of conferment (including awards withdrawn in 1973). | NIL | | | |

Whether previously reccommended for any award: NIL

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

Dr. Abdul Rahim is a renowned writer Journalist, astrologist, educationist, homeopath and author of a large number of books. His works in these fields have been widely acclaimed and made use of. He is quite popular in the educational and social circles of this area. An exhibition of his works was held in January, 1994 and was well attended. Some of his original and research works are listed below:-

1) Rahim-ul-Jaffr Part-I
2) Rahim-ul-Jaffr Part-II
3) Rahim-ul-Jaffr Part-III
4) Rahim-ul-Najoom Part-I
5) Rahim-ul-Najoom Part-II and III
6) Rahim-ul-Waqti Zaicha
7) Rahim-ul-Taleh
8) Ajmaa Siargan
9) Maqam-ul-Najoom Asrat-ul-Najoo
10) Rahim-ul-Ramal Part-I
11) Rahim-ul-Ramal Part-II
12) Rahim-ul-Amliat Part-I
13) Rahim-ul-Amliat Part-II
14) Elaaj Ba Ramal
15) Rahim-ul-Adad Part-I
16) Rahim-ul-Adad Part-II,III and IV
17) Rahim-ul-Dast Shanasi Part-I and II
18) Pathroon Key Sehri Khawas
19) Hakim Ghaib Dan
20) Qabz Aur Bawasir Ka Rahimi Elaj
21) Jooroon Key Dard Sey Nijat
22) Sugar Ka Moaser Elaj
23) Falij Ka Elaaj Aisa Karain
24) Vote Ki Ehmiat
25) Monthly Rohani Alam
26) Likhai Sikhaney Wali Kitab
27) Quran Majeed Parhanay Ka Asan Course.
28) Markaz Taleem-e-Balghan Key Ghurz-o-Ghaiat.

He has been busy teaching through out his life. He has successfully discovered simple ways of teaching Quran, general writing and general education. Thousands have benefitted from this as well as his Homeopathic Clinic and his books on health. Now after retirement he has dedicated himself to adult education and he is bearing the expenses all by himself. His life long struggle and contributions in the field of health education and social welfare merit recognition at the highest level.





## ایضاً

ایضاً :۔ علمائے جفر نے اس قاعدے کی بے حد تعریف کی ہے اور اسے پُرتاثیر لکھا ہے ترقی عزت وقار دولت حاصل کرنے کے لئے ایک مکمل قاعدہ پیش کرتا ہوں۔ جب شمس کو شرف ہوتا ہے۔ یعنی شمس برج کے ۱۹ درجہ پر ہو اتوار کا دن ساعت شمس کی ہو۔ صاف اور پاک معطر ہو کر گذشتہ اوراق کے قوانین کو مدنظر رکھ کر اس نقش کو پُر کرنا ہے۔ لیکن اس بات کو نوٹ کر لیں سب کچھ عمل کے وقت سے قبل مکمل کر لیں تاکہ وقت پہ پریشانی نہ ہو۔

ضروریات عمل :۔ ۱ طالب علم کا نام معہ مادر ۲ مقصود کے اعداد ۳ آیت کریمہ کے اعداد سب کو جمع کر کے چار پر تقسیم کریں جو باقی بچے۔ اس چال سے نقش کو پُر کرنا ہے۔

۲ : نام کے حروف اور آیت کریمہ کے حروف علیحدہ علیحدہ اس طرح مقصود کے حروف کو بھی جُدا جُدا لکھ کر اور تینوں کو اس میں امتزاج دیں اور ایک سطر بنا کر پانچ پانچ حرفی کلمات بنا کر نقش کے اردگرد لکھیں اور اوپر موکل یا کینول اور نیچے نقش کے یا علیقول لکھیں بحکم خدا بطفیل رسولؐ آپ کا مقصد پورا ہوگا۔

اگر کوئی نقش کے ساتھ ہدایت نہ لکھی ہو تو کلمات بنانے کا قانون یہ ہے۔ سب حروف کو گنیں اگر طاق ہوں تو تین تین یا پانچ پانچ حروف کے کلمات بنائیں۔ اگر حروف کی تعداد جُفت تو ان حروف کو چار چار کلمات کے حروف بنا کر نقش کے اردگرد لکھیں۔ عنصر معلوم کرنے کے لیے سب اعداد کو چار پر تقسیم کریں۔ اگر ایک بچے تو نقش آتشی چال سے لکھیں۔ اگر تقسیم سے ۲ بچیں تو نقش کو بادی چال سے لکھیں۔ اگر تقسیم سے تین باقی بچیں تو نقش کو آبی چال سے پُر کریں۔ اگر تقسیم سے کچھ نہ بچے تو نقش کو خاکی چال سے پُر کرنا چاہیئے۔ اس طرح میں اعوان کا جنات کا کبھی کسی جگہ اس کتاب میں قانون لکھا ہے۔ اب میں حل کر کے آپ کے سامنے رکھتا ہوں۔

اعداد = ۳۶۵ مقصود = رازق = ۳۰۷

۱ نام طالب عبدالرحیم

۳ آیت کریمہ واللہ یرزق من یشآء بغیر حساب (سورۃ البقرہ آیت ۲۱۲)

حروف ۲۲ اعداد = ۲۰۷۴ ۔ تینوں کو جمع کیا ۲۰۷۴ + ۳۶۵ + ۳۰۷ = ۲۷۴۶

عدد قانون ۳۰ نفی کیا ۲۷۴۶ − ۳۰ = ۲۷۱۶ چار پر تقسیم کیا (اگلے صفحہ پر ملاحظہ کریں)

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232





| | | | |
|---|---|---|---|
| آتشی | بادی | آبی | خاکی |
| خاکی | آبی | بادی | آتشی |
| باد | آتش | خاک | آب |
| آب | خاک | آتش | باد |

۴ ) ۲،۷۱۶ ( ۴۷۹
۲۴
۳۱
۲۸
۳۶
۳۶
x

علمائے روحانیات نے سولہاں خانوں کے اثرات اس طرح پُر کرنے سے ان میں خاصیت پیدا ہوجاتی ہے۔ اگر آپ خانہ ۱ سے بھرنا شروع کریں گے تو اس کے خواص یہ ہیں۔ یہ خانہ حصول جاہ و مرتبہ ترقی عزت شہرت اور دافع امراض کے لیے آغاز کیا جاتا ہے۔

۲۔ اگر کسی نحس کام کا آغاز کرنا ہو تو مثلاً کسی کی روزی بند کرنا، بربادی دشمن، جدائی، کسی کے کاروبار کا بند کرنا الغرض کسی کو تباہ کرنا ہو تو اس خانے سے آغاز کرنا چاہیئے۔

۳۔ یہ خانہ جادو کے اثرات کو دفع کرتا ہے۔ جسم کے اثرات و امراض جیسے بواسیر، لقوہ، فالج جوڑوں کا درد الغرض امراضِ جسمانی کو دور کرنے کے لیے اس خانے سے آغاز کیا جاتا ہے۔

۴۔ یہ خانہ جائیداد کے خرید و فروخت، زمین سے زراعت زیادہ حاصل کرنا، باغ لگوانا، الغرض جنس پیداوار حاصل کرنے کے لیے اس خانہ سے آغاز کریں۔

۵۔ اس خانے سے سحر جادو کو دفع کرنے درندوں، پرندوں، چرندوں کو اپنے تابع کرنے کے لیے اس خانے سے آغاز کیا جاتا ہے۔

۶۔ عورت و مرد کی ازدواجی زندگی اور شراکت، مقدمہ کی کامیابی فتح و نصرت کے عملوں کا آغاز اس خانے سے کیا جاتا ہے۔

۷۔ امراض جسمانی بخار، نزلہ، دل کے امراض، دردِ سر کا مکمل توڑ، اس خانے سے آغاز کیا جاتا ہے۔

۸۔ دشمن کو ہلاک کرنے، تباہ کرنے، زبان بندی، خواب بندی، دکان بندی کا آغاز ان خانوں سے کیا جاتا ہے۔



۹۔ علم حکمت، علم دین، روحانی علوم، علم جفر حاصل کرنا، درستی عقل و اعلیٰ دماغ کے لیئے اس خانے سے آغاز کیا جاتا ہے۔

۱۰۔ زن و شوہر محبت، عزیزوں دوستوں رشتہ داروں کی محبت اس خانے سے آغاز کیا جاتا ہے۔

۱۱۔ حشرات الارض یعنی سانپ، کتے کے کاٹنے، پوشیدہ باتوں کو معلوم کرنا۔ چوری معلوم کرنا اسی خانے سے آغاز کیا جاتا ہے۔

۱۲۔ ہر چیز کو محفوظ کرنے کے لیئے اس خانہ سے آغاز کیا جاتا ہے۔

۱۳۔ دودھ میں اضافہ کرنے جیسے گائے، بھینس، بکری، اونٹنی، عورت، باغ میں بکثرت پھل لانے کے لیئے اس خانے سے شروع کیا جاتا ہے۔

۱۴۔ تسخیر عمل، تجارت، صنعت و حرفت میں ترقی اس خانے سے کی جاتی ہے۔

۱۵۔ ظالموں کو تباہ کرنا، عام مخلوق کے شر سے محفوظ رہنا، ملک و املاک کو تباہ کرنا اس خانے سے آغاز کیا جاتا ہے۔

۱۶۔ جدائی، بربادی، زبان بندی، خواب بندی، کاروبار بندش، دکان کی بندش، عورت کی شہوت مرد کی قوت مردی بند کرنے کا عمل اس خانے سے کیا جاتا ہے۔

یہ علمی راز تھا جو میں نے عیاں کر دیا ہے۔ اس پر عمل کرنے سے آپکی کامیابی ضرور ہوگی۔ انشاءاللہ۔

(یہ نقش خاکی چال سے لکھا گیا ہے)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

یدحس یاکتعیرل "لع

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۷۹ | ۶۹۲ | ۶۸۹ | ۶۸۶ |
| ۶۹۰ | ۶۸۵ | ۶۸۰ | ۶۹۱ |
| ۶۸۴ | ۶۸۷ | ۶۹۴ | ۶۸۱ |
| ۶۹۳ | ۶۸۲ | ۶۸۳ | ۶۸۸ |

یاعلیقول لا ۱۱ هلیر

اب آپ کو اصل مقصد کی طرف لے جاتا ہوں، اب آپ نے آیت کریمہ مذکورہ بالا کے حروف کو علیحدہ علیحدہ کرنا ہے،

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

و ا ل ل ہ ی رزق م ن ی ش ا ب غ ر ح س اب آیت کے حروف
ت ا ب د ا ل ر ح ی م ر ا ز ق نام کے حروف اور مقصد کے حروف
ان کے حروف بناکر نقش کے اردگرد لکھیں۔ اب نقش مکمل ہوگیا۔ اسے طالب اپنے پاس رکھے اور روزانہ اپنے نام کے اعداد کے مطابق مذکورہ بالا آیت کریمہ کا ورد کرے۔ چند دنوں میں اس قدر روزی میسر ہوگی کہ آپ حیران رہ جائیں گے۔ یہ نقش غیبی امداد کا سردار ہے۔ محنت آپ کریں پھل خدا فرور دے گا انشاءاللہ۔

## تجارت میں ترقی اور دکان چلنے کا عمل:

**ترقی دکان ہو** ایسے عمل اس وقت کرنے چاہئیں جب قمر بخانہ زہرہ اور مشتری بھی سالم ہو یا جب مشتری بُرج سرطان کے ۱۸، ۲۰ درجہ پر ہو یا سُنبلہ کے ۲۲، ۲۴ درجہ پر ہو یا بُرج میزان ۱۲ اور حوت ۱۰ درجہ پر مستقیم ہو، بحالت طلوع شرقی ہو۔ زہرہ کی نظر اس پر ساقط ہو۔ مریخ بحالت رجعت یا عزوب ہو تو زر مال کی زیادتی کے عمل کیے جاتے ہیں۔ اگر کسی کی دکان نہ چلتی ہو اور فائدہ کم ہوتا ہو تو اس آیت قل ان الفضل بید اللہ یوتیہ من یشآء واللہ واسع علیم یختص برحمتہ من یشآء واللہ واسع علیم ۔ پارہ ۳ سورہ آل عمران آیت ۷۳
اس آیت کے اعداد ۲۳۰۳۷ ہیں۔ اس آیت کو شرف قمر اور شرف آفتاب یا زہرہ مشتری کے ہمراہ ہو چاند منزل غفرہ مقدم رشا ہو۔ اور ساعت زہرہ مشتری کی ہو علیحدہ علیحدہ حرفوں میں لکھ کر دکان پر چسپاں کردیں اور آیت کریمہ کو دکان کے اندر بیٹھ کر ایک تسبیح روزانہ پڑھا کریں پھر چند دنوں کے بعد دکان اتنی چلے گی کہ آپ خود حیران ہو جائیں گے۔ گاہک دکان کو عبور کرکے نہیں جا سکے گا۔ مجرب ہے۔

**اہم نوٹ:** متعدد بار عرض کرچکا ہوں جفر کے عملیات میں وقت کا استخراج بے حد ضروری ہے وقت کی بڑی تاثیر ہے۔ صحیح وقت کا استخراج اس وقت تک ممکن نہیں جب تک آپ علم نجوم پر قادر نہ ہوں۔ لہٰذا ان لوگوں کی خدمت میں التماس کروں گا جو روحانی علوم کے شائق ہیں۔ ان کے لیے

ضروری ہے کہ وہ علم نجوم سے حسب ضرورت واقفیت حاصل کریں اور تقویم پڑھنے پر ان کو عبور حاصل ہو ورنہ آپکی کوشش دستی بیکار ہو جائیگی۔ اس لیئے میں نے نجوم پر کئی کتب لکھی ہیں۔ رحیم النجوم حصہ اول، حصہ دوئم، حصہ سوئم، حصہ چہارم، حصہ پنجم، مقام النجوم، اثرات النجوم، رحیم الطالع رحیم الوقتی زائچہ، اجتماع سیارگان، بڑی اچھی کتب ہیں۔ نہایت سہل اور آسان زبان میں لکھی گئی ہیں۔ مبتدی سے لے کر منتہی تک فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ ان کی روشنی میں عملیات کے حصے اور جفر کے حصے تیار کیئے گئے ہیں۔ آپ اپنے شوق کو تب پورا کر سکتے ہیں جب آپ ان کتب کا عمیق مطالعہ کریں۔

## برکت دوکان

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۳۰۳ | ۳۰۳۰۶ | ۳۰۳۰۹ | ۳۰۲۹۶ |
| ۳۰۳۰۸ | ۳۰۲۹۷ | ۳۰۳۰۲ | ۳۰۳۰۷ |
| ۳۰۲۹۸ | ۳۰۳۱۱ | ۳۰۳۰۴ | ۳۰۳۰۱ |
| ۳۰۳۰۵ | ۳۰۳۰۰ | ۳۰۲۹۹ | ۳۰۳۱۰ |

سورہ رحمٰن جس کے اعداد کا نقش یہ ہے۔ یہ لکھ کر اپنے پاس اور اپنی دوکان کے اندر رکھیں تو دوکان میں برکت ہوگی۔ اس کے اعداد ۱۴۱۳۱۲۱ ہیں، اور ساتھ ساتھ جمع کے وقت قل اللھم مالک الملک کو اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھا کریں۔ اس سے کاروبار میں بہت برکت ہوگی۔ بہت جلد غنی ہو جائے گا۔ دولت کی فراوانی ہوگی۔

## ترقی دوکان وتجارت برائے ترقی

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۳۰ | ۱۷۳۱ | ۱۰۳۳ | ۱۰۵۰ |
| ۱۲۳ | ۷۲۱ | ۷۲۹ | ۱۳۲ |
| ۱۰۵۲ | ۱۰۵۱ | ۷۳۹ | ۵۲۸ |
| ۷۳۰ | ۵۲۷ | ۱۰۵۳ | ۱۳۵ |

دکان وتجارت اچھے وقت میں تین نقش تیار کریں۔ ایک نقش اپنی دکان کے اندر اور دوسرا نقش پانی میں ڈال کر دکان کے اندر چھڑکیں اور تیسرا نقش اپنے پاس رکھیں۔ آزمودہ اور مجرب نقش ہے۔ کامیابی یقینی ہوگی۔

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

## عزت ومقام حاصل کرنے کیلئے!

آپ طالب معہ والدہ کے اعداد لیں، فرض کریں کہ اعداد ۶۰۲، ہیں۔ ان اعداد کو دوگنا کیا تو ۱۲۰۴، ہوا اور ان اعداد کو دوبارہ دوگنا کیا تو ۲۴۰۸، ہوئے۔ پھر آیت کریمہ جس کے اعداد ۷۸۶۳، ہیں ان میں سے ۷۸۶۳ – ۲۴۰۸ = ۵۴۵۵ عدد بچا۔ آپ نے مربع آتشی پُر کرنا ہے۔ اس کی ترتیب اس طرح ہے جو عدد باقی بچے اسے خانہ ۱ میں رکھ کر باقی خانوں کو اس طرح پُر کریں کہ ہر خانے میں ۶۰۲ جمع کرتے جائیں۔ تمام خانے اس قانون سے پُر کریں مثال ۵۴۵۵+۶۰۲ = ۶۰۵۷ دوسرے خانہ میں لکھا پھر ۶۰۵۷+۶۰۲ = ۶۶۵۹ + ۶۰۲ = ۷۲۶۱ + ۶۰۲ = ۷۸۶۳ اور اسی طرح تمام خانے پُر ہو گئے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۹۶۹ | ۱۱۷۷۵ | ۱۳۲۸۱ | ۵۴۵۵ |
| ۱۲۶۷۹ | ۶۰۵۷ | ۹۰۲۷ | ۱۲۰۷۷ |
| ۶۶۵۹ | ۱۴۴۸۵ | ۱۰۲۷۱ | ۸۴۶۵ |
| ۱۰۸۷۳ | ۷۸۶۳ | ۷۲۶۱ | ۱۳۸۸۳ |

یہ نقش ترقی عزت جاہ و مرتبہ حصول مراد، کامیابی اور مراتب کے حصول کے لیے یہ ایک مُربع سریع العزت عمل ہے۔ وہ لوگ جن کی دنیا عزت نہیں کرتی۔ جن کی ترقی رُکی ہوئی ہے یا جو لوگ بلند مرتبہ چاہتے ہیں۔ ان کو یہ لوح شرف شمس یا شرف مشتری یا اپنے متعلق سیارے کے شرف میں تیار کرنی چاہیے۔ دھات موافق ستارہ انتخاب کریں۔ انشاء اللہ تھوڑے عرصے میں عروج و کمال ہوگا آپ کی عقل دنگ رہ جائے گی۔

## بچے کو تعلیم کی طرف رغبت دلانے کا عمل!

جس بچے کا ذہن کم ہو یا پڑھنے سے جی چُراتا ہو یا بھاگتا ہو تو ذیل کا نقش لکھ کر اور چاندی میں مڑھوا کر بچے کے گلے میں ڈال دیں اور روزانہ ۵ عدد بادام اور بڑی دراکھ ۵ عدد میں ملا کر اس پر یہ

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| یسطرون | وما | والقلم | ن |
| ن | یسطرون | وما | والقلم |
| والقلم | ن | یسطرون | وما |
| وما | والقلم | ن | یسطرون |
| یسطرون | وما | والقلم | ن |





آیت بچے کے نام کی تعداد کے مطابق پڑھ کر کھلایا کریں - ۴۱ روز آیت کریمہ قل رب زدنی علما و ارزقنی فهما - انشاءاللہ بچے کا ذہن روشن ہو جائے گا۔ میرا کئی برسوں کا تجربہ شدہ عمل ہے۔

## ہر کام میں

## کامیابی کا عمل

ہر جائز مطلب کے لیے ۲۱ مارچ کو تحویل شمس ہوتا ہے۔ آپ دو گھنٹے پہلے عمل کی تیاری کر لیں۔ غسل کر کے سفید پاک لباس زیب تن کریں لیکن آپ نے کوئی ایک سرخ رنگ کا کپڑا ضرور رکھنا ہے۔ رومال یا جائے نماز سرخ ہو تو بہتر ہے صندل لوبان اگر بتی۔ عود خوشبو جلانے کے لیے موجود رکھو مکان میں ایک صاف ستھری ایک علیحدہ جگہ بنا کر رکھو۔ جہاں بوقت عمل اور کوئی نہ ہو وہ جگہ پاک کر لو۔ تھوڑا سا زعفران پانی میں لکھنے کے قابل بنا لو۔ لکڑی کا قلم، سرکنڈہ کا قلم ہو تو بہتر ہے کاغذ بھی ہو۔ وقت کا انتظار کرو۔ سب کام پہلے سے تیار کر لو بلکہ نقوش وغیرہ لائینیں وغیرہ الغرض تمام کام مکمل کرے۔ وقت جب آئے عمل شروع کر دو۔ تحویل آفتاب جو ہر سال ہر جنتری اور تقویم میں درج ہوتا ہے۔ اس وقت کو اپنے مقامی وقت میں ڈھالو اور مربع پُر کرو۔ صرف نقل کرنی ہے۔ تمام کام آپ نے پہلے مکمل کرنا ہے۔ عمل کا قاعدہ ترکیب پیش کرتا ہوں،

اپنے اور اپنی والدہ کے نام کے اعداد بحساب ابجد قمری میں ۷۸۶ اعداد کا آپس جمع کر کے اس کے مجموعہ میں ۳۰ عدد قانون کے نکال لیں۔ بقایا کو چار پر تقسیم کریں۔ خارج قسمت پہلے خانہ میں لکھ کر حسب قاعدہ پُر کرو۔ اگر تقسیم سے ایک بچے تو خانہ نمبر ۱۳ میں ایک کا اضافہ کرو۔ اگر ۲ باقی بچے تو خانہ نمبر ۹ میں ایک کا اضافہ کریں۔ اور اگر ۳ باقی ہو تو خانہ نمبر ۵ میں ایک کا اضافہ کریں - نقش پُر ہو جائے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

آتشی چال

عملی مثال پیش کرتا ہوں :۔ نام طالب مع والدہ = عبدالرشید بن فیض الٰہی

۱۵۵۷ = ۹۳۶ + ۶۲۱

۱۹۴۴ = ۳۸۷ + ۱۵۵۷

۱۹۱۴ = ۳۰ − ۱۹۴۴

۴ | ۱۹۱۴ | ۴۷۸

عدد ۲ باقی بچا۔

القادر بحق عطرائیل اھرائیل

۴۸٦

یا باسط بحق سمسمائیل سرطائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۸۵ | ۴۸۹ | ۴۹۲ | ۴۷۸ |
| ۴۹۱ | ۴۷۹ | ۴۸۴ | ۴۹۰ |
| ۴۸۰ | ۴۹۴ | ۴۸۷ | ۴۸۳ |
| ۴۸۸ | ۴۸۲ | ۴۸۱ | ۴۹۳ |

یا مغنی بحق صرصائیل کرمائیل

الرازق بحق اسرافیل حرفائیل

نقش کے چاروں طرف خدا کے نام معہ موکل درج کرے۔

۳۸۷ بار یااللہ بحق اللہ الصمد یااللہ بحق کلائیل پڑھتے رہیں اور اپنے مطلب کا خیال رکھیں اول آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں۔ ایسے دو نقش بنائیں جن کی پشت پر بھی مطلب لکھیں۔ ایک کو اپنے پاس رکھیں دوسرے نقش کو قرآن شریف میں رکھ دیں، انشاءاللہ ہر طرح سے کامیابی ہوگی۔

## کامیابی و سفر و ملازمت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ

| | | | |
|---|---|---|---|
| مخرج صدق د | اخرجنی | مدخل صدق د | رب ادخلنی |
| رب ادخلنی | مخرج صدق | و اخرجنی | مدخل صدق د |
| مدخل صدق | رب ادخلنی | و مخرج صادق | اخرجنی |
| اخرجنی | مدخل صدق | رب ادخلنی | مخرج صادق د |
| مخرج صادق | اخرجنی | مدخل صدق د | رب ادخلنی |

جو شخص تجارت و ملازمت کے لئے یا کسی دوسرے شہر کو جاتا ہو تو اس نقش زعفران سے لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے پاس رکھے۔ انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔ سفر میں نقش باثر ہوگا۔ سفر میں کامیابی ملے گی۔ نقش کے

نیچے اس شہر کا نام لکھو جہاں جانا چاہتے ہو۔

## فتوحات

فتوحات کے لیۓ موثر اوقات ہمیشہ سامنے رکھیں۔ جب اس قسم کے نقش یا تعویذ لکھنے ہوں تو خاص طور پر قمر کو دیکھو وہ برج قوس میں ہو یا برج حوت میں ہو اور زہرہ ستارہ سے متصل ہو یا شرف شمس یا شرف قمر یا شرف مشتری ہو تو پھر کیا بات ہے یہ اوقات بہتر اوقات ہیں۔

## انگشتری فتوحات

آزمودہ عمل ہے۔ جو شخص بدقسمتی و تنگی و افلاس قرض و مقدمہ وغیرہ میں گرفتار ہو ان کے واسطے یہ عمل تیر بہدف ہے۔ اللہ تعالیٰ غیب سے اس کی مشکل کشائی کرے گا۔ ترکیب اس عمل کی یہ ہے۔ جو تمہارے نام کا پہلا حرف ہو اس سے بُرج اور ستارہ معلوم کرو۔ جو ستارہ ہو اس کے حروف ملفوظی بناؤ اب دیکھو کہ تمہارے نام کا برج کیا ہے۔ اگر اس ستارہ کا بُرج ایک ہو یا دو بُرج ہوں ان کے حروف ملفوظی کرو۔

مثلاً تمہارا نام رمضان ہے۔ آپ کے نام کا پہلا حرف ر ہے۔ اس کا ستارہ زہرہ ہے۔ اور زہرہ ستارے کے ۲، برج ہیں ثور اور میزان۔ ان دونوں بُرج کا مالک زہرہ ہے۔ لہذا زہرہ کے حروف ملفوظی اس طرح بنیں گے۔ زا۔ ھا۔ را۔ ھا۔ اور پھر اس طرح بُرج ثور کے ملفوظی بنائیں۔ ثا۔ واؤ۔ را۔ اس طرح میزان کے ملفوظی بنائیں میم، یا، زا، الف، نون۔ ان سب کے اعداد ابجد قمری سے حاصل کر کے مجموعہ کو ۲۸ عدد پر تقسیم کرو جو باقی بچے اس کا حرف ابجد سے بنا کر لفظ آئیل آگے لگائیں اور اسم ملائکہ بنائیں پھر اسم ملائکہ کو ملفوظی کر کے اس کے عدد نکال کر مجموعہ کو پھر ۲۸، پر تقسیم کرو جو باقی بچے اس کو چاندی کی انگوٹھی پر ذیل کے طریقے سے کندہ کرا کر جس انگلی میں چاہیں پہن لیں۔ اس بات کو زرٹ کریں اپنے ستارہ کی ساعت منقش کراؤ اور کندہ کرانے کا قاعدہ یہ ہے کہ مثال کے طور پر جب آپ نے ملائکہ کو ملفوظی کرنے کے بعد ان کے اعداد لے کر ۲۸، پر تقسیم کئے۔ جو باقی بچا اس کے حروف بناؤ اور پھر اس حرف کے چار اسماءُ الٰہی تلاش کرو۔ ان کو چاروں کونوں میں کندہ کرو اور درمیان

میں ستارہ کندہ کراؤ۔ عمل پورا ہوگیا. مثلاً ۲۸، پر تقسیم کرتے سے ۳، باقی بچے تو ۳، کا حرف ج ہے۔ اس کے چار اسمائے الٰہی لیئے۔ جبار۔ جلیل۔ جمیل۔ جواد۔ انہیں چاروں کونوں میں لکھیں اور درمیان میں موکل کا نام۔

| | | |
|---|---|---|
| جبار | | جلیل |
| | نام مؤکل | |
| جواد | | جمیل |

# ابجد ملفوظی

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الف | با | جیم | دال | ها | واؤ | زا |
| ۱۱۱ | ۳ | ۵۳ | ۳۵ | ۶ | ۱۳ | ۸ |
| حا | طا | یا | کاف | لام | میم | نون |
| ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۰۱ | ۷۱ | ۹۰ | ۱۰۶ |
| سین | عین | فا | صاد | قاف | را | شین |
| ۱۲۰ | ۱۳۰ | ۸۱ | ۹۵ | ۱۸۱ | ۲۰۱ | ۲۶۰ |
| تا | ثا | خا | ذال | ضاد | ظا | غین |
| ۴۰۱ | ۵۰۱ | ۶۰۱ | ۷۳۱ | ۸۰۵ | ۹۰۱ | ۱۰۶۰ |

ذیل کے جدول سے معلوم ہوگا کہ آپ کے سر نام کے مطابق کون سا ستارہ ہے۔

| نام ستارہ | زحل | مشتری | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | مریخ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف | ا ب خ د | ہ و د ح | م ن س ع | ف ص ق ر | ش ت ث خ | ذ ض ظ غ | ط ی ک ل |
| بروج | جدی دلو | حوت قوس | اسد | ثور میزان | جوزا سنبلہ | سرطان | عقرب حمل |



## رزق کا مُجرّب عمل :

جس وقت شمس بُرجِ حمل یا اسد میں داخل ہو اور قمر منزل ذراعہ یعنی پچھ نچھتر میں موجود ہو یہ وقت فراخی رزق طلب روزگار اور ادائیگی قرض ترقی مرتبہ' دکان کی آمدنی بڑھانے اور فروخت بڑھانے کے لیے ۔ اس کے علاوہ فتوحات فروغ تجارت میں نفع کثیر حاصل کرنے کے لیے اس عمل سے تمام عمر پیسے سے خالی ہاتھ نہ رہے گا اور کبھی قرض کی نوبت نہ آئیگی ۔

## ترکیب عمل :

اپنا نام یا جس کے لیے تیار کرنا ہے اس کا نام مع والدہ کے اور پھر اسماء الٰہی کافی ، غنی ، رازق ، ان سب کو بسط کر کے اور پھر ان حروف کے ملفوظی بنائیں اور پھر ان کے ابجد قمری یا ابجد شمسی سے عدد نکالیں اور مربع پُر کریں ۔ اس عمل کی وضاحت کے لیے ایک مثال کے ذریعہ حل کرتا ہوں ۔

طالب کا نام علی ان سب کا بسط کیا ۔ ع ل ی ک ا ف ی غ ن ی رزاق

ان سب کا ملفوظی کیا ۔

عین لام یا کاف الف فا یا غین نون یا را زا الف قاف

۱۳۰ ۷۱ ۱۱ ۱۵۱ ۱۱۱ ۸۱ ۱۱ ۱۰۶۰ ۱۰۶ ۱۱ ۲۰۱ ۸ ۱۱۱ ۱۸۱

کل میزان = ۲۱۹۴ ، ہوئے ۔ جب قمر اور مشتری کی تسدیس یا تثلیث ہو اس وقت صاف اور پاک کپڑے پہن کر تنہا مکان میں صندل کا بخور روشن کر کے زعفران سے نقش مربع نام کے عنصر کے لحاظ سے پُر کرنا ہے اور اس نقش کے چاروں طرف یاکافی یاغنی یارزاق لکھ دیں اور اپنے سیدھے بازو پر نقش باندھ دیں اور اس کے بعد اسی نشست پر ایک ہزار ساٹھ (۱۰۶۰) مرتبہ اسماء مذکور کا ورد کریں ۔ دُعا مانگ کر ختم کر دے ۔ بعد عمل ہر روز ۸۴ ، مرتبہ وہ اسماء الٰہیہ پڑھتے رہیں تو بہتر ہے ۔ وقت صبح کی نماز کے بعد پڑھا کریں ۔ یہ عمل کثرت احمر ہے ۔ ترقی دکان کے لیے دکان میں رکھیں ۔ قرض کی ادائیگی کے لیے اپنے گھر میں رکھیں ۔ فراخی رزق اور روزگار کے لیے اپنے بازو پر باندھیں

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

انشاء اللہ ہر طرح سے کامیابی ہوگی۔

## وُسعتِ رزق

اس نقش کو شرف شمس یا شرف مریخ یا شرف مشتری یا قمر تثلیث مشتری یا مشتری تثلیث شمس، زعفران کے ساتھ لکھیں اور اپنے پاس رکھیں انشاء اللہ کبھی محتاج نہ ہوگی۔

یا جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۳/ ۱۸ | ۸/ ۴۸ | ۱/ ۴ |
| ۲/ ۱۲ | ۶/ ۲۴ | ۷/ ۳۶ |
| ۶/ ۴۲ | یا باسط | ۵/ ۳۰ |

یا میکائیل

یا اسرافیل

یا عزرائیل

یا باسط الذی بسط الرزق لمن یشاء بغیر حساب،

## دَست شفا کا عمل

جو شخص حکمت کرتا ہو اس کے لئے یہ عمل کبریت احمر ہے۔ وہ چاہتا ہو کہ میرے ہاتھوں سے عوام کو شفا ملے اور میری شہرت ہو تو اس طرح کرے۔ نوچندی جمعرات سے یہ عمل شروع کرے۔ طریقہ یہ ہے بعد نماز عشاء دُرود شریف تنجینا ۲۶۰ مرتبہ پڑھے اور قبل از نماز صبح اپنے نام کے اعداد کے مطابق یہ آیت کریمہ پڑھے۔ وہ آیت یہ ہے ان اللہ ھو الرزاق ذو القوۃ المتین پارہ ۲۷ سورہ الذاریات آیت ۵۸۔ اس کے بعد مطب یا دواخانہ، بیٹھک، حجرہ، جہاں بیٹھ کر علاج معالجہ مریضان کرتے ہیں وہاں بیٹھ کر درود تنجینا ۷۰ مرتبہ پڑھکر کاروبار شروع کریں پھر دیکھیں کس قدر دست شفاء ہوتی ہے۔ مریض صحت یاب ہو کر دعائیں دیتے ہیں ساتھ ساتھ وسعت رزق و فتوحات ہونگی۔ شب بیداری باوضو رہنا، تلاوت قرآن وغیرہ و غرباء پروری کرنا۔ مریضان سے رحم دلی کرنا۔ صدقہ و خیرات دینا، تسخیر کے لئے اعلیٰ گُر ہیں،

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

# اِدارہ رُوحانیات رحیمیہ شاہدرہ بہاولپور

اس ادارہ کا قیام کا مقصد وہ امانت آپ تک پہنچانا ہے۔ جو نبی نوع انسان کیلئے ودیعت کی گئی تھی۔ وہ خزانہ روحانیہ اور علوم الہامیہ جو پیشوایان روحانی کی معرفت ہم تک پہنچے تھے لیکن ہماری عدم توجہی یا نااہلی کی وجہ سے تباہ ہو گئے یا ہو رہے ہیں انکو تباہی سے بچانا ہمارا مقصد اصل ہے، ہماری دلی خواہش ہے کہ ہم جلد سے جلد اور زیادہ سے زیادہ اس قسم کی معلومات آپ کی خدمت میں پیش کریں اور کرتے رہے ہیں۔ اس ادارہ کی ہر کتاب علمی مغلق نقطے دور ہے۔ ہر کتاب میں حتی الوسع زبان صاف شستہ اور شگفتہ اور سلیس استعمال کی گئی ہے کسی چیز کو صیغہ راز میں نہیں رکھا گیا ہے۔ جو کچھ مجھے آتا ہے اس کو آسان اردو میں امثال کے ذریعہ سوال جواب کے طریقے سے سمجھانے کی کوشش کی ہے اور ساتھ ساتھ یہ اعلان کیا ہے، جہاں آپکو دقت یا مشکل نظر آئے، ہماری خدمت قبول فرمائیں۔ اس کے علاوہ اصطلاحات، جن کو ماہرین فن اختیار یا پردہ داری یا اخفائے راز اور نا اہل سے چھپانے کے لئے استعمال کرتے تھے اور جو مبتدی یا نو آموز حضرات کیلئے سنگ راہ ہو جاتی تھی، بہت کم استعمال کی گئی ہیں، ہر کتاب کے پہلے حصے میں آغاز ہی میں ان مشکل الفاظوں کی تشریح کر دی گئی ہے۔ تاکہ اہل ذوق شوق کو کسی قسم کی دقت یا مشکل سامنے نہ آئے اس طرح طبی کتب میں جو حکما حضرات اپنے نسخے میں ادویات کا جو ذکر کرتے رہے ہیں، چند دوائیں آسان اور ایک دو اتنی مشکل لکھی جس کا تلاش کرنا اور سمجھنا بہت مشکل ہو دیا لیکن اس فقیر عاجز نے ہر نسخے کے ساتھ مکمل تشریح پیش کرتا رہا ہے کیونکہ میرا مقصد قابلیت دکھانا نہیں خدمت کرنا ہے خدمت میں ہی عظمت کا راز ہے آپ کو علم ہے۔ بہاولپور پسماندہ شہر ہے اس ترقی کے دور میں سائنسی ایجادات نے اس چار ہزار سال پرانے علم پر غلبہ پانے کی کوشش کی لیکن روحانی علوم زندہ اور تابندہ رہے گا اس پسماندہ شہر کے پسماندہ علاقہ شاہدرہ میں بیٹھ کر چالیس کتب پیش کر چکا ہے۔ کسی صاحب ثروت یا مخیر حضرات کی اس نشر و اشاعت میں ہماری سرپرستی یا مدد نہیں فرمائی صرف خدا پر مکمل یقین اور اسکی اعانت اور مدد کے بھروسہ پر یہ روحانی علوم آپ تک پہنچ رہے ہیں اور یہ خدمت جاری و ساری ہے اس وقت سراپا تقصیر احقر العباد عبدالرحیم کی عمر چھیتر برس کی ہے۔ اس ضعیفی ناتوانی آپکی دعاؤں کی محتاج ہے۔ یہ کتاب اس وقت آپ کے ہاتھ کو چوم رہی ہوگی جبکہ اس ادارے کا بانی لحد کی آغوش دبکے خاک ہو چکا ہوگا! اور اسکی ہڈیاں بھی خاکستر ہو چکی ہوں گی اور اسکی تخلیق آپکی خوشیوں میں اضافہ کر رہی ہوگی اور اسکی روح آپکی نیک دعاؤں کی بھیک مانگ رہی ہوگی۔ و آخر دعوانا عن الحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علی سید المرسلین وخاتم النبیین برحمتک یا ارحم الراحمین

عبدالرحیم رند
بانی ادارہ روحانیات رحیمیہ شاہدرہ شرقی جانب بہاولپور

# دریافت خزائن مخفی امورِ پوشیدہ حالات

## مخفی سوالات معلوم کرنے کے لیے :

حوت زہرہ
دلو زہرہ
حمل
ثور زہرہ
جوزا
جدی
سرطان
قوس
میزان زہرہ
اسد
عقرب زہرہ
سنبلہ

ایسے اعمال کے لئے زہرہ برج ثور کے ۲۰ درجے برج میزان ۳۰ درجہ یا عقرب کے ۱۰، ۲۸، ۳۰ درجہ یا قوس کے ۱۲ یا دلو کے ۸ درجہ پر ہو اور قمر کی نظر اس پر تثلیث یا تسدیس ہو یا قران کی ہو مگر زحل کی نظر قمر پر نہ ہو۔

نوٹ :۔ یہ سب کچھ آپ کو اچھی جنتریوں یا تقویموں میں بڑی آسانی سے مل جائے گا۔

## دفن شدہ تعویذ یا دفینے کا نشان معلوم کرنا :

سورہ شعریٰ کو آیت ذیل کے ساتھ ایک کاغذ پر لکھو۔ سفید مرغ ایسا لیں جس کے سر پر دو تاج ہوں۔ گلے میں باندھو۔ جہاں کوئی دفینہ یا دفن شدہ تعویذ کا شک ہو وہاں پر اسے چھوڑ دیں۔ جس طرح ایسی چیز ہوگی مرغ وہاں اذان دے گا۔ یا شور مچائے گا یا زمین کو کریدے گا۔ وہ آیت یہ ہے پارہ ۱ سورہ البقرہ آیت ۷۲ وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا سے لے کر تعقلون تک بھی ساتھ لکھنا ہے۔

## ایضاً :

جس معاملے میں آپ سخت فکر مند یا پریشان یا کسی دفینہ یا حالات مرض یا ادویہ یا مقدمہ یا کسی چیز کا انجام کار معلوم کرنے کے واسطے آپ بے چین ہوں تو نہایت خلوص قلبی پورے یقین مکمل اعتقاد کے ساتھ وضو کرو اور دو رکعت نماز نفل ادا کرو۔ اگر نماز چار یا آٹھ رکعت پڑھیں تو اور بھی مفید ہے۔ بعد سلام ذیل کی آیت کو بکثرت پڑھیں پڑھتے پڑھتے



نیند آجائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اسی رات کو تمام حالات منکشف ہو جائیں گے۔

پارہ ۲۰، سورۃ القصص آیت ۶۸ "وربک یخلق ما یشاء" سے لے کر "ولہ الحکم والیہ ترجعون" تک پڑھیں۔

## روشن ضمیری کیلئے

ایسا نسخہ پیش کر رہا ہوں جو میرا برسوں کا معمول ہے ہر سال اس کا عمل کرتا ہوں۔ طریقہ یہ ہے کہ رمضان شریف کے اوّل روزے سے ۲۰ روزے تک اگر تمام ماہ ہو جائے تو افضل ترین ہے۔ نماز پنجگانہ جماعت کے ساتھ ادا کرنی چاہیئے۔ بعد نماز ایک ہزار مرتبہ اسمائے الٰہی کا ورد کریں۔ یا ھادی یا خبیرُ یا مُتینُ یا علامَ الغیُوب فوراً سجدہ میں جاکر اپنے نام کے اعداد کے مطابق "الا یعلمُ من خلق وَھُوَ اللطیف الخبیر" پڑھیں۔ اگر آپ نے صحیح طریقے سے عمل کر لیا تو سائلین کے دلوں کا راز بلا سوال بتانے پر قادر ہو جائیں گے۔ مگر یقین شرط ہے۔

یقین کامل نہ جب تلک ہو ملا کسی کو ہے بھلا کب کچھ!
یقین لگاتا ہے پار بیڑے یقیں ہی کرتا ہے عطا سب کچھ
یقین کو ظلِ ہما کہو میں کہ فضل پروردگار رندؔ
ہو جس کو حاصل اسے دکھاتا یہ ہے اپنے جلوے عجب عجب کچھ

## خوشنودی افسران و ترقی عُہدہ کا عمل

ادائیگی قرض و خوشنودی افسران اور قرض کی ادائیگی کا مجرب عمل ہے۔ اپنے نام معہ والدہ کے اعداد نکال کر اس کو بارہ پر تقسیم کرو جو باقی بچے اس کا حرف بنا کر اس کے آگے آئل بڑھا کر موکل کا نام بناؤ اور اسی طرح عزیمت تیار کرو۔

مثال سے عمل کی وضاحت = نام عبدالمجید کے اعداد = ۱۲۴۴، اور والدہ کے نام کے اعداد فیض الہٰی = ۹۳۶ کل مجموعہ = ۹۳۶ + ۱۲۴۴ = ۱۱۰۰

۹۱ (۱۱۰۰ ۱۲
۱۰۸۹
۲۰
۱۲
۸

۸ بسا حرف ح بنا۔ موکل حیئیل ہوا۔
عزمت علیکم یا حیئیل بحق والشمس وضحٰہا ۔ یہ اپنے نام کی
تعداد میں پڑھیں۔

## دستِ شفاء

جو کوئی طبیب و حکیم یا ڈاکٹر ان اسماء باری تعالیٰ کو ان کے اعداد ابجد قمری کے مطابق روزانہ پڑھتا ہے۔ جس مریض کا علاج کرے گا۔ خدا تعالیٰ شفا دے گا یا باری = ۲۱۳ یا علی = ۱۱۰ یا حکیم یا شافی یا کافی یا رحمٰن یا رحیم اعداد کے مطابق پڑھیں۔

## مرض سمجھ میں نہ آئے تو اس کا استخارہ کریں

: طریقہ عمل اس طرح ہے۔ سب سے پہلے غسل کر کے پاکیزہ لباس پہنے اور پاکیزہ بستر پُر خلوت پر سو رہے۔ رات کو سورۃ الم نشرح جس کے اعداد ۱۲۴۱۶ ہیں اور سورۃ والضحٰی جس کے اعداد ۱۳۴۲۳ ہیں آپ نے دونوں سورتوں کو پندرہ پندرہ بار پڑھیں اور پھر ان دونوں سورتوں کے الگ اپنے نام کے عنصر کے لحاظ سے مُربع پُر کریں۔ ایک کو اپنے پاس رکھیں اور دوسرے نقش کو اپنے سرہانے رکھیں اور اپنے نام کے اعداد کے مُطابق یہ اسمائے الہٰی پڑھتے رہیں۔ یا علیم یا خبیر یا حکیم۔ یہ عمل چند شب کو کریں بحکم خدا خواب میں بذریعہ موکل مریض کے متعلق آگاہی ہو کر کون سی دوائی اس مریض کو دیں تا کہ شفاء ہو جائے۔ دعا کے لیے بہترین وقت قمر اور مشتری کا قران ہے۔ اگر خانہ نمبر ۱۰ میں ہو تو کیا بات ہے۔ اس وقت جو دعا مانگی جائے گی بفضل خدا ضرور قبول ہو گی۔

## سحر و جادو و دیگر امراض جسم سے نکالنے کے اوقات

قمر کو ہمیشہ مدنظر رکھیں۔ نیک طالع، نیک منزل اور نیک ساعت کا خیال رکھیں۔

حوت
دلو
قمر ۲۸
ثور
حمل
جوزا
سرطان
۲۹
جدی
قمر ۲۴
میزان
قوس
اسد
قمر ۲
قمر ۲۱
عقرب
قمر ۲۹
سنبلہ

جمعہ کو ساعت مریخ۔ ہفتہ کو ساعت زہرہ

قمر برج سرطان ۲۴، ۲۹، درجہ پر دن اتوار ساعت عطارد۔ سوموار کی ساعت مریخ۔ منگل کو ساعت قمر بدھ کو ساعت شمس جمعرات کو ساعت زحل

# دفعیہ سحر

| | ۱۔ | ۲۔ | ۳۔ | ۴۔ |
|---|---|---|---|---|
| | سورہ کافرون | سورہ فلق | سورہ والناس | سورہ اخلاص |
| اعداد | ۲۸۳۳ | ۸۶۷۷ | ۵۲۹۶ | ۱۰۰۲ |

سب کو جمع کر کے اور اس شخص جس پر سحر ہو اس کے اعداد جمع کر کے عنصر کے لحاظ سے مثلث پُر کریں۔ ایک مریض کے گلے میں ڈالیں۔ دوسری مثلث کو مریض کے نتھنوں میں دھواں دیں اور پھر چاروں قل پڑھ کر پانی پلاتے رہیں۔ انشاء اللہ بہت جلد سحر دور ہو گا۔

## دافع آسیب

اگر کسی کے گھر میں آسیب کا اثر ہو یا کسی پر جن بھوت، آسیب کا گمان ہو وے تو ذیل کا نقش انشاءاللہ اس کا مکمل علاج ثابت ہو گا۔ اگر گھر میں خوف یا خطرہ ہے یا کسی قسم کی پریشانی نظر آئے تو اس نقش کو لکھ کر باہر دروازے کی چوکھٹ پر چپکا دیں۔ اگر کوئی شخص جنوں یا پریوں یا کسی آسیبی بیماری میں مبتلا ہو تو یہ نقش لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔ کیسا سخت آسیب ہو گا یا جن ہو تو فوراً دور ہو جائے گا۔ حتیٰ کہ دیوانہ بھی ہو گیا ہو تو خداوند کریم اسے شفا دے گا۔ اگر مکان میں ہو تو اسے عبارت میں لکھیں۔ اس مکان میں دفن کر دیں تو فوراً جن آسیب یا بدروح دور ہو گی۔ نکل جائے گی یا پھر خاک ہو جائے گی۔ مگر لکھنے سے قبل تین مرتبہ سورہ مزمل شریف ضرور پڑھ لیا کریں۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| وکان | الشیطان | لربہٖ |
| کفورا | بابدوح | کفورا |
| لربہ | الشیطان | وکان |

**شکار :** پانی والے جانوروں کے شکار کے لیئے ۔ اس بات کا خاص خیال کریں کہ طالع وقت آبی ہو ۔ عقرب، حوت، سرطان، اور قمر ۔ منزل بھی آبی ہو اور ساعت بھی آبی ہو تو پھر دریائی یا سمندری شکار کے لیئے عمل کرنا بہت اچھا وقت ہوتا ہے ۔ اس طرح ہوا کے پرندوں کا شکار کے نقش لکھنے سے قبل اس بات کا خیال کر لیا کریں کہ طالع وقت بادی اور چاند کی منزل بھی بادی اور ساعت ستارے کی بھی بادی ہو ۔ پھر بادی چال سے نقش لکھ کر یا عمل کر کے اپنا شوق پورا کرو ۔ اس طرح اگر خاکی جانوروں کا شکار کرنا مطلوب ہو تو طالع وقت خاکی اور قمر بھی خاکی منزل میں ہو اور ساعت بھی خاکی ہو تو اس طرح کا عمل بہت کامیاب رہتا ہے ۔ آپکی دلی مراد پوری ہو جاتی ہے ۔

**شکار مچھلی :** تمام قانون آبی کے استعمال کریں ۔ نقش نمبر 1

ایک نقش پر مچھلی کی شکل اور اس کے اردگرد حروف آبی لکھیں اور پھر سامنے پارہ نمبر ۷ سورۃ المائدہ آیت نمبر ۹۵ احل لکم صَیدُ البحر وطعامہ متاعاً لکم وللسیارۃ وحُرِّمَ علیکم صید البر ما دُمتم حرماً واتقواللہ الذی الیہ تحشرون لکھنا ہے لوح پر ۔

| | |
|---|---|
| ن غ ن م د خ خ<br>نری ش ز خ ع ف | اُحل لکم سے لیکر الیہ تحشرون تک لکھیں ۔ |

نقش نمبر ۲

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| احل لکم سے لے کر الیہ تحشرون تک لکھنا ہے | اِذَا جَآءَ | نصر اللہ والفتح | وَرَاَیت الناس | یدخلون فی |
| | نصر اللہ والفتح | وَرَاَیت الناس | یدخلون فی | دین اللہ افواجا |
| | ورایت الناس | یدخلون فی | دین اللہ افواجا | فسبح بحمد ربک |
| | یدخلون فی دین | اللہ افواجا فسبح | بحمد ربک واستغفرہ | انہ کان توابا |

کا کام کرتے ہیں۔ ترکیب عمل اس طرح ہے۔ جس طائر کو مسخر کرنا ہو۔ اس کے نام کے حروف جُدا جُدا کر کے لکھو اور اس کے آگے کلمہ جذب کے حروف بھی لکھو۔ اب آپ کے پاس دو سطریں ہو گئی ہیں۔ ان دونوں سطروں کو امتزاج دو اور سب کا جمل کبیر سے اعداد استخراج کرو اور ان کی میزان سے موکل بناؤ اور پھر ایک کاغذ پر اس طائر کی تصویر بناؤ یہ طلسم بُرج جوزا طالع اور ساعت عطارد میں اس کی تکمیل کرنی ہے۔ لیکن بخور آپ نے عطارد کا روشن کرنا ہے۔ انشاء اللہ وہ پرندہ ضرور حاضر ہو گا۔

اس طرح حیوانات آبی اور خاکی کا عمل اس طرح کرنا ہے۔ آبی کے لیے حروف آبی، بروج آبی اور ساعت آبی کا خیال رکھنا ہے۔ تسخیر ہر قسم کے حیوانات کی ہو سکتی ہے۔

**مچھلی پکڑنے کا چٹکلہ:-** مچھلی کے شکار کے لیے چھوٹی مچھلی لے کر سکھا کر باریک پیس لیں اور اس میں سینگ اور گندم کا آٹا ملالیں، اور نخودی گولیاں بنا کر خشک کر لیں اور بوقت ضرورت چھوٹے بڑے حوض یا تالاب میں ڈال دیں، تھوڑی دیر کے بعد تمام مچھلیاں جمع ہو جائیں گی۔ آپ آسانی سے پکڑ لیں۔

**ہوائی طائروں کو پکڑنا:-** باقلا یا بخور یا گندم کے دانوں کو ہڑتال کے ساتھ پکا کر اور پیس لیں۔ چھوٹی چھوٹی گولیاں بنا کر جہاں طائران ہوں وہاں بکھیر دیں۔ جو طائران گولیوں کو کھائے گا۔ وہ بے ہوش ہو کر زمین پر گر جائے گا۔ اسے پکڑ لو اور ہوش میں لانے کے لیے سرکہ اس کے ناک اور منہ میں ٹپکاؤ۔ ہوش میں آجائے گا۔

## اِستخارہ: ہر ایک کام کا انجام معلوم کرنا:-

جمعرات اور جمعہ کی درمیانی شب کو بعد فراغت نماز عشاء سونے کے وقت وضو کر کے جس جگہ سونا ہو وہاں لیٹ کر دائیں ہاتھ کی درمیانی انگلی مقام دل پر رکھ کر سورہ فاتحہ ۳۲ مرتبہ

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

ان نقشوں کو سیسہ کی لوح پر لکھ کر چھڑی یا ڈور کے ساتھ باندھ دیں۔ انشاء اللہ بہت شکار ملے گا۔ آزمودہ اور مجرب ہے۔

**شکار پرندگان یا درندگان :** اُوپر کی ہدایت کے مطابق یہ نقش لکھ کر آلۂ شکار کے ساتھ اس نقش کو تمام کوائف مذکورہ کے ساتھ صحیح وقت کے اندر موم جامہ کر کے باندھے تو اس سے بے حد شکار ہاتھ آئے گا۔

۷۸۶

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یااللہ | ۴ | ۶ | ۷ | ۳ | ۹ | ۸ | ح |
| یامحمدؐ | ۸ | ۵ | ۱۲ | ۶ | ۲ | ۳ | د |
| ابوبکرؓ عمرؓ عثمان غنیؓ | ۳ | ۱ | ۳۳ | ۵ | ۳ | ۶ | ح |
| [illegible] | ۶ | ۷ | ۳ | ۹ | ۸ | ۵ | ا |
| | ۵ | ۳ | ۶ | ۷ | ۲ | ۹ | د |
| | ۵ | ۳ | ۹۹ | ۹ | ۲ | ۵۶ | امزاج |
| | ۹ | ۸ | ۵ | ۱۴۶ | ۶ | ۷ | امزاج |
| | ۷ | ۳ | ۹ | ۸ | ۵ | ۳ | امزاج |

**ایضاً :** جس پرندے کا شکار مطلوب ہو، اس کا نام لکھو اور اس کے حروف جُدا جُدا کر کے لکھو اور اسم جذب کے حروف بھی جدا جدا لکھو۔ ان تمام حروف کو امتزاج دو اور بعد میں اس کے جمل کبیر سے اعداد استخراج کر کے تمام میزان کو جمع کرو اور پھر ان کے حروف بناؤ اور پھر جو حرف امتزاج کیے تھے۔ اس پرندے کی تصویر بنا کر امتزاج والے حروف کو ارد گرد اس تصویر کے لکھو۔ جواب امتزاج کے میزان سے حروف بنائے تھے۔ اس کا موکل بنا کر پرندے کے سر پر لکھو۔ لکھتے وقت بخور عطارد کا روشن کرو۔ تمام کوائف مذکورہ کی ہدایت پر کرو اور پھر اس عمل کو ہوا میں لٹکا دو فوراً وہ طاہر و حاضر ہو گا۔

**پرندگانِ ہوا کو قابو کرنے کا عمل :** ج ز ر ک س ق ش غ۔ یہ سات حروف رُوحانیت

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

پڑھیں ۔ مگر جب اھدنا الصراط المستقیم پر پہنچیں ۔ اس کو تین مرتبہ پڑھیں اور اس طرح بعد ختم آمین آمین آمین بھی ہر بار تین مرتبہ پڑھیں ۔ جب پورے ۳۳، مرتبہ ہو جائے تو اپنے دل کے اوپر جہاں انگلی رکھی ہوئی ہے اٹھا کر دم کر دیں اور کسی سے کلام نہ کریں اور نہ اس جگہ سے اٹھیں نہ کچھ کھائیں نہ کچھ پئیں بلکہ سو جائیں اور اس نقشے کو لکھ کر سرہانے کے نیچے رکھیں اور دل میں یہ نیت کریں اور دعا کریں کہ یا الٰہی فلاں کام جو میں کرنے والا ہوں ۔ اس کے انجام سے مجھے مطلع کریں قبلہ شریف کی طرف کروٹ بدل لیں اور دائیں ہاتھ کی مٹھی پر یہ نسبت کر کے دم کر دیں اور پھر مٹھی بند کر کے سر کے نیچے رکھ لیں تین شب کے بعد اور ساتویں شب کے اندر تمام حال خواب میں نظر آجاوے گا۔ خوشبو جو اچھی ہو اس کا استعمال ضرور کیا کریں ۔ پہلے دن روزہ رکھیں۔ جس دن خواب میں حال معلوم ہو جائے اور جواب مل جائے پھر عمل ترک کر دیں اگر مفصل حال معلوم نہ ہو تو پھر برابر دوسری جمعرات تک پڑھتے رہیں ۔ جس رات کو شب حال معلوم ہو جائے ۔ اس صبح کو نماز صبح دو نفل شکرانے کے ادا کرے اور ایک غریب مسافر کو کھانا کھلائے اس استخارہ مبارک کی اجازت میں آپکو سچے دل سے بخوشی تہہ دل سے دیتا ہوں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶۵ | ۲۳۶۸ | ۲۳۷۱ | ۲۳۵۷ |
| ۲۳۷۰ | ۲۳۵۸ | ۲۳۶۴ | ۲۳۶۹ |
| ۲۳۵۹ | ۲۳۷۳ | ۲۳۶۶ | ۲۳۶۳ |
| ۲۳۶۷ | ۲۳۶۲ | ۲۳۶۰ | ۲۳۷۲ |

## ۵ اہم مجرب المجرب عمل

۱۔ جائز محبت میں کامیابی ۲۔ لڑکے اور لڑکی کی شادی میں رکاوٹ
۳۔ روزگار میں پریشانی ۴۔ اولاد ضرور ہوگی ۵۔ لاعلاج امراض کیلئے عمل۔

## دوا اور دعا

مذکورہ بالا پانچ پریشانیوں کے حل کے لیئے ایسے زود اثر مجرب اور آزمودہ تجربہ شدہ جو فقیر کو بڑی محنت اور کئی سالوں کی خدمت

گزاری کے بعد اہل علم نے عنایات کی ہیں ۔ میرا برسوں کا معمول ہے ۔ جس نے استعمال صدق، دل اور یقین کامل کیا اس کی تمام امیدیں پوری ہوگئیں ۔ خداوندکریم نے اپنے قرآن حکیم کے صدقہ ۔ اپنے مقصود میں کامیاب وکامرانی عطا کی ۔ صاحب غرض جب اکو کلام الٰہی پر مکمل اعتماد اور کامل یقین ہو تو اپنا نام اور اپنی والدہ کا نام صحیح صحیح عمر لکھ کر بھجوا دیں اور ساتھ ساتھ ۵۰/ روپے کا منی آرڈر بنام ادارہ روحانیات رحیمیہ شاہدرہ بہاولپور بھجوادیں ۔ رقم ملتے ہی آپکو اپنے مقصد میں کامیابی کے لیئے نقش اور اس کے ساتھ پوری تفصیل بھجوادی جائے گی ۔ اگر آپ نے میری تجویز شدہ عمل اور ہدایت کے مطابق عمل کیا تو کامیابی آپکے قدم چومے گی ۔
بہت جلد دلی مراد پاؤ گے ۔ انشاءاللہ ۔

میں نے تکبیر کا کافی تذکرہ کیا ہے حروف کی تعداد دیکھ کر یہ اندازہ لگانا پڑتا ہے کہ یہ تکبیر کی زمام کتنے سطروں میں برآمد ہوتی ہے اس سے ہمارے شوقین حضرات کی کافی مشکل حل ہوجائیگی ۔ میں یہاں آپکی آسانی کے لیئے طریق کار پیش کرتا ہوں اس پر آپ غور کریں ۔

| | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تعداد حروف | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| تعداد سطر | ۳ | ۴ | ۴ | ۶ | ۷ | ۵ | ۵ | ۱۰ | [illegible] | ۱۲ | ۱۱ | ۱۵ | ۱۵ |
| تعداد حروف | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | |
| تعداد سطر | ۶ | ۶ | ۱۳ | ۱۹ | ۱۳ | ۱۱ | ۸ | ۱۳ | ۲۷ | ۲۲ | ۹ | ۲۶ | |
| تعداد حروف | ۲۷ | ۲۸ | ۲۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۳۲ | ۳۳ | ۳۴ | ۳۵ | ۳۶ | ۳۷ | ۳۸ | |
| تعداد سطر | ۲۰ | ۹ | ۲۹ | ۲۸ | ۶ | ۷ | ۹ | ۲۲ | ۲۵ | ۹ | ۲۰ | ۳ | |
| تعداد حروف | ۳۹ | ۴۰ | ۴۱ | ۴۲ | ۴۳ | ۴۴ | ۴۵ | ۴۶ | ۴۷ | ۴۸ | ۴۹ | ۵۰ | |
| تعداد سطر | ۳۹ | ۲۸ | ۴۱ | ۳۶ | ۲۹ | ۱۲ | ۳۲ | ۱۰ | ۲۵ | ۲۵ | ۲۷ | ۵۰ | |





# معالجاتِ امراض

## آیات سے امراض کی شفاء :

قرآن مجید کی جن جن آیات میں شفاء کا حکم یا اس کے مشتقات آئے ہیں ان کو عام امراض کے لیئے نہایت مفید و مجرب پایا گیا۔ خواہ ان کو لکھ کر بطور تعویذ مریض کو پہنا دو یا پڑھ کر دم کر دیا کریں یا روزانہ ایک صاف ستھری تھالی پر لکھ کر پانی میں گھول کر پلا دیا کریں۔ ہر مرض عارضی ہو مزمن میں شفاء ملے گی۔ وہ آیات قرآنی یہ ہیں :

پارہ نمبر۱۰ سورۃ التوبہ آیت نمبر۱۴ ویشف صدور قوم مومنین ٥

پارہ نمبر۱۱ سورہ یونس آیت نمبر۵۷ وشفاءٌ لما فی الصدور ٥ پارہ نمبر۱۴ سورہ النحل آیت نمبر۶۹ یخرجُ من بطونہا شرابٌ مختلفٌ الوانہٗ فیہ شفآءٌ للناس ٥ پارہ نمبر۱۵ سورہ بنی اسرائیل آیت نمبر۸۲ وننزل من القرآن ما ھو شفآء ورحمۃ للمؤمنین۔ واذا مرضت فھو یشفین۔ پارہ نمبر۲۵ سورہ حٰمٓ السجدہ آیت نمبر۴۴ قل ھو للذین اٰمنو ھدًی وشفآءٌ

### دردِ سر :

دردِ سر داخلی و خارجی دو قسم کے اسباب سے ہوتا ہے دردِ سر یا تو سر کی اگلی طرف کے بیچ میں یا سر کی پچھلی طرف یا سر کے بائیں طرف یا سر کے دائیں طرف یا سر کے بیچ میں اگلی طرف یا ماتھے کے نزدیک الفرض سر درد کے بکثرت اقسام اور علامات ہوتی ہیں۔ میری کتابیں حکیم غیب دان بیاض رحیمی میں بہت تشریح کی ہے۔

### سر درد کا روحانی علاج :

جو شخص باشرائط کسی سعد وقت میں پاک سیاہی د

پاک قلم مشک زعفران وگلاب سے یہ نقش سورہ والتین لکھ کر مقام درد پر باندھے ۔ انشاءاللہ درد کو آرام ہوگا ۔ اس کے کل اعداد ۱۰۲۴۷ ہیں ۔ اگر ان کے حروف بناکر پھر ان حروف کے ملفوظی بنائیں اور بعد میں ان حروف کے بسط عددی یا عربی بناکر پھر عنصر کے لحاظ سے نقش پُر کریں ۔ پھر جہاں بھی سر درد ہوگا ۔ سلب ہوجائے گا ۔ میں نے ایسا راز عیاں کیا ہے جو کوئی بھی ظاہر نہیں کرسکتا ہے ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۶۱ | ۲۵۶۴ | ۲۵۶۸ | ۲۵۵۴ |
| ۲۵۶۷ | ۲۵۵۵ | ۲۵۶۰ | ۲۵۶۵ |
| ۲۵۵۶ | ۲۵۷۰ | ۲۵۶۲ | ۲۵۵۹ |
| ۲۵۶۳ | ۲۵۵۸ | ۲۵۵۷ | ۲۵۶۹ |

**ایضاً** ۞ ہر قسم کے درد کے لیئے مجرب عمل ہے ۔ جس جگہ درد ہو اس جگہ کو مضبوطی سے پکڑ کر دس مرتبہ سورہ فاتحہ اور دس مرتبہ سورہ شفاء جس کا ذکر گذشتہ اوراق میں مَیں بیان کرچکا ہوں پڑھ کر درد والی جگہ پر دم کریں اور پھر چھوڑ دیں ۔ پھر مریض سے دریافت کریں کہ آرام آیا ہے یا نہیں اگر نہ آیا ہو تو اس عمل کو دوبارہ اس طرح دہراؤ اور پھر مریض سے پوچھو اب آرام آیا ہے یا نہیں اگر نہ آیا ہو تو پھر عمل کریں ۔ اس طرح سات دفعہ عمل کریں ۔ انشاءاللہ شفاء ہوگی ۔

## نسخہ جات ۞

**ڈاکٹری علاج** ۞ دردِ سر رفع کرنے کے لیئے اکسیری پڑیہ استعمال کریں ۔ فیناژون ۵ گرین ۔ کیفین سائٹراس ۵ گرین باہم ملائیں ۔ ایسی ایک خوراک دن میں تین مرتبہ ہمراہ آب تازہ سے دیں بفضلِ تعالیٰ شفاء ہوگی ۔ آزما کر خدا کی قدرت کا کرشمہ دیکھیں ۔

**نسوار سفید** ۞ نوشادر ایک تولہ ۔ کافور ۲ ماشہ ، پرمیگنیٹ آف پوٹاشیم ایک رتی سوڈا بائی کاربونیٹ ۴ ماشے سب کا سفوف بنالیں اور حسب ضرورت مریض کو بطور نسوار استعمال کروائیں ۔ دردِ سر کے رفع کرنے میں اکسیر ہے ۔



**کراماتی پڑیا:** ہر قسم کے دردِ سر کو ۲ منٹ میں آرام ۔ ایسپرین ۵ گرین فنسٹین ۳ گرام ۔ کیفین سائیٹراس ۲ گرین ۔ ایسی خوراک گرم دودھ یا چائے سے کھلائیں اس سے ہر قسم کا دردِ سر منٹوں میں کافور ہو جاتا ہے ۔ اس کی ایک ۲ خوراک سے ہی دردِ شقیقہ، دردِ عصابہ، نزلہ و زکام، ملیریا بخار، قلع قمع ہو جاتا ہے۔ اگر ان ادویہ کو آپس میں ملالیں تو یہ اے پی سی بورڈ کے نام سے پکارا جائے گا ۔ اگر یہ دوائی مذکورہ ۵ گرین کے کیپسول میں بھرلی جائے گی تو یہی دوائی اے پی سی کیپسول کے نام سے موسوم ہوگی ۔ اگر اسی دوائی کی چھ سات گرین کی ٹکیاں بنائی جائیں تو پھر اے پی سی ٹیبلٹس نام دیا جائے گا ۔

**علاجِ یونانی:** مسیحائی کرشمہ، لائکوار ایمونیا فورٹ ایک تولہ، ست پودینہ ایک رتی، باہم ملا کر شیشی میں بند رکھیں ۔ ہر وہ مریض جس کو دردِ سر نزلہ زکام دردِ آنکھ دردِ کان کی تکلیف ہو، فوراً کارک کھول کر مریض کو سنگھائیں ۔ بفضلِ خدا فوراً شفاء ہوگی ۔

**ہومیوپیتھک:** اکسیر دردِ سر ۔ میگنیشیا فاس ×۱۲ - کالی فاس ×۱۲ - فیرم فاس ×۱۲ ہر ایک تین تین گرام نیم گرم پانی کے ساتھ ایسی خوراک ہر تین گھنٹہ کے بعد دیں ۔ سردرد دردِ شقیقہ، عصابہ دیگر اعصابی درد دیں ۔ دردِ شکم درد دل کے لیئے بے حد مفید ہے ۔

## دردِ شقیقہ کا روحانی علاج

یہ ایک قسم کا نوبتی سردرد ہوتا ہے ۔ کنپٹی سے درد شروع ہو کر پیشانی اور تالو کو لپیٹ لیتا ہے ۔ جو لوگ مبتلا ہوتے ہیں ۔ خرابی جگر، امراضِ خون، بدہضمی، فاقہ کشی، کمزوری، کثرتِ جمع، باد گولہ ۔ کثرتِ حیض اور ضعفِ بصارت کے مریض ہوتے ہیں ۔ جس کو دردِ شقیقہ ہو اس کے لیئے یہ مبارک نقش ساعتِ سعید میں پاک قلم و سیاہی یا مشک زعفران و گلاب سے لکھ

کر باندھے۔ شفاء ہوگی۔

عزرائیل ۷۸۶ جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۴۴ | ۱۶۴۷ | ۱۶۵۱ | ۱۶۳۷ |
| ۱۶۵۰ | ۱۶۳۸ | ۱۶۴۳ | ۱۶۴۸ |
| ۱۶۳۹ | ۱۶۵۳ | ۱۶۴۵ | ۱۶۴۲ |
| ۱۶۴۶ | ۱۶۴۱ | ۱۶۴۰ | ۱۶۵۲ |

اسرافیل میکائیل

## دَرد کو باندھنا :-

جہاں دَرد ہو اسے پکڑ کر زمین پر یہ حروف پہلے سے لکھ لے۔ ا ب ج د ھ و ز ح ط ی اور اپنے ہاتھ میں چاقو لے کر ہر حرف پر چاقو کی نوک رکھے اور سات دفعہ الحمد شریف معہ بسم اللہ کے پڑھا جائے اور مریض سے پوچھا جائے آرام آیا ہے یا نہیں اور اس طرح عمل کرتا جائے۔ حتیٰ کہ تمام حروف ختم ہو جائیں تو بحکم خدا مریض کو شفاء ہوگی۔

## اکسیر پڑیا :-

کونین سلفاس ۲ گرین - اسپرین ۵ گرین - کیفین سائٹراس ۲ گرین - ایسی خوراک چہار گھنٹہ کے بعد از غذا دیں۔

## یُونانی علاج برقی اثر :-

اسطو خودوس ۳ ماشے، کشنیز ۶ ماشے - سیاہ مرچ ۵ عدد رات کو آدھ سیر پانی میں بھگو لیں اور علی الصبح قبل از طلوعِ آفتاب پانی میں گھوٹ کر بغیر مصری ڈالے تین روز تک نوش فرمائیں۔ البتہ مصری قبل دوا پینے سے کھالیں تو بہتر ہے۔

## ہومیو پیتھک :-

میگنیشیا فاس ۳x، کالی فاس ۳x، نیٹرم میور ۳x، نیٹرم فاس ۳x ہم وزن ملا کر ۵ گرین فی خوراک دن میں تین چار مرتبہ گرم پانی سے دیں۔

## نزلہ و زکام کو باندھنا :-

اس شخص کے قد کے برابر سوت سات تار کا دھاگہ لے کر

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

اس پر سورہ قدر و سورہ کوثر اور کلام ذیل عقدت نزلۃ فلاں بن فلاں بحولہ و تنزل من القرآن ماھو شفاء و رحمۃ للمومنین پڑھ کر گرہ لگا دے اور اس طرح سات گرہ لگا دے اور مریض کی پیشانی یا گلے میں باندھ دے۔

**نسخہ جات :** تریاق اعظم : سوڈا سیلی سلاس ، فنسٹین پوٹاشیم برومائیڈ ہر دوا ایک ایک تولہ مغز کشنیز ایک تولہ دار چینی ، گیرو ، الائچی خورد ہر دوا ایک ایک تولہ ہر ایک کو پیس کر ملا کر کھانڈ ایک چھٹانک محفوظ رکھیں۔ خوراک ۲ ماشہ ہمراہ آب نیم گرم نزلہ و زکام درد ہر قسم ، شدت بخار و ذات الجنب کے لئے مفید ہے۔

**یونانی دوائیں :** شربت صدر ، تریاق نزلہ ، اطریفل اسطوخدوس

**ہومیو پیتھک :** نیٹرم سلف ۶x نیٹرم میور ۶x کالی میور ۶x فیرم فاس ۶x ہم وزن ملائیں۔ خوراک ۵ گرین گرم پانی سے دن میں ۳ بار اگر بدن میں شدت کا درد ہو تو میگنیشیا فاس ۶x ہمراہ دیں۔ انفلوئنزا و زکام کا بہترین علاج ہے۔

**حافظہ و نسیان :** ترقی حافظہ و حصول علم کے لیے اچھا اور اعلیٰ وقت وہ ہوتا ہے جب عطارد برج ثور میں ۲۶ درجہ پر ہو یا برج سرطان کے ۳ درجہ پر یا برج سنبلہ کے ۲۱ درجہ پر ہو۔ طلوع یا جب شرف عطارد یا اوج عطارد میں ہو تو یہ وقت جو عمل حافظہ و نسیان کے لیے کیا جائے مؤثر ثابت ہوگا۔

**عمل ۱ :** مندرجہ ذیل حروف کو زعفران سے لکھ کر ذرا سا پانی ملا کر حروف کو دھو کر روزانہ پی لیا کریں تو مؤثر ہے۔

ال ف ل ام ل ا م ھ ا ا م ك ر ال ہ ر م ا خ ر ا م ك ع ا ا ب
ر ك ل م ا ا ل ل ہ و ح ا ا ی ل ع ی ل د ا ال ف ل ام ل ام ھ ا ۔

۲ ÷ ۷ دن تک سورہ فاتحہ ۷۰ بار سورہ مزمل ۳ بار ۵ عدد بادام اور ۵ عدد منقیٰ پردم کرکے کھالیا کریں تو ذہن اور حافظہ میں بڑی ترقی ہوگی۔

۳ ÷ سورہ حشر کو شیشے کے برتن میں لکھ کر مینہہ کے پانی سے دھو کر پی لیا کریں تو نسیان دور ہوگا۔

۴ ÷ جب قمر شرف میں ہو تو حروف مقطعات کو چاندی کی تختی پر نقش کرے اور اپنے پاس رکھے۔ حافظہ تیز ہوگا۔

## نسخہ جات ÷

شہد کندر کے ساتھ یا شکر ملا کر کھانا حافظہ کو زیادہ کرتا ہے۔ مسواک کرنا اور قرآن شریف بہت پڑھنا اور جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر دُرود بھیجنے سے حافظہ میں ترقی ہو جاتی ہے۔ ایک سینہ کا راز پیش کر رہا ہوں۔ نسخہ: سناء مکی، سعدی ہندی، سفید مرچ، زعفران سب دواؤں کو برابر لے کر کوٹ چھان کر شہد میں ملا دیں۔ ہر روز چار ماشے کھایا کریں۔ اگر یہ دوائیں ۱۴ یا ۲۱ روز تک استعمال کریں تو شدت حافظہ کی وجہ سے لوگ اسے جادوگر کہنے لگیں گے۔

برہمی بوٹی سایہ میں خشک کرکے پانچ تولہ لیں تین ماشے مرچ سیاہ ملا کر خوب باریک پیس لیں اور سفوف بنالیں اور محفوظ رکھ لیں روزانہ نہار منہ بقدر ۳ ماشہ ہمراہ گائے کے دودھ سے استعمال کیا کریں لاجواب نسخہ ہے۔ برسوں کا مرض دُور ہو جاتا ہے۔

## صرع وجنون ÷

مرض وآفات کا جسم سے نکالنے کے لیئے اوقات کو مدنظر رکھیں۔ گذشتہ اوراق میں لکھ چکا ہوں اس سے مدد لیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۴ | ۲۵۷ | ۲۶۰ | ۲۴۶ |
| ۲۵۹ | ۲۴۷ | ۲۵۳ | ۲۵۸ |
| ۲۴۸ | ۲۶۲ | ۲۵۵ | ۲۵۲ |
| ۲۵۶ | ۲۵۱ | ۲۴۹ | ۲۶۱ |

۱ ۔ جنون کے مریض کو یہ نقش ۴۰ روز پلائیں تو بحکم خدا شفا ہوگی۔ جو شخص خواب میں ڈرتا ہو یا کسی مکان میں

خوف کھاتا ہو تو اس وقت نیک میں لکھ کر بازوؤں میں باندھیں۔ انشاءاللہ بہت بہتر ثابت ہوگا۔

مر۲ نقش سورہ بقرہ کا عظیم اثرات رکھتا ہے جس کے کل اعداد ۹۴۹۶۰۹ ہیں۔ اور چال خانہ پنجم میں ہے۔ یہ نقش صرع اور جنون کے مریض کے گلے میں باندھے اور دوسرا نقش لکھ کر تیل میں ڈال کر تمام جسم کی مالش کرتے رہیں اور سات یا پڑھ کر باقی میں دم کرکے مریض کو پانچ وقت پلاتے رہیں۔ مرگی اور جنون والے کو شفا ہو گی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶۱۹۰۲ | ۲۳۶۱۹۰۵ | ۲۳۶۱۹۰۸ | ۲۳۶۱۹۰۴ |
| ۲۳۶۱۹۰۷ | ۲۳۶۱۹۵ | ۲۳۶۱۹۱۰ | ۲۳۶۱۹۰۲ |
| ۲۳۶۱۹۶ | ۲۳۶۱۹۱۰ | ۲۳۶۱۹۰۳ | ۲۳۶۱۹۰۰ |
| ۲۳۶۱۹۰۳ | ۲۳۶۱۹۹ | ۲۳۶۱۹۷ | ۲۳۶۱۹۰۹ |

عو۳ جنون مرگی اور پاگل پن کے لیے یہ نقش بہت موثر ہے۔ اس کو سعد وقت میں لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں دوسرا نقش لکھ کر تیل میں ڈال کر تمام جسم کی روزانہ مالش کریں کانوں اور سر اور پیٹ کو خوب ملیں انشاءاللہ شفا ہو گی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۰۱ | ۳۵۰۴ | ۳۵۰۷ | ۳۴۹۳ |
| ۳۵۰۶ | ۳۵۹۴ | ۳۵۰۰ | ۳۵۰۵ |
| ۳۵۹۵ | ۳۵۰۹ | ۳۵۰۲ | ۳۴۹۹ |
| ۳۵۰۳ | ۳۵۹۸ | ۳۵۹۶ | ۳۵۰۸ |

**مرگی کا ڈاکٹری علاج** :- اپانوٹن کیپسول ۱½ گرین دن میں تین بار غذا کے بعد مرگی کو روکنے کے لیے اس سے بہتر کوئی دوا نہیں ہے۔ یا فینی ٹون ٹیبلٹ ۲ گرین ایک ٹکیہ دن میں ۲ بار کھلائیں۔

**پیٹنٹ دوائیں** :- ڈائی لنٹین یہ کیپسول ۶ سے اوپر والے کو دن میں ۲ بار قبل از غذا ایک گلاس پانی سادہ کے ہمراہ دیں۔
ڈائی فنل ہائی ڈنٹوئین سوڈیم، یہ دوائیں کیپسول میں بند بکتی ہیں جس مریض کو شدید مرگی کے دورے پڑتے ہوں یہ دوا نہایت مفید اور موثر ثابت ہو گی۔

**طبی علاج** :- سہاگہ بریاں ایک تولہ کا سفوف تیار کریں۔ خوراک ایک ماشہ بعد از

غذا دن میں دو مرتبہ ایک ماہ تک کھلائیں۔

نسوار مرگی۔ سپاس کی سنڈی ۳۰ عدد، آک کا انڈا ایک عدد زعفران ایک ماشہ طریقہ تیاری نسخہ: زندہ سنڈیوں کو لے کر ایک کھلے منہ والی بوتل میں ڈال دیں۔ ساتھ ہی آک کا زندہ انڈا ڈال دیں۔ انڈا سنڈیوں کو کھا جائے گا پھر اس کو خشک کریں اور باریک پیس لیں اور زعفران ملا لیں، دن میں دو بار مرگی والے کو دیں شفا ہوگی۔

**ہومیوپیتھک:** اوپیم ۳۰ استعمال سے بہتر نتائج حاصل ہوتے ہیں۔

**اکسیر جنون:** چھوٹی چندن کا سفوف ۱۰ رتی کیپسول میں لے کر ہمراہ شربت نیلوفر ۲ تولہ پانی ایک چھٹانک میں ملا کر ایسی ایک خوراک دن میں تین بار دیں۔ پندرہ دن تک استعمال کریں۔ اس مرض میں ماء الجبن کرنا مفید ہے۔ شدید حالات میں ہائیوسین ہائیڈرو برومائیڈ کا زہر جلد ٹیکہ کریں۔

**اعتقاد:** انسان بڑی بڑی باتیں کر دیتا ہے لیکن اس کا دل اعتقاد سے خالی یا اعتقاد سے کچا رہتا ہے۔ بعض لوگ جب کلامِ الٰہی کے ذریعہ مدد مانگتے ہیں۔ مشیتِ ایزدی اپنی حکمتِ کاملہ سے انکو اس مطلب سے کما حقہٗ سرفراز نہیں کرتی یا اس کے لیے کسی خاص موقعہ کو مقدور کر دیا جاتا ہے تو وہ کہتے ہیں کہ میرا تو کلامِ الٰہی پر بہت اعتقاد تھا مگر افسوس کہ کچھ نہیں ہوا۔ کئی قسم کی شکایتیں ان کی زبان پر جاری ہوتی ہیں اور پھر دعویٰ ہوتا ہے کہ مجھے اعتقاد ہے۔ بھئی اگر اعتقاد ہے تو تم نے دُعا کر لی۔ مدد کے لیے ہاتھ اٹھا دیئے۔ اب مشیتِ ایزدی کے سپرد اپنے آپ کو کر دو۔ انتظار کرو کہ قدرت کیا اسباب پیدا کرتی ہے مگر صبر نہیں ہوتا۔ عامل کو قسم قسم کے الفاظوں سے نوازتے ہیں۔ بار بار تقاضا شکایت کر کے خود بھی پریشان ہوتے ہیں اور کلامِ الٰہی پر بد اعتقادی کا اظہار کرتے ہیں۔ یاد رکھو جب دُعا کی جاتی ہے تو مشیتِ ایزدی سب سے پہلے اس انسان کے الفاظ دل کی گہرائیوں اور اس کے اچھے بُرے تصور کو دیکھتی ہے کہ آیا اس کی دُعا اس کے لیے کہاں تک بہتر ہوتی ہے۔ وہی ظہور میں آتا ہے اور اس وقت کے لیے انسان کے امتحان ہوتے ہیں صرف حیا اور

تقویٰ دار انسان کی دُعا ظہور میں آتی ہیں باقی عتابِ الٰہی کے حوالے ہو جاتی ہے۔

# عملِ سُلیمانی (بذریعہ عامل و معمول)

**انگوٹھی بنانا:** چیڑ الاکھ ۲ ماشہ کو گلا کر اس میں سانپ کی کینچلی ایک ماشہ پیس کر ڈالیں پھر برادہ مقناطیس ایک رتی اور پھر دو ماشہ کاجل ملا کر انگوٹھی ہفت دھات بنوا کر بجائے نگینہ یہ مصالحہ بھر دیں۔ پھر کسی نگینہ پر رگڑیں تاکہ ہموار ہو جائے۔ پس انگشتری تیار ہو جائے گی۔

## ہدایات:

۱۔ عامل معمول بوقت عمل پاک صاف ہوں اور باہمی کدورت نہ رکھتے ہوں بلکہ محبت والے ہوں۔
۲۔ معمول کی عمر بارہ سال سے کم ہو۔
۳۔ معمول دروغ گو فضول ولغو نہ بکتا ہو۔ بلکہ حاضر جواب نیک چلن اور سمجھدار ہو۔
۴۔ بروز عمل ابر باراں یا قمر در عقرب نہ ہو یا پنجشنبہ کا دن نہ ہو۔ ان دنوں میں کام نہیں ہوگا۔
۵۔ جس مکان میں عمل کیا جائے وہ خوف مصفا ہو۔ اس میں سُورج کی روشنی نہ زیادہ ہو نہ کم ہو۔
۶۔ جس قدر لوگ کم ہوں بہتر ہے۔ حاضرین سب خاموش رہیں۔ بولنا سخت منع ہے۔
۷۔ بوقت عمل بخورات لوبان یا دھوپ اور پھول خوشبودار معمول کے رُوبرُو رکھیں۔
۸۔ عامل معمول اس روز قبل از عمل گوشت پیاز لہسن استعمال نہ کریں۔
۹۔ معمول دو زانو ہو کر بیٹھے اور پشت جانب شمال اور منہ جنوب کی طرف رکھے۔ اور انگوٹھی دست راست میں انگوٹھے اور داہنی انگشت میں دونوں پہلوؤں سے پکڑے۔
۱۰۔ بوقت عمل نگینہ پر دو بوند عرق روغن تلخ ڈالے اور معمول کے بالمقابل ایک ہاتھ کے فاصلے پر چوکڑی مار کر بیٹھ جاوے۔
۱۱۔ معمول کو آگاہ کر دے کہ وہ اس جگہ کسی خوفناک یا بدشکل صورت دیکھنے سے خوف نہ کرے۔ بلکہ





قدرت کے عجائبات کا مشاہدہ بڑی خوشی سے دیکھا کرے۔ جو حال معمول سے دریافت کرے اس کا جواب خوب غور و فکر سے دیا جا وے۔

۱۲۔ سوائے عامل کے کوئی دوسرا شخص معمول سے ہمکلام نہ کرے۔

۱۳۔ معمول کے پس پیش کوئی بھی خیالات تبدیل کرنے والا نہ ہو۔

۱۴۔ معمول کو خوب ہدایت کردو کہ نگینہ کو یکسوئی قلب سے خوب بغور نظر جما کر بلا گرنے پلکوں کے دیکھتا رہے۔

اب مندرجہ بالا ھدایات پر عمل پیرا ہونے کے بعد

**اول:** معمول کو انگشتری میں اپنا چہرہ نظر آئے گا۔ جب چہرہ نظر آجائے تو عامل معمول سے کہے محبت کے ساتھ کہے کہ اپنی پیشانی کے عکس کو بغور دلی توجہ سے اسی اندھیرے میں روشنی تلاش کرے فوراً ایک روشنی نمودار ہوگی۔ جس میں سفید رنگ کے بادل بلند مکان اور مختلف اشکال نظر آئیں گی

**دوم:** معمول جب اس کا بغور مطالعہ کرے گا تو یک لخت ایک بیاباں اور پہاڑ بلند نظر آئے گا۔ معمول سے کہو کہ اس کی خوب سیر کرو اور غور سے دیکھو کہ وہاں کون شخص ملے اور وہ کیا کہہ رہا ہے۔ وہ کیا کر رہا ہے۔ ایک منٹ کے بعد معمول بیان کرے گا کہ اس بیاباں میں ایک جوگی فقیر بزرگ ہاتھ میں تسبیح لیے کچھ پڑھ رہا ہے۔ اب معمول سے کہے کہ اپنے دل میں ادب کرے اور نہایت عاجزی سے بادشاہ سے قدم بوسی کے لیے کہے عرض معروض کرے۔ تب وہ جوگی غائب ہو جائے گا۔ اور وہ اس بیاباں میں گم ہو جائے گا۔ پھر ایک روشنی نمودار ہوگی اس میں ایک عالیشان باغ اور پر فضا جس کا دروازہ مقفل اور دروازے پر پہرے دار اس کو نظر آئیں گے۔

**سوم:** تب معمول کو کہو کہ پہرے داروں سے اندر جانے کی اجازت چاہے۔ حسب خواہش معمول کے دروازہ کھل جائے گا۔ معمول اس دروازے کے اندر داخل ہوگا اب معمول سے کہو کہ اس عالی شان باغ کی خوب سیر کرے۔ مگر کسی پھل پھول کو ہاتھ نہ لگائے اور دیدار بادشاہ کا خیال کرے

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

بخرزدخیال معمول کے ایک تخت زرین پر ایک بادشاہ بڑے کروفر اور شاہانہ لباس سے جلوہ افروز ہوگا۔ معمول کو نظر آئے گا اور بہت خواص حکم بردار قطار باندھے کھڑے نظر آئیں گے۔ اس وقت رقص دکھانے کی آوازیں معمول کو سنائی دیں گی۔ اور حیرت میں ڈال دیں گی۔ اب عامل کو چاہیئے کہ معمول کو ہدایت کرے کہ ذرا سر جھکا کر باادب سلام کرے۔ اور بعد قبول سلام اپنا دلی مقصد جس چیز کو ادب سے عرض کرے اور فوراً جواب ملے گا۔ اصل مطلب فوٹو کھینچ کر دکھایا جائے گا۔ معمول کی معرفت جو امر دریافت کرنا ہو کرے۔ مہمل سوال نہ کرے۔

**نوٹ:** جس لڑکے اور عورت پر چار دفعہ عمل کیا جائے وہ سوال کا جواب صاف اور صحیح دیتا ہے۔ مگر بعض شاذ و عجائبات دیکھ کر عالم سکوت میں سو جاتے ہیں اور عامل کے ہر سوال کا جواب نہیں دے سکتے۔ گویا کہ جواب دینا اسے ایک قسم کا بار معلوم ہوتا ہے۔ ایسے معمول سے جب واسطہ پڑے تو نہایت آرام سے معمول کے خیالات کو دوسری طرف بدل دو اور عمل بند کر کے کسی دوسرے کو نکر دعمل پر بٹھا دو اور عجائبات دیکھ لو۔

## روغنِ سلیمانی : حاضرات کا دیگر عمل

سوہاگہ چکی دار ۲ تولہ، رتن جوت ۳ ماشہ روغن تلخ ۴ تولہ، ترتیب عمل اول کڑائی میں تیل ڈالیں اور پھر سوہاگہ چکی دار کو ۲ حصے کر کے ایک حصہ کڑائی میں ڈالدیں۔ نیچے آنچ تیز کر دیں جب سوہاگہ بہت پھول جائے ایسا پھولے کہ جیسے کسی پرندہ کا آگ میں پھول جاتا ہے۔ یعنی گیارہ منٹ دینے ہیں بعد میں نکال کر پھینک دیں۔ پھر دوسرا حصہ ڈالدیں اور گیارہ منٹ کے بعد نکال ڈالیں پھر آنچ سے دور کر کے اس میں رتن جوت ڈالدیں۔ لکڑی سے ہلا کر چھان کر حفاظت سے رکھیں اور پھر مذکورہ بالا ہدایت پر عمل کریں۔ اب معمول کو خبردار کریں کہ کوئی خوفناک مکان یا جگہ یا تصویر وغیرہ سے نہ ڈرے پھر ۲ بوندیں روغنی ناخن انگوٹھے چپ پر لگا دے اور دست راست سے اپنی پیشانی پر سے سایہ کریں۔ انگوٹھے میں روغن والے کو چشم راست سے دیکھیں اور عامل اپنے دونوں ہاتھ معمول کے دونوں آنکھوں کے درمیان کھڑے رکھے!

**اول:** معمول کو ایک دروازہ سفید نظر آتا ہے۔ اس وقت عامل معمول کو خبردار کرے اور کہے

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

کر " اے خاکروب جھاڑو دو " وہ بھی نظر آئے گا پھر ماشکی سے کہے کہ چھڑکاؤ کرو، وہ بھی اپنا کام کرے گا۔ پھر بادشاہ کے لیئے کہے کہ کرسی لے آؤ۔ وہ بھی رکھ دی جائے گی۔ پھر کہے کہ اے جنوں کے بادشاہ کرسی پر تشریف رکھو، جب وہ کرسی پر بیٹھے تو ادب سے کہے کہ بادشاہ سلامت میرا سلام قبول ہو، بادشاہ بھی سلام کہے گا۔ پھر نہایت ادب سے جس جس چیز کا سوال عامل معمول سے کرائے گا اس چیز کا اصل فوٹو ظاہر ہوگا۔ عامل معمول جو سوال پوچھے محض اس کی مروجہ زبان ہندی انگریزی اردو فارسی پشتو بلوچی سندھی عربی پوچھے مروجہ زبان کے علاوہ دیگر زبانوں میں سوال مت کریں تاکید ہے۔ نہیں تو ایسا کام نہیں ہوگا۔ اور جواب بھی نہیں ملے گا۔ باقی ہدایت گذشتہ پر عمل کریں۔ میں نے اپنا فرض نہایت واضح پیش کر دیا ہے۔ آگے آپ کی اپنی محنت اور کوشش کر کے حاصل کرنا آپ کا فرض ہے۔

# آشوبِ چشم

**مجرّب عمل :** تمام امراض چشم کے لیئے اس دعا کو سات دفعہ پڑھ کر آنکھوں پر دم کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم فارجع البصر هل ترىٰ من فطورٍ ثم ارجع البصر كرتين ينقلب اليك البصر خاسئاً وهو حسير وان يكاد الذين كفروا ليزلقونك بابصارهم لما سمعوا الذكر ويقولون انه لمجنون وما هو الا ذكر للعٰلمين ؕ

۷۸٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| یابصیر | یابصیر | یابصیر | یابصیر |
| یا سمیع | یا سمیع | یا سمیع | یا سمیع |
| یا حتم | یا حتم | یا حمر | یا حتم |

یہ نقش کسی چینی کی رکابی پر لکھے اور اس کو ہری مکو کے عرق سے دھو کر قدرے افیون اور عرق گلاب میں گھس کر آنکھوں کے اوپر لیپ کریں۔ انشاءاللہ پھر کسی دوا کی ضرورت نہ ہوگی۔

## شادی بیاہ کیلئے مبارک اوقات

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بسم اللہ | بسم اللہ | الرحمٰن الرحیم | الحمد للہ | رب العلمین |
| الرحمٰن الرحیم | مالکؒ | یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین |
| اھدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیہم |
| غیر المغضوب | علیہم | ولا | الضآلین | آمین |

یہ نقش سریع التاثیر ہے اور زوداثر ہے۔ اسے لکھ کر پانی میں گھول کر آنکھوں پر چھینٹے ماریں۔ انشاء اللہ شفا ہوگی۔

**آشوبِ چشم** ؛ یعنی آنکھ دکھنے میں اطریفل زمانی، اطریفل اسطوخودوس ہم وزن باہم ملا کر سوتے وقت ۵ ماشہ استعمال کرتے وقت گرم پانی سے کھا لیا کریں۔ سر کے متعلق تمام بیماریوں میں اکسیر ثابت ہوتی ہے۔

نمبر۲ ٹیرا مائی سین آئی آئنٹ منٹ۔ یہ ٹیوب کی شکل میں ہوتی ہے۔ بطور مرہم آنکھوں میں لگائیں آنکھوں کے تمام امراض کے لیئے بہتر ہے۔

**کان کے ہر مرض کیلئے** ؛ تین مرتبہ یہ کلمات پڑھے۔ بسم اللہ پڑھ کر کان میں دم کرے وہ کلمات اور اسماء یہ ہیں۔ اللّٰھم انی اسئلک باسمائک الحسنیٰ یا خالق یا صادق یا فارق یا دافع یا رازق یا شافع یا سابق سبحٰنک یا لا الٰہ الا انت سبحٰنک انی کنت من الظٰلمین۔

**فوری نسخہ نمبر۱** ؛ ٹنکچر اوپیم ۵ ا منم ٹنکچر بیلاڈونا ۲۰ منم گلیسرین پیور ایک اونس باہم ملا کر تھوڑے گرم کرکے دو چار قطرے دوائی کان میں ڈالیں مریض روتا آئے گا اور ہنستا جائے گا۔ موثر اور مجرب دوائی ہے۔

نمبر۲ ؛ نیم کے تازہ پتے چنبہ کے تازہ پتے کو گھوٹ کر پانی نکال کر سرسوں کے تیل میں ڈال دیں اس تیل کو آگ پر رکھ کر جلائیں۔ جب پانی جل جائے اور تیل رہ جائے۔ یہی تیل گرم کرکے کانوں میں ڈالیں فوراً درد آرام ہوگا۔

**درد داڑھ** ؛ اس آیت مبارکہ کو اول آخر درود شریف پڑھ کر سات مرتبہ پڑھیں اور دانت

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

پر انگلی رکھ کر پھونک ماریں۔ اس طرح یہ عمل سات دفعہ کریں پارہ نمبر ۱۵ سورہ بنی اسرائیل آیت ۸۱
وقل جاء الحق وزھق الباطل اِنّ الباطلَ کانَ زھوقاً و ننزّل من القرآنِ ما ھُو شفاءٌ ورحمۃ للمومنین ولا یزید الظالمین الّا خساراً بحق لا الٰہ الا اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ پڑھ کر دم کریں درد دور ہوگا۔

**نسخہ قطرۂ شفاء:** روغن لونگ میں روئی تر کرکے درد والے دانت کے سوراخ میں رکھیں اس سے فوراً سکون ہوگا اور درد دور ہوگا۔

**قطرۂ رحمت:** کلوروفارم پیور تھوڑی سی دوائی تر کرکے سوراخ میں چمٹی سے رکھیں بفضلِ تعالیٰ ایک منٹ میں شفاء ہوگی۔

**درد فوراً بند:** پھٹکڑی سفید بریاں ۲، تولہ۔ مرچ سیاہ ۲، تولہ۔ گیرو ایک تولہ، نیلا تھوتھا ۲، ماشے کافور تین ماشے۔ تمام دوائیں باریک پیس کر سفوف بنائیں بوقت ضرورت دانتوں اور مسوڑھوں پر ملیں درد مسوڑھوں مرض دانت کی ہر بیماری کے لیے مفید ہے۔

## دُعائے ہفت قفل

جناب رسول مقبول ﷺ سے منقول ہے کہ جو کوئی اس ہفت قفل کو بطور عمل اعتقاد سے پڑھے حق تعالیٰ بہشت اس پر واجب کرتا ہے اور جس مطلب شرعی کے واسطے پڑھیگا بر آئیگا۔ دیو پری کے واسطے پڑھیگا، رفع ہو جائیں گے۔

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم بسم اللّٰہ الخالق العلیم الذی لیس کمثلہ شیءٌ وھو السمیع العلیم ۔ عورت کو شیرنی پر پڑھ کر کھلائے فرزند صالح پیدا ہوگا۔

انشاء اللّٰہ بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم بسم اللّٰہ البصیر الذی لیس کمثلہ شیءٌ وھو العلی العظیم حافظ زیادہ ہونے کے لیے شیرنی پر پڑھ کر کھائے۔

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم بسم اللّٰہ الخالق العلیم الذی لیس کمثلہ شیءٌ وھو الفتاح العلیم بھاگے ہوئے کے واپس آنے کے واسطے ٹھیکرے کے سات ٹکڑوں پر لکھ کر آگ میں جلائیں۔

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم بسم اللّٰہ السمیع العلیم الذی لیس کمثلہ شیءٌ وھو العلیم الخبیر۔ جو کوئی جناب رسول خدا ﷺ کو خواب میں دیکھنے کی خواہش مند ہو تو اسے چاہیئے دو رکعت نماز پڑھ کر اس دُعائے قفل کو پڑھ کر سو رہے۔





بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بسم اللہ السمیع البصیر الذی لیس کمثلہ شئ وھو العلی العظیم ۔ سانپ کے کاٹے ہوئے کے کان میں آہستہ تین بار پڑھیں شفاء دیا دے گا ۔ انشاء اللہ ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بسم اللہ الحکیم الذی لیس کمثلہ شئ وھو العزیز الحکیم ۔ جو کوئی اس دعا کو اپنے پاس رکھے عزیز خلائق ہو ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بسم اللہ العزیز الرحیم الذی لیس کمثلہ شئ وھو الغفور الرحیم فاللہ خیر حافظاً وھو ارحم الراحمین ۔

**خناق درد گلو و خنازیر** : گلے کی ورم کے لیئے اس آیت کو بروز اتوار بوقت صبح پہلی ساعت میں باوضو لکھ کر گلے میں باندھیں ۔ پارہ نمبر ۱۶ سورہ طٰہٰ آیت نمبر ۵۵ منہا خلقنکم وفیہا نعیدکم ومنہا نخرجکم تارۃً اخریٰ ۔ انشاء اللہ شفا ہو گی ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| ۳۸۹ | ۳۸۴ | ۳۹۱ |
| ۳۹۰ | ۳۸۸ | ۳۸۶ |
| ۳۸۵ | ۳۹۲ | ۳۳۷ |

**ایضاً** : یہ نقش لکھ کر گلے میں باندھیں اور گذشتہ اوراق جو سورہ شفا جو لکھی ہے لے تیل پر دم کر کے گلے کی میں خوب مالش کریں انشاء اللہ شفا ہو گی ۔

**ایضاً** : جب گلا سوج جائے تو اس آیت کو لکھ کر گلے میں ڈالیں ۔ آیت کریمہ یہ ہے اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم قال ھٰذا من رحمۃ ربی سلامٌ قولاً من رب الرحیم ۔

**نسخہ جات** : مرا خنازیر در پھٹکڑی ۲ ماشہ انجیر کی لکڑی جلی ہوئی خاک ۲ ماشہ خاک ملا کر پانی میں پیس کر خنازیر پر لیپ کرتے رہیں ۔ انشاء اللہ آرام ہو جائے گا ۔

**خناق** : املتاس کا گودہ ایک تولہ نیم گرم پانی میں حل کر کے غرارے کراویں اور اسی گودے کو





پانی میں پیس کر ضماد کر کے املتاس کا حلوہ بنا کر حلق پر باندھیں۔

**ایضاً** ؛ ریٹھے کا چھلکا ایک تولہ پھٹکڑی ایک ماشہ کوٹ کر جوشاندہ بنا کر حلق میں ڈالیں مریض کو فوراً ہوش آجائے گا۔

**خنازیر کیلئے** ؛ تخم برس حسب ضرورت لے کر خوب باریک پیس کر دو چند شہد ملا کر کسی کوزہ میں ڈال کر منہ اس کا آدر ماش سے بند کر کے ہفتہ دھوپ میں رکھ کر اس کے بعد روزانہ صبح کے وقت سات ماشہ کھلایا کریں بفضلہٖ تعالیٰ آرام ہوگا۔

**تریاق خناق** ؛ مغز املتاس ۴ تولہ گرم پانی میں بھگو کر مل چھان کر روغن بادام ۶ ماشہ مصری ۲ تولہ میں ڈال کر پلائیں۔

**دمہ اور کھانسی** ؛ دمہ اور کھانسی کا فرق درج ذیل ہے۔ دمہ مرض موروثی ہوا کرتا ہے۔ وجوہات کئی ہیں۔ اس کی تفصیل میں نے رحیم طبی شاہکار میں مفصل علاج لکھ چکا ہوں۔ یہاں صرف میرا مطلب روحانی علاج ہے۔ ساتھ ساتھ جسمانی علاج بھی پیش کیے جا رہا ہوں تاکہ عامل حضرات کو دونوں راستے اختیار کرنے چاہئیں۔ مقصد تو ہے عوام کی خدمت کرنا، اور مریض کے لیے صحت یابی کے لیے پوری کوشش کرنا، دمہ کا دورہ اکثر رات کو ہوا کرتا ہے۔ مریض کا دم گھٹنے لگتا ہے۔ سانس کی تکلیف زیادہ ہوتی ہے۔ سانس مشکل سے آتا ہے۔ یہ مرض ڈاکٹر لاعلاج کہتے ہیں لیکن خدا کے مقدس کلام سے لوگوں کو ضرور فائدہ پہنچتا ہے۔ کھانسی کا سبب اکثر رطوبت بلغمی سے ہوتا ہے۔ جو پھیپھڑوں میں جمع ہو جاتا ہے۔ اور پھیپھڑوں کو خارج کرنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ بعض دفعہ گرمی اور خشکی کی وجہ سے بھی کھانسی ہو جاتی ہے۔

**دمہ** ؛ آیات کریمہ مریض پر باندھیں اور چند بار پڑھ کر دم کریں۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



وَیشفِ صُدُورَ قومٍ مومنین ؕ وشفآءٌ لمافی الصدور ؕ فیه شفآءٌ للناس ؕ ماھو شفآءٌ ورحمۃ للمومنین واذا مرضت فھو یشفین ؕ قل للذین آمنوھدًی وّ شفآءٌ ؕ   سورہ توبہ پارہ ۱۰

**ایضاً :** حضرت امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ کھانسی کے لیے سورہ زخرف لکھ کر آب باران یعنی بارش کے پانی سے دھو کر پلائیں شفاء ہوگی۔

**کھانسی خشک کیلیے :** چنبیلی کا خالص روغن پر سورہ فاتحہ معہ بسم اللہ مکمل اور تین بار سورہ شفاء جو اوپر لکھی گئی ہے۔ ساتھ باندھنا ہے۔ مگر شرط یہ ہے کہ بیمار کے نام کے عنصر حروف کے مطابق اس نقش وقت سعید میں لکھنا ہے۔ بڑے احتیاط کی ضرورت ہے۔
نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۶۱ | ۳۶۴ | ۶۶۷ | ۶۵۴ |
| ۶۶۶ | ۶۵۵ | ۶۶۰ | ۶۶۵ |
| ۶۵۶ | ۶۶۹ | ۶۶۲ | ۶۵۹ |
| ۶۶۳ | ۶۵۸ | ۶۵۷ | ۶۶۸ |

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232



ہر مرض کے لیے قرآن مجید کا یہ عظیم نقش لکھ کر دیں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



| | | | |
|---|---|---|---|
| ش | و | ف | ی |
| ۸۱ | ۹ | ۳۰۱ | شفا |
| ۸ | ۷۸ | ۳ | ۳۰۲ |
| ۲ | ۳۰۳ | ۷ | ۸۹ |

**نسخہ جات:** تریاق دمہ: پھٹکڑی بریاں ۶ ماشہ کی ۱۲ پڑیاں بنائیں۔ علی الصبح ایک پڑیا دہی ایک پاؤ کے ساتھ کھلائیں۔ کسی دوائی سے پہلے قے کرالیں پھیپھڑے صاف ہو جائیں گے۔

**نسخہ نمبر ۲:** آب ادرک، ترکیب استعمال ایک چائے کا چمچہ (۵ ملی لیٹر) ہلکا گرم سوتے وقت استعمال کریں۔

نمبر ۳: گل مدار (آک کے پھول) ۱۲ گرام، نمک لاہوری ۳ گرام: ترکیب تیاری: ان دواؤں کو پیس کر باریک کرلیں اور تھوڑا سا پانی ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ اگر آپ ادرک کے پانی میں گولیاں بنالیں تو کیا ہی بات ہے۔ ترکیب استعمال: دو دو گولیاں دن میں ۳ چار بار منہ

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232



میں ڈال کر چوسیں۔

نعوق بحیق النفس ۱۰ گرام سوتے وقت لیں۔ شربت زوفا ۲۵ ملی لیٹر دن میں ۲ بار لیں۔

**حیرت کن** :۔ اپیکاک ۱۰۰۰ کی ایک خوراک۔ آرسینک ۱۰۰۰ ایک ہفتے میں ایک بار دی جائے۔

**اکسیر دمہ** :۔ کالی فاس ۳x، ناگمیشیا فاس ۳x، نیرم میور ۳x۔ نیرم سلف ۳x، سب کو ملا کر ۵ گرین فی خوراک نیم گرم پانی کے ساتھ دن میں چار دفعہ بحکم خدا شفا ہو گی۔

**ذات الجنب درد سینہ** :۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۰۲م | ۱۴۰۵م | ۱۴۰۹م | ۱۳۹۵م |
| ۱۴۰۸م | ۱۳۹۶م | ۱۴۰۱م | ۱۴۰۶م |
| ۱۳۹۷م | ۱۴۱۱م | ۱۴۰۳م | ۱۴۰۰م |
| ۱۴۰۴م | ۱۳۹۹م | ۱۳۹۸م | ۱۴۱۰م |

یہ نقش حزب البحر ہے ہر درد کے لیے اکسیر کا کام دیتا ہے۔ اسے تلی کے تیل پر دم کریں یا نقش لکھ کر ڈالیں اور درد والی جگہ پر خوب ملیں۔ ان شاء اللہ فوراً شفا ہو گی۔

ونزل من القرآن ماھو شفاء

مریض پر آیات شفاء کو پڑھ کر درد والی جگہ پر ہاتھ سے ملیں اور پھونکتے رہیں۔ وہ آیات یہ ہیں۔
یا شافی یا کافی یا سلام بحق ویشف صدور قوم مومنین ہ وشفاءٌ لما فی الصدور ہ یخرج من من بطونھا شرابٌ مختلفٌ الوانہ فیہ شفاءٌ للناس ط ونزل من القرآن ماھو شفاءٌ ورحمۃٌ للمومنین ہ واذا مرضت فھو یشفین ہ قل ھو للذین آمنوا ھدًی وشفاءٌ ط

**نسخہ جات** :۔ السی ۶ ماشے رائی چھ ماشے دونوں کو باریک پیس کر مقام درد پر لیپ کریں اور اوپر کاغذ کو رکھ کر اوپر گرم گرم دوائی کی ٹکور کریں آدھ گھنٹہ کے اندر اندر درد دور ہو جائے گا۔

**نمبر ۲** :۔ سلفا پیرا ڈین ایم بی ۶۹۳ لیکر کھائیں۔ خوراک بڑے آدمی کے لیے ۲ گولیاں۔ فی خوراک ۲ رتی سوڈا بائی کارب آب تازہ سے دن میں تین بار یا چار بار دیں۔

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

نمبر ۳ ؛ سفاڈایازین خوراک ۲ ٹکیاں ہمراہ تازہ پانی سا ایک گلاس دلوئیں۔ اس کے بعد ۴ گھنٹے کے بعد ہر ۴ ٹکیاں کھلائیں۔ بحکم خدا بفضل رسول مقبولؐ شفاء ہو گی۔

نمبر ۴ ؛ لینٹم ٹرین نائم ؛ ہر قسم کے دردوں کے لیئے مفید ہے۔ مقام ماؤف پر مالش کریں۔

## دردِ دل و خفقان

؛ اس مرض سور مزاج حار قلب فکر، غم، کثرت جماع، جلق، بدہضمی، کمی خون کی وجہ سے ہو جایا کرتا ہے۔ اصل وجہ معلوم کر کے اس کا صحیح علاج کریں روحانی علاج کے لیئے ضروری ہے کہ مریض کے نام کے حروف علیحدہ علیحدہ کر کے دیکھیں اور دیکھیں کہ کس عنصر کے حروف اس نام میں زیادہ ہیں۔ جب دیکھیں کہ شمس یا قمر اس برج میں آجائے اور چاند کی منزل کا بھی خیال رکھیں۔ اگر آپ نے ان تینوں قوانین کا خیال رکھا تو پھر آپ کا عمل تیر کی طرح اثر کرے گا انشاءاللہ۔ مریض بہت جلد شفا پا جائے گا۔ اس بارے میں نجوم آپکی مکمل مدد کرتا ہے۔ وقت کی بڑی تاثیر ہوتی ہے۔ جب قمر برج سرطان کے ۲۴-۲۹ درجہ پر ہو اور برج اسد کے ۲ درجہ پر ہو برج میزان ۲۱، درجہ پر ہو۔ برج عقرب کے ۲۹ درجہ پر ہو یا قمر برج دلو کے ۲۸ درجہ پر ہو۔ دن اتوار ساعت عطارد سوموار کو ساعت مریخ، منگل کو ساعت قمر، بدھ کو ساعت شمس ہیں۔ جمعرات کو ساعت زحل ہیں جمعہ کو ساعت مریخ، ہفتہ کو ساعت زہرہ میں اعمال محبت مرض و آفات کا جسم سے دور کرنا اور انسانی صحت کے لیئے بہت ہی آسان مناسب اوقات ہیں۔ اس پر عمل کیا تو انشاءاللہ آپ کو ضرور کامیابی ہو گی۔



## نمبر ۱ خفقان کا عمل

؛ جس آدمی کو دل کا دورہ یا دل کی دھڑکن ہو یعنی خفقان ہو تو اس نقش مکرم جو سورہ یٰسین شریف کا ہے جو قرآن مجید کے دل سے منسوب ہے۔ یہ دل کے لیئے افضل اعلیٰ ہے اسے زعفران سے تھالی پر لکھ کر پلائیں انشاءاللہ

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۴۳۱۱۸ | ۴۳۱۴۳ | ۴۳۱۳۷ | ۴۳۱۳۱ | ۴۳۱۲۴ |
| ۴۳۱۴۲ | ۴۳۱۲۵ | ۴۳۱۱۹ | ۴۳۱۳۹ | ۴۳۱۳۰ |
| ۴۳۱۴۷ | ۴۳۱۳۳ | ۴۳۱۳۲ | ۴۳۱۲۴ | ۴۳۱۲۹ |
| ۴۳۱۲۷ | ۴۳۱۲۱ | ۴۳۱۴۱ | ۴۳۱۴۵ | ۴۳۱۲۰ |
| ۴۳۱۲۶ | ۴۳۱۲۸ | ۴۳۱۲۳ | ۴۳۱۲۲ | ۴۳۱۴۹ |

بہت جلد شفاء ہوگی۔
اِس کے علاوہ سورہ یٰسین کی سات مبین ہیں۔ جب آپ پہلی مبین تک پہنچیں تو سات دفعہ الحمد شریف پڑھ کر پانی پر دم کریں پھر آگے دوسری مبین تک پہنچیں تو پھر سات دفعہ الحمد شریف پڑھ کر پانی پر پھونک ماریں اس طرح سات مبینوں پر عمل کریں وہی پانی مریض کو پانچ وقت پلائیں بحکم خدا بطفیل رسول مقبول شفا ہوگی

**نمبر ۳ :** سورہ لقمان جس کے اعداد ۱۵۹۰۰ ہیں اس میں مریض کے نام کے اعداد شامل کرکے اور یہ فرد دیکھیں کے مریض کے نام کے عنصر کون سا ہے۔ اس کی روشنی میں جب قمر اس برج میں آئے تو اسی عنصر کا نقش مربع لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں مجرب ہے۔

**نسخہ جات :** تخم ریحان ایک تولہ کو آدھ سیر پانی میں ڈال کر رات کو ہوا میں باہر رکھ دیں صبح کو میٹھا ملا کر کھائیں خفقان کے لئے مفید ہے۔

**اکسیر القلب :** طباشیر، دانہ الائچی خورد، زہرہ مہرہ، خطائی کہربا شمی، ناریل، دریائی ہر ایک تین ماشہ، صندل سفید ایک تولہ، کشنیز ۱ تولہ روچالی ایک ماشہ، ورق سونا چار رتی جملہ ادویہ کو کوٹ کر باریک سفوف بنالیں پھر ایک بوتل عرق کیوڑہ اور ایک بوتل مشک میں کھرل کرکے خشک کریں۔ اس میں ایک پونڈ گلوکوز شامل کرکے بوتلیں بھر لیں۔ مقدار خوراک ۱ ماشہ سفوف مذکورہ ہمراہ شربت انار دیں۔

مندرجہ ذیل ادویات استعمال کر سکتے ہیں۔ سارٹا نزوڈل، ڈیمی ٹول، دوالمسک معتدل سادہ جوارش شاہی، خمیرہ صندل، دوالمسک معتدل جواہر دری

**دردِ شکم معدہ وقے :** مذکورہ بالا اوقات کو مدنظر رکھتے ہوئے روحانی علاج کریں

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۸۷۵۹۷۲۸ | ۹۸۷۵۹۷۳۱ | ۹۸۷۵۹۷۳۴ | ۹۸۷۵۹۷۲۱ |
| ۹۸۷۵۹۷۳۳ | ۹۸۷۵۹۷۲۲ | ۹۸۷۵۹۷۲۷ | ۹۸۷۵۹۷۳۲ |
| ۹۸۷۵۹۷۲۳ | ۹۸۷۵۹۷۳۶ | ۹۸۷۵۹۷۲۹ | ۹۸۷۵۹۷۲۶ |
| ۹۸۷۵۹۷۳۰ | ۹۸۷۵۹۷۲۵ | ۹۸۷۵۹۷۲۴ | ۹۸۷۵۹۷۳۵ |

اس نقش کو چینی کی رکابی پر سونف کے عرق کے ساتھ تین چار دفعہ پلائیں اور بھیر لکھ کر شکم پر ناف کے نیچے باندھیں۔ اور تیل پر پھونک مار کر پیٹ کی مالش کریں یہ تمام نقش قرآن مجید کا ہے اس کے اثرات بہت امراض کے لیئے تیر بہدف ہے اور مجرب المجرب ہے۔

**دردِ معدہ** :- جگر و دل و خفقان و جمیع امراض اندرونی شکم درد آیۃ الکرسی کو گلاب کے عرق اور سونف کے عرق پر سات دفعہ پڑھ کر پھونکیں اور وزن برابر ہو، یعنی ایک ایک چھٹانک دن میں تین بار پلائیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۴۴۱ | ۴۴۴۴ | ۴۴۴۷ | ۴۴۳۳ |
| ۴۴۴۶ | ۴۴۳۴ | ۴۴۴۰ | ۴۴۴۵ |
| ۴۴۳۵ | ۴۴۴۹ | ۴۴۴۲ | ۴۴۳۹ |
| ۴۴۴۳ | ۴۴۳۸ | ۴۴۳۶ | ۴۴۴۸ |

**بندشِ قے** :- سورہ والطارق جس کے اعداد ۱۷۷۶۵ ہیں۔ اس نقش کو پیاز کے رس، پودینہ کے رس، ادرک کے رس، لیموں کے رس کے ساتھ بڑی تشتری پر پانچ دفعہ لکھیں۔ اور ان کے پانی کے ساتھ ایک چٹکی سوڈا کھانے کا ملا کر دیکھتے رہیں انشاء اللہ دو تین بار دینے سے قے فوراً رک جائے گی۔

**نسخہ** :- سونف، بڑی الائچی، پودینہ } ہر ایک گرام لے کر ۱۲۰ ملی لیٹر یعنی ۱۰ تولہ میں پیس کر اور چھان لیں اور پی لیں۔ اگر ضرورت ہو تو دن میں کئی بار استعمال کریں، جوارش انارین، قرص پودینہ جوارش شہر بندی ۵ گرام دن میں دو بار لیں (۲ قرص دن میں ۲ بار لیں)

**نسخہ امراضِ معدہ** :- سونف، اجوائن، کالا نمک، ہم وزن لیکر باریک سفوف بنالیں، ایک گرام



ہلکے گرم پانی کے ساتھ بعد غذا استعمال کریں۔

نمبر ۲ ۔ نوشادر ۴ گرام سونٹھ ۲ گرام کھانے کا سوڈا ۴ گرام (ایک گرام ایک ماشہ ہوتا ہے) سب دواؤں کو باریک پیس کر سفوف بنا کر سوڈا ملا دیں ۔ ۵۰۰ ملی گرام (۴ رتی ہوتی ہے) پانی کے ساتھ دن میں دو تین بار لیں ۔ جوارش کمونی نمک جالینوس ، جوارش جالینوس ، حب کبد نوشادری کافی مفید ہیں ۔

## دردِ شکم معدہ

کیلومل ½ گرین ، سوڈا بائیکارب ۸ گرین ، اسپرین ۴ گرین ملا کر ایک خوراک صبح و شام دیں ، بکسوامیکا ۲۰ x ۲ اسنز خوراک چار گھنٹے کے بعد دیتے رہیں ۔

## بدہضمی و ہیضہ

معدہ میں بھاری پن خصوصاً کھانے کے بعد محسوس ہوتا ہے ، بھوک کم لگتی ہے بدبودار ڈکاریں یا متلی یا بعض اوقات قے ہوتی ہے ۔

**ہیضہ** :- یہ ایک متعدی اور مہلک بیماری ہے جو وبائی طور پر پھیلتی ہے ، مریض معدہ میں درد محسوس کرتا ہے جس کے ساتھ پیاس قے اور پتلے دست ہوتے ہیں ۔ دستوں کا رنگ اور قوام چاول کی پیچ کی طرح ہوتا ہے اور مریض تیزی سے کمزور ہو جاتا ہے ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۴ | ۹ | ۹ |
| ۱۴ | ۳۱ | ۲ | ۲۸ |
| ۰ | ۳ | ۱۵ | ۱۴ |
| ۲۰ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۹ |
| ۲۸ | ۸ | ۹ | ۱۹ |

ححححح ع ع ع ع ع ع ع ع ھ رص

| | | |
|---|---|---|
| یا حق | یا بدوح | کہیعص |
| یا حفیظ | یا حفیظ | یا حفیظ |
| یا لطیف | یا حفیظ | یا لطیف |
| یا حفیظ | یا لطیف | یا حفیظ |
| یاشافی یا کافی | یا بدوح | الٰہی بحرمت یٰسین |

## نسخہ ۱ ہیضہ

جب شرف زہرہ ہو (آپ کو معلوم ہے کہ زہرہ کو شرف برج حوت کے ۲۷ درجہ پر ہوتا ہے اور ہر سال آتا ہے) تو اس وقت اس نقش کو تانبہ میں کندہ کرا کر اپنے پاس رکھیں ایام ہیضہ میں جس شخص کو یا مریض کو اس لوح کا پانی دیں گے وہ مریض اس بیماری سے نجات پائے ۔

عمل ۲ :- جب ہیضہ کی وبا پھیل جائے اور ہیضہ شدت کی صورت اختیار کر جائے تو اس نقش کو لکھ کر گلے میں ڈالے سوائے موت کے سب آفات سے محفوظ رہے گا ۔

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

۳ رجب شریف کی پہلی تاریخ کو سورہ کافرون جس کے اعداد ۲۸۳۳ ہیں اس سورہ کو ایک ہزار دفعہ ست پودینہ ست اجوائن ست کافور ہموزن لے کر ایک شیشی میں ملا کر پھونک دیں اور مریض کو ۵ قطرے بڑے چمچہ پانی میں ملا کر تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد دیں قطروں کو شکر میں ملا کر بھی دے سکتے ہیں۔

## نسخہ جات :

**نوید صحت :** کافور ۳ ماشہ، مرچ سیاہ، کھاں دانہ، پودینہ، زرشک ہر ایک ایک تولہ لے کر سب دواؤں کو علیحدہ علیحدہ کوٹ کر سفوف بنائیں۔ اس میں عرق پیاز اس قدر ملائیں کہ گولیاں تیار ہو سکیں گولی کا وزن بقدر ۲ رتی ہونا چاہیئے۔ ترکیب استعمال : ایک ایک گولی ایک گھنٹہ کے بعد ہمراہ عرق لیموں یا عرق سنگترہ دیں۔ ہیضہ کے لئے مفید اور مجرب دوائی ہے۔

**حبّ شفا :** کافور ۶ ماشے، افیون ۴ ماشے۔ ہینگ خالص ۶ ماشے، مرچ سیاہ ایک تولہ، ست پودینہ ۲ ماشے۔ سب کو پیس کر گولیاں بقدر بجور بنا دیں۔ استعمال : ہیضہ کی حالت میں ۲ گھنٹہ کے وقفہ سے ایک گولی ہمراہ عرق گلاب دیں، اگر پیچش ہمراہ ہو تو عرق سونف کے ہمراہ دیں یہ ہیضہ کے لئے تریاق کامل اور اکسیری نسخہ ہے۔

**ہیضہ سے نجات :** ہلدی ۶ ماشہ، پوست بیخ مدار ۹ ماشہ۔ چونہ خوردنی ۵ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۷ ماشہ سب کو علیحدہ علیحدہ کوٹ کر سفوف بنا دیں اور پھر اسے آب پودینہ پر کھرل کر کے حب نخودی بنائیں۔ ترکیب استعمال : ایک گولی ۴ گھنٹہ کے بعد ہمراہ عرق پودینہ دیں۔
یہ ہیضہ کے اکسیری نسخے ہیں بغیر کسی بخل کے پیش کر دیئے ہیں۔

## فواق (ہچکی)

سورہ الکافرون جس کے اعداد ۲۸۳۳ ہیں سورہ اخلاص جس کے اعداد ۱۰۰۲ ہیں سورہ الفلق جس کے اعداد ۸۲۷۷ ہیں سورہ والناس جس کے اعداد ۵۲۹۶ ہیں ان چاروں سورتوں کو کھو پرا، مکھن، یا گھی ان کا سفوف بنا کر گھی میں ملائیں مذکورہ بالا سورتوں کو ۱۰ دفعہ پڑھ کر اس پر دم کریں ہچکی کے وقت استعمال کرائیں قرص پودینہ حب کبد جوارش اناریں بھی استعمال کرا سکتے ہیں۔

# دردِ جگر یرقان وطحال واِستسقاء ۹

**نمبر ۱:** درد جگر یا یرقان ہوگیا ہو تو سورہ بُنیر جس کے اعداد ۳۱۲۲۳ ہیں۔ سونف گل سُرخ پودینہ، ہر ایک چھ گرام پر پڑھ کر ۱۳۰ ملی لٹر (۱۲ تولہ) پانی میں جوش دے کر چھان لیں۔ دن میں ۲ بار لیں۔ یہ نقش ۲ عدد لکھیں۔ ایک نقش کو گلے میں ڈالیں، دوسرا نقش تیل میں ڈال کر مالش کریں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۷۰۵ | ۷۸۰۸ | ۷۸۱۲ | ۷۷۹۸ |
| ۷۸۱۱ | ۷۸۹۹ | ۷۸۰۴ | ۷۸۰۹ |
| ۷۸۰۰ | ۷۸۱۴ | ۷۸۰۶ | ۷۸۰۳ |
| ۷۸۰۷ | ۷۸۰۲ | ۷۸۰۱ | ۷۸۱۳ |

**نمبر ۲:** دوسرا عمل سورہ الم نشرح جس کے اعداد ۱۲۴۱۶ ہیں۔ اس سورہ کو ۱۲ گرام اجوائن (۱ تولہ) پر مریض کے نام کے اعداد کے برابر پڑھ کر ۱۲۰ ملی لٹر پانی میں ۲۴ گھنٹے تک بھگو دیں دن کو سایہ میں اور رات کو شبنم میں رکھیں اور چھان لیں۔ ترکیب استعمال: صبح کو ناشتے سے پہلے پی لیں۔

## اختلاجِ جگر

سورہ شفا جس کا ذکر گذشتہ اوراق میں کرچکا ہوں انہیں اور آیت الکرسی کو معجون دبید الورد ۷ گرام پر دم کر کے سوتے وقت لیں کئی دن تک۔ بحکم خدا بطفیل رسول مقبولؐ شفاء ہوگی۔

## یرقان

پیشاب اور آنکھوں کا رنگ پیلا اور جلد کا رنگ پھیکا ہو جاتا ہے پاخانہ کا رنگ سفید یا خاکی ہوتا ہے۔ متلی، قے، بخار اور عام کمزوری ہو جاتی ہے۔ روحانی علاج اوپر کا کریں اور دو نسخے یہاں لکھ دیتا ہوں۔ تازہ گلو کے نیم ۳۵ گرام (۳ تولہ) شہد ۱۲ گرام (ایک گرام ایک ماشہ یا ۸ رتی کا ہوتا ہے)۔ ترکیب تیاری: گلو کو کچل کر ۱۲۰ ملی لٹر (۱۰ تولہ) پانی میں جوش دیں یہاں تک کہ آدھا رہ جائے۔ چھان کر ٹھنڈا ہونے پر شہد ملالیں۔ ترکیب استعمال: دن میں دو دفعہ پی لیں۔ کاسنی کے بیج پر ۱۲۰ دفعہ سورہ الحمد شریف معہ بسم اللہ پڑھ کر ۱۲۰ ملی لٹر پانی





میں رات بھر بھگو دیں صبح کو مل کر چھان لیں صبح پی لیں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴۴۱۹ | ۴۴ ۴۲ | ۴۳۹۱ |
| ۴۳۹۰ | ۴۳۸۸ | ۴۳۸۶ |
| ۴۳۹۵ | ۴۳۹۲ | ۴۳۸۷ |

یرقان کے لیے سورہ القارعہ جس کے اعداد ۴۴۶۴ ۱۳ ہیں، شربت کاسنی یا معجون دبید الورد یا عسب کبہ نوشادری پر ۱۰۰ بار پڑھ کر ان پر پھونکیں اور دن میں ۲ بار ۲۵ ملی لیٹر پانی کے ساتھ دیں۔
اور یہ نقش مریض کے گلے میں ڈالیں ان شاء اللہ بہت جلد شفاء ہو گی۔

## تلی کا بڑھ جانا:

روحانی علاج بندہ گزشتہ اوراق میں قرآن مجید کا نقش پیش کر چکا ہے وہ سعد وقت میں لکھ کر مریض کو دیں اور ہدایت کریں کہ اس تعویذ کو تلی والے حصے میں رکھے۔ ان شاء اللہ تلی اپنے مقام پر آ جائے گی۔

**نسخہ:** اجوائن گھیکوار کا گودا۔ ترکیب تیاری: اجوائن کو گھیکوار کے گودے میں تر کر کے سکھائیں۔ ترکیب استعمال: ۲ گرام دن میں ۲ بار لیں۔

## عرق النساء: لنگڑی کا درد یا انگرن کا درد

یہ درد دوروں کی شکل میں ہوتا ہے۔ کولھے سے شروع ہو کر نیچے پیر تک آتا ہے۔ کبھی کبھی یہ درد اتنا شدید ہوتا ہے کہ مریض نہ چل پھر سکتا ہے اور نہ سیدھا کھڑا ہو سکتا ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| الوکیل | ونعم | اللہ | حسبنا |
| نافع | سلام | حفیظ | یاشافی |
| ھادی | غفور | کریم | یاقی |
| جلیل | سعید | رحیم | یارحمٰن |

روحانی علاج: اس نقش کو سعد وقت میں لکھ کر مریض کی ٹانگ کی جڑ میں باندھیں اور دوسرا نقش لکھ کر تیل میں ڈال کر مالش کریں۔ روزانہ استعمال کریں۔

**نسخہ:** اسگندھ، ستاور، سنبھالو کی مومیلی، سونٹھ، بدھارا۔ سب ایک ایک تولہ لے کر

باریک کوٹ چھان کر سفوف بنالیں اوران سب کو ہموزن ہے کر کچی شکر ملا کر ایک پاؤ شیر گائے
ایک تولہ نہار منہ کھایا کریں اور شام کو سوتے وقت معجون سورنجان ایک تولہ گرم پانی کے ساتھ کھا
لیا کریں۔ انشاء اللہ ایک ہفتہ میں اس موذی مرض سے نجات مل جائے گی۔

نمبر ۲ ÷ پوست ہلیلہ زرد ( ہیلی ہڑ ہڑ کا چھلکا) سورنجاں شیریں ہر ایک ۲۰ گرام کو باریک پیس
کر سفوف بنالیں۔ عرق سونف میں ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں۔ ترکیب استعمال ۵ گولیاں
پانی کے ساتھ دن میں دو بار لیں۔ اس مرض کے لیئے حب ارزاقی، حب سورنجاں، تریاق اربعہ بھی
موزوں ہیں۔

## اِسہال و پیچش دردِ ناف وغیرہ ÷

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ق | ا | ب | ض |
| ض | ب | ا | ق |
| ا | ق | ض | ب |
| ب | ض | ق | ا |
| ۷۵ | ۲ | ۶۰ | ۲۲۶ |
| ۷۵ | ۲ | ۶۰ | ۲۲۶ |
| ۷۵ | ۲ | ۶۰ | ۲۲۶ |
| ۳۵۱۳ | ۱ | ۳ | ۱۵۰ |
| ۳۰۶ | یا قابض | یا قابض | ۵۶۷ |

**دست** ÷ جس مریض کو دست آتے ہوں اور بند نہ ہوتے ہوں تو اسے چاہیئے کہ وہ اس نقش کو سعد وقت میں لکھ کر پیٹ پر باندھیں انشاء اللہ صحت ہو گی۔

نمبر ۲ ÷ سورہ حدید کو اگر جامن کی کونپل تازہ پر تین دفعہ پڑھ کر دم کرے اور ۶۰ ملی لیٹر (۵ تولہ) پانی میں پیس کر دن میں ۲ بار لیں شفاء ہو گی۔

نمبر ۳ ÷ سورہ مرسلات اعداد یہ ہیں ۷۔۔۔ ہیں اس کو جامن کی گٹھلی کی گری اور آم کی گٹھلی کی گری پر پانچ بار پڑھ کر باریک سفوف بنالیں۔

ترکیب استعمال ۲ گرام (۲ ماشہ) دن میں پانی سے یا شربت انجبار سے لیں تو شفاء ہو گی۔
یہ سفوف ذیابیطس، جریان منی، سیلان الرحم کے لیئے اکسیر اعظم ہے۔

نمبر ۴ ÷ برگد کی کچی کلیاں ایک تولہ پانی میں گھوٹ کر قدرے مصری ملا کر اور اس پر سات





دفعہ الحمد شریف پھونک کر دن میں دو بار پینے سے شفا ہوگی

**نسخہ :** صمغ عربی ۶ ماشہ، گلنار، حب آلاس ۶ ماشہ۔ انار دانہ ۶ تولہ بریاں کوٹ چھان کر سفوف بنالیں۔ ۴ ماشہ صبح اور ۴ ماشہ شام تازہ پانی سے تین روز کھائیں۔ انوشدارو ے لولوی کھاکر اوپر سے عرق بادیاں ۵ تولہ عرق بارتنگ ۵ تولہ، شربت حب آلاس ملاکر پی لیں۔ حب دال حب ساق جوارش آملہ، سفوف مویا ۶ ماشہ استعمال کرسکتے ہیں۔

**پیچش :** سورۃ الشمس جس کے اعداد ۱۹۴۹۹ ہیں سعد وقت میں لکھ کر اس کا پانی پلائیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۸۷۴ | ۴۸۷۷ | ۴۸۸۱ | ۴۸۶۷ |
| ۴۸۸۰ | ۴۸۶۸ | ۴۸۷۳ | ۴۸۷۸ |
| ۴۸۶۹ | ۴۸۸۳ | ۴۸۷۵ | ۴۸۷۲ |
| ۴۸۷۶ | ۴۸۷۱ | ۴۸۷۰ | ۴۸۸۲ |

۲ : سورہ محمد جس کے اعداد ۱۸۰۶۵۵ ہیں کو سعد وقت میں لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں تو فوراً شفا ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۵۱۶۳ | ۴۵۱۶۶ | ۴۵۱۷۰ | ۴۵۱۵۶ |
| ۴۵۱۶۹ | ۴۵۱۵۷ | ۴۵۱۶۲ | ۴۵۱۶۷ |
| ۴۵۱۵۸ | ۴۵۱۷۲ | ۴۵۱۶۴ | ۴۵۱۶۱ |
| ۴۵۱۶۵ | ۴۵۱۶۰ | ۴۵۱۵۹ | ۴۵۱۷۱ |

اگر سورہ الشمس کو تین بار ہلیلہ خورد (چھوٹی ہڑ) شکر ہموزن لے کر ہلیلہ کو گھی میں بھون کر سفوف بنالیں اور اس میں شکر ملا کر ۶ گرام پانی کے ساتھ دن میں ۲ بار لیں۔

۲ : سورہ محمد کو تین بار کنوچہ کے بیج۔ بارتنگ کے بیج - ریحان کے بیج، اسپغول، ہم وزن لے کر اپس میں ملا کر دم کرکے دن میں پانی کے ساتھ ۲ بار استعمال کریں تین دن تک۔

**نسخہ :** حب پیچش - تریاق پیچش۔ سفوف مقلیا تا۔ سفوف ملین بھی استعمال کرایا جاسکتا ہے۔ آزمودہ ہے۔

## ناف ٹلنا یا کھِن :-

اس نقش اعظم کو سعد وقت میں لکھ ناف پر باندھیں اور دوسرا نقش لکھ کر تیل میں ڈال کر روزانہ پیٹ کی مالش کریں۔ خاص کر ناف پر مالش کریں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۱۰۱۳۸۶ | ۹۱۰۱۳۸۹ | ۹۱۰۱۳۹۲ | ۹۱۰۱۳۷۹ |
| ۹۱۰۱۳۹۱ | ۹۱۰۱۳۸۰ | ۹۱۰۱۳۸۵ | ۹۱۰۱۳۹۰ |
| ۹۱۰۱۳۸۱ | ۹۱۰۱۳۹۴ | ۹۱۰۱۳۸۷ | ۹۱۰۱۳۸۴ |
| ۹۱۰۱۳۸۸ | ۹۱۰۱۳۸۳ | ۹۱۰۱۳۸۲ | ۹۱۰۱۳۹۳ |

# ساعت

## دیکھنے کا آسان قانون :-

ساعت کے بارے میں ایک نہایت سہل قانون ایک سیکنڈ سایہ کا وقت دیکھ سکتے ہیں۔ استخراج سیارگان پیش کرتا ہوں اس ترتیب سے سیارگان ایک دوسرے کے پیچھے چلتے ہیں۔ زحل (ل) مشتری (ی) مریخ (خ) شمس (س) زہرہ (ہ) عطارد (د) قمر (ر) سیارگان کا آخری حرف اس کی نشان ہے اس طرح پھر شروع میں زحل کی ساعت آجاتی ہے۔ جس ستارہ کی ساعت معلوم کرنی ہو اس دن دیکھیں کون سا دن ہے۔ وہی ستارہ اس دن کا مالک ہوتا ہے اور سب سے پہلے اس طرح کی ساعت ہوگی۔ باقی سیارے ایک دوسرے کے پیچھے چلتے جاتے ہیں۔ چنانچہ سنیچر کا مالک زحل ہے۔ اتوار کا مالک شمس ہے۔ سوموار کا مالک قمر ہے۔ منگل کا مالک مریخ ہے۔ بدھ کا مالک عطارد ہے۔ جمعرات کا مالک مشتری ہے اور جمعہ کا مالک زہرہ ہے۔ استخراج سیارگان کا ایک نقشہ پیش کرتا ہوں ملاحظہ فرمادیں۔

ساعت دیکھنے کا عمل مثلاً ہم نے جمعہ کے روز بارہ بجے کے بعد ایک بجے تک کی ساعت معلوم کرنی ہے کہ کس ستارے کی ساعت ہوگی تاکہ آپ عمل کریں۔ اول تو معلوم کریں اس دن کا مالک کون سا ستارہ ہے۔ مثلاً جمعہ کا مالک زہرہ ہے اور طلوع آفتاب چھ بجے ہوتا ہے۔ اس طرح استخراج ہوا۔ ہ - د - ر - ل - ی - خ - س - پس معلوم ہوا کہ بارہ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سنیچر | ل | ی | خ | س | ہ | د | ز |
| اتوار | س | ہ | د | ز | ل | ی | خ |
| سوموار | ز | ل | ی | خ | س | ہ | د |
| منگل | خ | س | ہ | د | ز | ل | ی |
| بُدھ | د | ز | ل | ی | خ | س | ہ |
| جمعرات | ی | خ | س | ہ | د | ز | ل |
| جمعہ | ہ | د | ز | ل | ی | خ | س |

بجے تا ایک بجے دن کے شمس کی ساعت ہے۔ اور پھر جنتری میں دیکھا کہ اس ستارے کی حالت اس وقت کیسی ہے۔ اگر وقتی زائچہ بنایا جائے تو پھر کیا بات ہے۔ آپ کو روز روشن کی طرح سب کچھ عیاں ہو جائے گا۔ حالت سے مراد ہے۔ شرف میں ہے۔ اوج میں ہے۔ عزوب میں ہے۔ رجعت میں ہے۔ ان میں سب کا حال آپ کو معلوم ہو جائے گا۔

**بندش پیشاب**: اگر سنگ گردہ مثانہ یا کسی وجہ سے کسی آدمی یا جانور کا پیشاب بند ہو گیا ہو تو اس مریض کو سورہ الحجرات جس کے اعداد ۱۰۲۴۹۲ ہیں کا نقش اس وقت لکھیں جب چاند برج عقرب میں ہو اور ساعت مریخ کی ہو پلائیں اور دوسرا نقش لکھ کر مریض یا جانور کی کمر میں باندھیں ان شاء اللہ صحت ہو گی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۶۱۵ | ۲۵۶۲۹ | ۲۵۶۲۶ | ۲۵۶۲۲ |
| ۲۵۶۲۷ | ۲۵۶۲۱ | ۲۵۶۱۶ | ۲۵۶۲۸ |
| ۲۵۶۲۰ | ۲۵۶۲۴ | ۲۵۶۳۱ | ۲۵۶۱۷ |
| ۲۵۶۳۰ | ۲۵۶۱۸ | ۲۵۶۱۹ | ۲۵۶۲۵ |

**نمبر ۲**: قلمی شورہ ۲ گرام - جوکھار ۲ گرام - ریوند چینی ۲ گرام، سونف ۲ گرام، شکر ۸ گرام - تمام چیزوں کو باریک سفوف کر کے شکر ملائیں ۵ دفعہ سورہ شفاء جو گزشتہ اوراق



Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232



میں لکھی جا چکی ہے پڑھ کر دم کریں اور ۲۰ گرام پانی کے ساتھ لیں۔

**نسخہ:** جوکھار، مولی نمک۔ قلمی شورہ۔ نوشادر۔ ریوند چینی۔ ہر ایک تولہ مصری ۴ تولہ سفوف بنالیں۔ خوراک صبح شام ۷ ماشے دلیں۔

## بواسیر:

جسمانی رُوحانی بواسیری علاج تین سو صفحات کی علیحدہ کتاب لکھی ہے بہت عمدہ اور تجربہ شدہ عمل ہے اور نسخے میں لکھے گئے ہیں۔ اس موذی مرض کا میں نے مکمل اور شافی علاج لکھا ہے۔ بہت ارفع و اعلیٰ کتاب ہے۔ اس مرض کے مریضوں کو یہ کتاب ضرور پڑھنی چاہیئے اس کتاب کے لیئے رُوحانی علاج سے قبل تھوڑی سی تشریح کرتا ہوں۔ بواسیر ۱۲ طرح کی ہے اور آپ تعجب نہ کریں بلکہ اس کی کم سے کم تشریح کرتا ہوں۔ لیکن ۲ مشہور ہیں ایک خونی اور دوسری بادی۔ ایک بواسیر آنکھ میں ہوتی ہے اور لوگ اس کو گوہانجنی کہتے ہیں اس میں پیپ نکلتا ہے اور ناک کے نتھنوں میں بدگوشت ہوجاتا ہے۔ اس میں خون نکلتا ہے۔ اور کان کے اندر بطور لسی کے ہوتا ہے خون نکلتا ہے اور زبان کے نیچے ایک بطور مستی کے ہوتا ہے۔ دانتوں میں اگر پیپ نکلتا ہے اور بدگوشت یہی ہوتا ہے۔ یہ بھی بواسیر ہے اور کیکی باچھ پک جاتی ہے اور اکثر لوگ کہتے ہیں کہ یہ مواد آتشک کا ہے لیکن یہ بواسیر ہے اور یہ کیکی ہونٹوں میں ایک گلٹی سی ہوجاتی ہے اور یہ بدگوشت ہوجاتا ہے مثل مسہ کی وہ بھی بواسیر کی ایک قسم ہے اور بعض آدمی کے پاؤں کی ایک انگلی کے کھائی میں ایک سوراخ ہوجاتا ہے وہ بھی بواسیر ہے کسی کی ایڑی میں لائی ہوجاتی ہے اور وہ بھی بواسیر ہے۔ اس طرح کسی کے پاؤں کی انگلیوں کے ناخن میں گوشت بڑھ جاتا ہے وہ بھی بواسیر ہے اس طرح اور جگہوں پر بواسیر کے اشارے ملتے ہیں۔ میں یہاں صرف خونی اور بادی کا روحانی اور جسمانی علاج پیش کروں گا۔

**رُوحانی بواسیر کا عمل:** جو شخص مرد ہو یا عورت ہو اس نقش کو اس وقت میں لکھیں جب قمر شرف میں ہو ساعت قمر اور منزل آبی ہو ۵۰ نقش لکھیں اور پانی میں ڈال دیں

اور صبح کے وقت برگد کے نرم نرم پتے ۲ر تولہ پانی ایک پاؤ میں گھوٹ کر مریض کو پلائیں ۔ بواسیر کا خون بند ہو جاتا ہے ۔ نوٹ کریں کہ یہ نقش ایک پانی میں ڈالیں وہی پانی آپ برگد کے پتوں کو گھوٹنا ہے ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۶۱۵۷۱ | ۲۶۱۵۷۴ | ۲۶۱۵۷۷ | ۲۶۱۵۶۴ |
| ۲۶۱۵۷۶ | ۲۶۱۵۶۵ | ۲۶۱۵۷۰ | ۲۶۱۵۷۵ |
| ۲۶۱۵۶۶ | ۲۶۱۵۷۹ | ۲۶۱۵۷۲ | ۲۶۱۵۶۹ |
| ۲۶۱۵۷۳ | ۲۶۱۵۶۸ | ۲۶۱۵۶۷ | ۲۶۱۵۷۸ |

اس مظہر نقش کو سعد وقت میں ۱۰ عدد لکھیں ۔ اور ایک برتن میں آدھ پاؤ پانی کے ایک عدد تعویز بھگو کر صبح کے وقت ، ۷ عدد نمک منہ ڈال کر اوپر سے یہ نقش والا پانی پینا ہے ۔ لیکن اس نقش والے پانی کو تمام دن پیتے رہنا چاہیئے ۔ سات دن تک عمل کریں ۔ انشاءاللہ صحت ہوگی ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۴۴۱ | ۴۴۴۴ | ۴۴۴۷ | ۴۴۳۳ |
| ۴۴۴۶ | ۴۴۳۴ | ۴۴۴۰ | ۴۴۴۵ |
| ۴۴۳۵ | ۴۴۴۹ | ۴۴۴۲ | ۴۴۳۹ |
| ۴۴۴۳ | ۴۴۳۸ | ۴۴۳۶ | ۴۴۴۸ |

**نسخہ** ؛ رسوت ایک تولہ مصفا ۔ مقل ایک تولہ صاف شدہ ، تخم گندنا ایک تولہ کوٹ چھان کر عرق گلاب بقدر ضرورت ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں ۔ ۳ر گولیاں رات کو پانی کے ساتھ کھا لیا کریں ۔ گرم چیزوں سے پرہیز کریں ۔

**لیپ** ؛ افیون ۲ر گرام ، مازو ۴ر گرام ۔ کافور ۲ر گرام ۔ مکھن ۱۲ر گرام ۔ پہلی تین دواؤں کو پیس کر مکھن میں ملائیں اور مسوں پر دن میں کئی بار لگائیں ۔



Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232



# دست شناسی کی ڈکشنری



## لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ

خداوند کریم نے انسان کو اچھے وقت میں پیدا کیا ہے۔ اور اس کے اعمالوں کے اظہار کرنے کیلئے قرآن کریم کا فرمانِ ذیشان یَوْمَ تَشْهَدُ عَلَیْهِمْ اَلْسِنَتُهُمْ وَاَیْدِیْهِمْ وَاَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا یَعْمَلُوْنَ ط ترجمہ:- جس دن بتا دیں گے ان کی زبانیں اور ہاتھ پاؤں جو کچھ کہ وہ کرتے تھے۔

اس حکم خداوندی کی روشنی میں اہل مغرب اہل مشرق کے حکماء دانائے رازوں نے اس اسرارِ نہاں کو آشکار کرنے کیلئے مختلف انداز میں ہر ملت اور ہر قوم کے دانائوں ہر زمانے میں اس پر اپنی آرا کا اظہار کیا ہے۔

لیکن جناب قبلہ ڈاکٹر عبدالرحیم صاحب نے نئے انداز اور انوکھے طریقے سے ان قدیم مفکروں کے خیالات کو اپنے اس دور کے انداز میں نہایت سہل اور اور آسان طریقے سے اہلِ ذوق کے لئے سعئ بلیغ سے پیش کیا۔

دست شناسی پر یہ کتاب نہایت اعلیٰ و ارفع درجہ رکھتی ہے۔ اہل ذوق کے لئے ان کے علم میں مزید اضافہ کرے گی۔ اور اہلِ فن کے لئے مشعلِ راہ ثابت ہو گی۔ اس کے علاوہ علم قیافہ کا ضمیمہ ساتھ پیش کیا جا رہا ہے۔ جو حکیم ارسطو کا ترجمہ ہے۔ جو انسانی اشکال کی تشریح کی گئی ہے۔

حقیقت این است کہ سمندر کو کوزے میں بند کر دیا ہے۔ اور اسے جو نام دیا گیا ہے وہ ہے رحیم الدست شناسی حصہ اوّل۔ قدرت کے پوشیدہ رازوں کو آشکار کرنے کی پوری جدوجہد کی گئی ہے۔ جو قدرت نے انہیں بیان کرنے کی صلاحیت بخشی ہے۔

عبدالرشید
مینیجر ادارہ ھذا

# احتلام و جریان و سرعت انزال

۴۲۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۰۶۱۴ | ۱۰۰۶۱۷ | ۱۰۰۶۲۰ | ۱۰۰۶۰۶ |
| ۱۰۰۶۱۹ | ۱۰۰۶۰۷ | ۱۰۰۶۱۳ | ۱۰۰۶۱۸ |
| ۱۰۰۶۰۸ | ۱۰۰۶۲۳ | ۱۰۰۶۱۵ | ۱۰۰۶۱۲ |
| ۱۰۰۶۱۶ | ۱۰۰۶۱۱ | ۱۰۰۶۰۹ | ۱۰۰۶۲۱ |

۱۔ سورۂ نور جس کے اعداد ۴۰۲۴۵۷ ہیں۔ سعد وقت میں لکھ کر تیل میں ڈال کر کمر کی مالش کریں قبض نہ ہونے دیں۔ سبوس اسپغول استعمال کرائیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۳۸۱ | ۱۸۳۸۴ | ۱۸۳۸۷ | ۱۸۳۷۳ |
| ۱۸۳۸۶ | ۱۸۳۷۴ | ۱۸۳۸۰ | ۱۸۳۸۵ |
| ۱۸۳۷۵ | ۱۸۳۸۹ | ۱۸۳۸۲ | ۱۸۳۷۹ |
| ۱۸۳۸۳ | ۱۸۳۷۸ | ۱۸۳۷۶ | ۱۸۳۸۸ |

نمبر ۲: سورہ معارج جس کے اعداد ۷۳۵۲۵ ہیں۔ جس شخص کو مذکورہ بالا شکایات ہوں تو اسے چاہیے اس سورہ کو پانی میں دم کر کے نہار منہ روزانہ پیئے اور اس عظیم نقش کو سعد وقت میں اپنے جسم کی مالش کرے اور دُنّی کے نیچے باندھے انشاء اللہ مرض سے نجات ملے گی۔ سبوس اسپغول پر دم کر کے پلائیں۔

## نسخہ جات

**سنہری ہدایات:** ۱۔ رات کو ہرگز پانی نہ پیئو ۲۔ سوتے وقت پیشاب کر لیا کرو ۳۔ ہمیشہ داہنی کروٹ پر سویا کریں ۴۔ غذا زود ہضم استعمال کریں۔ ۵۔ گندے خیالات سے دل و دماغ کو صاف رکھیں۔ ۶۔ عشقیہ قصے کہانیاں اور ناولوں سے پرہیز کریں ۷۔ صبح و شام کو سیر کریں اور ورزش کریں ۸۔ قبض نہ ہونے دیں۔

**قبض:** ہلیلہ سیاہ (چھوٹی ہڑ) بادام کی گری ۲۵، ۲۵ گرام۔ شہد ۵۰ گرام

ترکیب استعمال: ۱۲ گرام دن میں دو بار لیں۔ (نوٹ) یہ نسخہ بواسیر اور دائمی قبض کے لیے اعلیٰ ہے۔

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

**نسخہ** :- مذکورہ بالا تمام امراض کے لیئے بہتر ہے۔ تالمکھانہ ۱۰ گرام ببول کا گوند ۱۰ گرام شعلب مصری ۱۰ گرام۔ اسپغول کی بھوسی ۳۰ گرام شکر ۴۰ گرام۔ **ترکیب تیاری** :- پہلی تین دواؤں کا باریک سفوف بنالیں اور باقی دواؤں کو اچھی طرح ملا کر رکھ لیں۔ **ترکیب استعمال** :- ۶ گرام دن میں ۲ بار لیں۔

## ضعفِ قوّت و نامردی

نجوم کے قانون کے مطابق اوقات کو ضرور مدِ نظر رکھیں۔

### قوتِ باہ کے لیئے اوقات :-

حوت
ثور زہرہ ۱۲-۱۹
جوزا
حمل
دلو
جدی
زہرہ
سرطان
زہرہ ۱۷
زہرہ ۱۷
اسد
میزان
قوس
زہرہ ۹
سنبلہ
عقرب

جب مریخ و زہرہ میں نظر تربیع ہو یا مقابلہ ہو۔ گمر قمر کی نظر تثلیث مریخ کے ساتھ ہو یا جب زہرہ برج ثور کے ۱۲-۱۹ درجہ پر ہو یا برج سرطان کے ۱۷ درجہ پر ہو یا پھر برج سنبلہ کے ۹ درجہ یا پھر جدی کے ۱۷ درجہ پر بحالت رجعت ہو اور مریخ بحالت شرف میں ہو یا پھر مشتری جوزا کے ۱۷ درجہ یا جدی کے ۹-۲۸۔ یا دلو کے ۱۸ یا حوت کے ۱۴ درجہ پر واقع ہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۱۴۵۴ | ۶۱۴۵۷ | ۶۱۴۶۰ | ۶۱۴۴۷ |
| ۶۱۴۵۹ | ۶۱۴۴۸ | ۶۱۴۵۳ | ۶۱۴۵۸ |
| ۶۱۴۴۹ | ۶۱۴۶۲ | ۶۱۴۵۵ | ۶۱۴۵۲ |
| ۶۱۴۵۶ | ۶۱۴۵۱ | ۶۱۴۵۰ | ۶۱۴۶۱ |

**نمبر ۱** :- اگر کوئی شخص اپنی بیوی سے محبت کرتے پر قابو نہ پاسکے تو ذیل کا عمل کرے۔ آپ ایک حصہ پیاز اور دو حصہ شہد پر سورۃ ابراہیم جس کے اعداد ۲۴۴۵۸۱۸ ہیں۔ اگر آپ نے مذکورہ بالا سورہ کو مذکورہ بالا نسخہ پر تین دفعہ پڑھ کر پھونک دیا اور آگ پر چڑھا کر پیاز کا پانی ختم کر دیا اور صرف شہد باقی رہ جائے۔ آپ نے اسے نیچے اُتار لیا ہے۔ ۳ تولہ روز کھائیں اور جوانی کے مزے دیکھیں۔

**نمبر ۲** :- اس نقش کو مذکورہ بالا اوقات میں ۲ عدد لکھیں۔ ایک عدد مریض کی کمر پر باندھیں اور

دُوسرا زعفران اور مشک سے لکھ کر انڈے کی زردی ایک پاؤ دودھ میں پھینٹیں اور اس تعویز کو بھی پانی سے دھو کر بلائیں اور آہستہ آہستہ چائے کی طرح پئیں۔ سات روز عمل کریں اور قدرت خدا اور عمل کی تاثیر دیکھیں۔

**نسخہ:** لبوب کبیر ۱۰ گرام دودھ کے ساتھ سوتے وقت لبوب اعظم بھی اس طرح استعمال کریں۔ حلوائے بیضہ مُرغ ۲۵ گرام دودھ کے ساتھ صبح لیں۔ حب عنبر مومیائی ایک گولی دودھ کے ساتھ سوتے وقت لیں۔



دفتر میں ایک اہم شرف مریخ میں انگشتری تیار کی جاتی ہے۔ وہ نامرد کو مرد بنانے میں اکسیر کا درجہ رکھتی ہے۔ اس کا عمل بھی لکھتا ہوں تاکہ فائدہ اٹھائیں۔

**قوتِ مردانگی:** اگر قوت مردانگی کمزور ہو چکی ہو۔ انتشار بالکل نہ ہوتا ہو تو ذیل کا عمل قوت کا لاجواب طاقت پیدا کرتا ہے۔ عمل اس طرح ہے کہ اپنے نام کے اعداد کے ساتھ ان حروف [غ، ج، ب، س] کے حروف شمسی سے نکالیں اور ان کے مجموعہ میں ۱۶۳۱ جمع کر کے کل مجموعہ پر ۲۸ کو تقسیم کر لیا۔ جو عدد باقی بچے اس کو اس کے حروف شمسی بنا کر آگے لفظ طیش زیادہ کریں۔ اس بات کا خاص خیال رکھیں۔ یہ کلمہ جو بنے گا۔ شرف مریخ یا اوج مریخ اور ساعت مریخ میں لوہے کی انگشتری پر کندہ کرائیں۔ امید قوی ہے گیا ہوا شباب واپس آئے گا۔

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

## اِحتباسِ و کثرتِ الطمث ؛

سورۂ مریم جس کے اعداد ۲۸۹۶۴۴ ہیں سورہ مریم کو پانچ دفعہ سوئے کے بیج ۔ مولی کے بیج، گاجر کے بیج، میتھی کے بیج ہر ایک ۳ گرام لے کر ۲۵۰ ملی لٹر پانی (۲۰ تولہ) میں اتنا جوش دیں کہ ۱۰ تولہ باقی رہ جائے پھر چھان لیں ۔ دن میں ایسی دو خوراکیں لیں۔ سعد وقت میں نقش لکھ کر ناف کے نیچے باندھ دیں اور دوسرا نقش پیٹ کی پالش کریں۔ یہ عمل سات روز تک کریں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹۶۵۴۹ | ۹۶۵۴۴ | ۹۶۵۵۱ |
| ۹۶۵۵۰ | ۹۶۵۴۸ | ۹۶۵۴۶ |
| ۹۶۵۴۵ | ۹۶۵۵۲ | ۹۶۵۴۷ |

## عمل ؛

جب کسی عورت کا حیض و نفاس بند ہو جائے تو اس نقش کو لکھ کر عورت اپنی بائیں ران میں باندھ دے ۔ انشاءاللہ خون کھل جائے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی | ھم | ح | ر |
| ده | د | عسـ | ۱۱۵ |
| مرغ | ۱۱ | ۱۵ | دو |
| ۱۹ | ۲ | ۳ | ۱۱ |

**نسخہ نمبر ۱ :** بنولہ کی گری، شکر ہموزن لے کر باریک سفوف بنالیں ، ۶ گرام دن میں دو بار لیں۔

**نمبر ۲ :** املتاس کا چھلکا ۱۲ گرام ۔ مجیٹھ ۴ گرام ۔ ابہل ۴ گرام شکر ۴ گرام

**ترکیب :** پہلی تین دواؤں کو ۲۵۰ ملی لٹر (۲۰ تولہ) پانی میں اتنا جوش دیں کہ پانی آدھا رہ جائے پھر چھان کر شکر ملا کر میٹھا کرلیں۔ **ترکیب استعمال :** دن میں ۲ بار لیں۔ اس کے علاوہ معجون قرطم ۷ گرام جوارش قرطم بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

**زیادتی خونِ حیض** : جس عورت کو خون غیر معیاد آتا ہو اور کثرت سے آتا ہو تو سورہ سجدہ جس کے اعداد ۱۱۳۳۳۲ - ہیں۔ اس نقش کو لکھ کر عورت اپنے گلے میں باندھے۔ دھاگہ اتنا لمبا ہو کہ تعویذ ناف تک آجائے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۳۳۲ | ۲۸۳۳۶ | ۲۸۳۳۹ | ۲۸۳۲۵ |
| ۲۸۳۳۸ | ۲۸۳۲۶ | ۲۸۳۳۱ | ۲۸۳۳۷ |
| ۲۸۳۲۷ | ۲۸۳۴۱ | ۲۸۳۳۴ | ۲۸۳۳۰ |
| ۲۸۳۳۵ | ۲۸۳۲۹ | ۲۸۳۲۸ | ۲۸۳۴۰ |

**نمبر۲** : یہ عمل بھی مذکورہ بالا کی طرح کریں

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| عـــــ | عـــــ | عـــــ | عـــــ |
| ۱۹ | ۱۹ | ۱۹ | ۱۹ |
| ۹ | ۹ | ۹ | ۹ |
| ۷ | ۷ | ۷ | ۷ |
| یا قابض | یا قابض | یا قابض | یا قابض |

اس مرض کے اہم اسباب : ورم رحم۔ رسولی رحم۔ زخم رحم، دائمی قبض، تپ محرقہ، وضع حمل کے بعد رحم اچھی طرح نہ سکڑنا، جسم میں خون زیادہ ہونا۔

**عملِ روحانی** : پارہ ۲۲ سورہ یٰسین آیت ۸، ۹ کو پڑھ کر اور ریش برگد (بڑ کی داڑھی) ریشہ خطمی، بیج انجبار، حب آلاس ہر ایک ۳ گرام لے کر ۲۵۰ ملی لٹر پانی میں جوش دیں یہاں تک کہ پانی آدھا رہ جائے پھر چھان کر دن میں ۲ بار لیں۔ لیکن ہر بارہ مذکورہ بالا سورۃ کو پانچ بار پڑھ کر دم کریں اور پی لیں۔

**نسخہ جات** : معجون سپاری پاک ۷ گرام سوتے وقت شربت انجبار ۳۰ ملی لٹر پانی کے ساتھ، کشتہ صدف ۲۵۰ ملی گرام۔ معجون مقوی رحم ۷ گرام میں ملا کر سوتے وقت دیں۔

**قلت و کثرت دودھ** : کمی دودھ کے لیے سورہ یٰسین یا فتح یا حجر یا فجر کو تیل پر یا زیرہ سفید پر اور گڑ پر دم کر کے کمی دودھ والے جانور کو دیں۔

**نمبر ۲** : پارہ ۱ سورہ البقرہ آیت ۵۹ واذاستسقیٰ موسیٰ لقومہ سے لے کر فی الارض

مقصدیت کو ایک سو ایک بار پانی پر دم کر کے جانور یا انسان کو پلاتے رہیں ۱۱ روز مجرب ہے۔

**نمبر ۳:** جس جانور یا عورت

سورہ دخان جس کے اعداد ۹۷۷۹۳ ہیں

اس آیت کو سفید زیرہ پر پڑھ کر سفوف بنا کر استعمال کرائیں۔ اور اس عظیم نقش کو لکھ کر پانی میں گھول کر کے پلائیں۔ خدا کے فضل سے دودھ زیادہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

قول

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| کہٰیٰعص | ۲۴۴۴۳ | ۲۴۴۵۴ | ۲۴۴۵۱ | ۲۴۴۴۸ | عزرائیل |
| | ۲۴۴۵۲ | ۲۴۴۴۷ | ۲۴۴۴۱ | ۲۴۴۵۳ | |
| اسرافیل | ۲۴۴۴۶ | ۲۴۴۴۹ | ۲۴۴۵۶ | ۲۴۴۴۲ | حمعسق |
| | ۲۴۴۵۵ | ۲۴۴۴۳ | ۲۴۴۴۵ | ۲۴۴۵۰ | |

**نسخہ:** عورت کے لیئے: تخم خرفہ سیاہ ۶ ماشہ، تخم کاہو ۶ ماشہ، عناب تولہ، گاؤزبان ایک پاؤ ان سب ادویہ کا شیرہ نکال کر شربت عناب ملا کر صبح شام پلائیں۔
جانور کے لیئے: زیرہ سفید بھون کر گڑ ملا کر صبح و شام دیں۔ تیل سرسوں کا بھی دے سکتے ہیں۔

**کثرت دودھ:** دودھ کم کرنے کے لیئے مسور کی دال کو سرکہ میں پکا کر یا زیرہ کو سرکہ میں پیس کر چھاتیوں پر لیپ کریں۔ مجرب ہے۔

**شوگر کا علاج قرآن میں ہے:** علامات مرض، معمول کی نسبت پیشاب بار بار اور زیادہ مقدار میں آنا۔ پیاس بکثرت۔ مریض روز بروز لاغر اور کمزور ہونے لگ جاتا ہے۔ دانت بوسیدہ یا ڈھیلے ہو کر گرنے شروع ہو جاتے ہیں۔ مسوڑھے درد ہو کر پھول جاتے ہیں۔ منہ کا ذائقہ شیریں کبھی قبض کبھی ہاضمہ خراب کبھی کھٹی ڈکاریں کبھی بھوک زیادہ لگے۔ مریض لاغر کمزور اور پست ہمت ہو جاتا ہے۔ اس کی کئی قسمیں ہیں۔ میری تصنیف شدہ رحیمی علاج میں آپکو کافی معلومات ملیں گی۔ اس کا علاج غذا سے کیا جاتا ہے۔

سورہ قصص جس کے اعداد ۳۰۵۱۲۰ ہیں۔ اس سورہ کو جامن کی گٹھلی کی گری ۶۰ گرام لے کر خشک کر کے باریک سفوف کریں۔ مذکورہ بالا آیت پانچ دفعہ پڑھ کر پھونک





۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۱۷۷۹ | ۱۰۱۸۷۳ | ۱۰۱۸۷۶ | ۱۰۱۷۷۲ |
| ۱۰۱۷۸۵ | ۱۰۱۷۷۳ | ۱۰۱۷۷۸ | ۱۰۱۷۸۴ |
| ۱۰۱۷۷۴ | ۱۰۱۷۸۸ | ۱۰۱۷۸۱ | ۱۰۱۷۷۷ |
| ۱۰۱۷۸۲ | ۱۰۱۷۷۶ | ۱۰۱۷۷۵ | ۱۰۱۷۸۷ |

اور تین گرام سفوف پانی کے ساتھ دن میں تین بار لیں اور اس تعویذ کو سعد وقت میں لکھ کر گلے میں ڈالیں اور دوسرا نقش لکھ کر تیل میں ڈال کر روزانہ مالش کریں۔

**نسخہ :** کریلا بقدر ضرورت لے کر کچل کر اس کا رس نچوڑ کر ۲۵ ملی لٹر رس دن میں ۲ بار پلائیں۔ اس کے علاوہ قرص ذیابیطس، قرص سلاجیت، کشتہ بیضہ مرغ، جوارش زرعونی ۶ گرام سوتے وقت پانی سے لیں۔

**نسخہ :** مجرب المجرب : صندل سفید ۳ ماشہ، گلنار ۳ ماشہ۔ اقاقیا ۳ ماشہ۔ گل ارمنی ۳ ماشہ۔ گوندکتیرا ۳ ماشہ۔ طباشیر ۳ ماشہ۔ گل مختوم ۳ ماشہ۔ لسبلاحمر ۳ ماشہ۔ رب السوس ۳ ماشہ۔ شارنج ۳ ماشہ۔ تخم خرفہ سیاہ ۳ ماشہ۔ خاکجک ۳ ماشہ۔ ست گلو ۳ ماشہ۔ سلاجیت ۳ ماشہ۔ کشتہ قلعی ۳ ماشہ۔ تخم خشخاش ۳ ماشہ۔ تخم خیارین ۳ ماشہ۔ مغز تخم کدو شیریں ۳ ماشے۔ سب کو کوٹ چھان کر سفوف بنا کر خوراک مقدار ۶ ماشے ہمراہ آب تازہ گرم اور میٹھی چیزوں سے پرہیز خوراک پالک مونگ کی دال۔

**ایک مجرب عمل :** یہ بات معلوم کرنا کہ عورت مرد میں موافقت رہے گی یا نہیں۔ قبل نکاح دونوں کے ناموں کے عدد جمع کر کے ۵ پر تقسیم کریں۔ اگر طاق باقی رہیں تو موافقت رہے گی۔ اگر جفت باقی رہے تو ناموافقت رہنے کی دلیل ہے۔ باقی العلم عنداللہ۔

**علاج حافظہ :** شہد کندر کے ساتھ یا شکر ملا کھانا حافظ زیادہ کرتا ہے۔ مسواک کرتے اور قرآن بہت پڑھتے اور جناب رسول مقبولؐ پر درود بھیجنا حافظے میں ترقی ہوتی ہے۔

**نسخہ :** سنا مکی۔ بسعد ہندی، سفید مرچ، زعفران، سب دوائیں برابر

لے کر کوٹ چھان کر شہد میں ملا کر اپنے پاس رکھے خوراک ہر روز چار ماشے صبح نہار منہ کھایا کرے۔ اگر یہی دوائیں چودہ روز تک استعمال کرلیں تو خوف کی شدت حافظ کی وجہ سے اس کو لوگ جادوگر کہنے لگیں گے۔ سورۂ حشر کو بادام کی گری اور منقیٰ دو دو عدد پر پانچ دفعہ پڑھ کر ۲۱ روز کھلائیں تو حافظ بہت زیادہ ہوگا۔

## مٹی کھانے سے انسان کو نجات :

اس دعا کو روٹی کے ٹکڑے پر لکھ کر سات روز کھلادیں ولا تقربا ھٰذہ الشجرۃ فتکونا من الظالمین ولا تاکل الطین بحق یٰس ولا تاکل التراب بآتم ذٰلک الکتٰب وبحق حٰطٰسلق وبحق کھٰیٰعص بالف لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

## شناخت حمل :

وہ شہد جو آگ پہ نہ دکھایا گیا ہو وہ پانی میں ملا کر عورت کو پلادیں اگر شکم میں کچھ پیچیدگی سی معلوم ہو تو حاملہ ہونے کی دلیل ہے۔ لڑکی اور لڑکا ہونے کی پہچان۔ عورت اپنے سر کی جوں اپنے دودھ میں چھوڑے۔ اگر حرکت کرے تو غالباً لڑکا ہوگا اور حرکت نہ کرے تو لڑکی ہوگی۔ کئی مرتبہ تجربہ کیا گیا ہے۔ **ایضاً**: لڑکی کے ہونے میں دیر زیادہ لگتی ہے اور بہت دیر تک درد رہتا ہے اور لڑکا جلدی سے باہر آجاتا ہے۔ **ایضاً**: تجربے سے معلوم ہوا ہے کہ جس عورت کے لڑکی ہونے والی ہے اشتہا کم ہوتی ہے۔ اکثر دوران سر رہتا ہے الٹا ہاتھ ٹیک کر اٹھتی ہے۔ سر بھاری معلوم ہوتا ہے۔ غذا کھا کر جی متلاتا ہے۔ قے بھی ہوتی ہے۔ سر پستان سیاہی مائل ہوجاتے ہیں اور اس کے برخلاف میں اشتہا خوب ہوتی ہے اور کوئی بیماری مثل دوران سر و متلی وغیرہ نہیں ہوتی۔ چھاتیوں کے منہ سرخی مائل ہوتے ہیں واللہ اعلم بالصواب۔

## نقص مرد میں ہے یا عورت میں ہے :

یہ بات معلوم کرنے کے لئے کہ اصل سبب علت مرد سے یا عورت سے اس کا قاعدہ یہ ہے چند دانے کدو کے یا جَو کے زمین

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

میں علیحدہ علیحدہ داب دیں۔ اور میاں بیوی ان بیجوں پہ علیحدہ علیحدہ سات دن تک پیشاب کریں جس کے پیشاب میں دانے نہ اگیں علت اس کی طرف ہے۔ ایضاً:- کدو کے سبز درخت پر علیحدہ علیحدہ پیشاب کریں جس کے پیشاب سے وہ درخت خشک ہو جائیں علت اور نقص اس کی طرف خیال کریں۔

## حاملہ نہ ہونے کا باعث کی شناخت:

| مواقع حمل | شناخت |
|---|---|
| رحم میں گوشت کا زیادہ ہونا | جماع کے وقت فرج میں درد ہوتا ہے۔ |
| رحم میں چربی کا بڑھ جانا | جماع کے وقت عورت کے سر میں درد ہوتا ہے |
| رحم کا نگونسار ہونا | جماع کے وقت ناف میں درد ہوتا ہے۔ |
| رحم میں سردی کا جمع ہو جانا | جماع کے وقت کمر میں درد ہوتا ہے۔ |
| رحم میں آب سوختہ جمع ہو جانا | جماع کے وقت جگر اور سرین میں درد ہوتا ہے |
| رحم میں باد کا ہونا۔ | جماع کے وقت سینہ میں درد ہوتا ہے۔ |

**اعمال پیدائش اولاد بقائے نسل:** اس وقت عمل کرنے چاہئیں جب قمر بخانہ زہرہ متصل یا مشتری ہو یا جب مشتری برج سرطان کے ۱۸-۲۰ درجہ یا سنبلہ کے ۲۳، ۲۴، میزان کے ۲۰ درجہ پہ ہو زہرہ مشتری میں نظر تثلیث ہو یا قمر زائد النور ہو یا جب قمر قوس کے ۲۴ درجہ پہ ہو۔

**عقر و عقم:** بانجھ پن بھی کہتے ہیں۔ وجوہات:- اس مرض میں باوجود معاشرت کے عورت کے اولاد نہیں ہوتی۔ اگر شادی کے ۲، ۳ سال بعد تک اولاد نہ ہو تو یہ مرض سمجھنا چاہیے اور گزشتہ اوراق میں کچھ علمی تحریر لکھ چکا ہوں۔ اس کو دیکھ کر پھر کوشش کرنا چاہیے۔

**برائے ثمر نمبر ۱:** جب برج شرار میں قمر موجود ہو تو ساعت نیک میں اس کو لکھ کر عورت ہو یا گائے یا بھینس یا گھوڑی ہو یا باغ یا سبزی کو پھل نہ لگتا ہو تو گلے میں باندھیں یا زمین یا درخت پر لٹکائیں۔ انشاءاللہ ثمر باغ یا حمل ضرور ہوگا۔

۲۷ ۱۱ ۱۱ ۱۱ ۱۱     ۱۱ ع ۱۱ اعوا

**نمبر ۲:** جس عورت کو حمل نہ ہوتا ہو تو سورۂ مریم جس کے اعداد ۲۸۹۶۴۴ ہیں۔ اس کو ۵ عدد چھوہاروں کو گرم دودھ میں ڈال کر ابالیں اس کے بعد ۱۱ دفعہ مذکورہ سورہ کو پڑھ کر دونوں میاں بیوی ۲۱ روز استعمال کریں انشاءاللہ اولاد ضرور ہوگی۔ یہ تعویذ لکھ کر میاں بیوی کے کمر میں ڈالیں

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹۶۵۴۹ | ۹۶۵۴۴ | ۹۶۵۵۱ |
| ۹۶۵۵۰ | ۹۶۵۴۸ | ۹۶۵۴۶ |
| ۹۶۵۴۵ | ۹۶۵۵۲ | ۹۶۵۴۷ |

**اکسیر بانجھ پن:** اشوکا مدر ٹنکچر۔ یہ دوا تمام قسم کی زنانہ خرابیوں کی بے مثل دوا ہے۔ چنانچہ بانجھ پن میں بطور مجرب کے اس کا استعمال کیا جاتا ہے۔ اکثر مریض اس کے ایک ہی دوا کے استعمال سے ٹھیک ہو جاتے ہیں۔

**نمبر ۳:** اگر آپ سورہ مزمل کو ریش پیپل ۲۰ تولہ۔ شکر سرخ ۲۰ تولہ کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں اور مذکورہ بالا سورہ کو اکیس بار پڑھ کر دم کریں اور ایک ایک تولہ عورت مرد دونوں کو صبح شام گرم دودھ کے ساتھ کھلائیں۔ خدا کے فضل سے اولاد ضرور ہوگی۔ یہ دوائیں ہومیو پیتھک کی بھی مفید ہیں۔ کلکیریا کارب۔ اگنس کاسٹس۔ میڈورنیم۔ بوریکس۔ نیٹرم میورٹیکم کارب آرم میٹیکم حسب علامات مفید ادویہ ہیں۔

**نسخہ:** بانجھ پن کا علاج اس نسخہ سے کیا جاتا ہے جو اکثر کامیاب ہوتا ہے۔ دارچینی ایک تولہ ہلیلہ زرد ایک تولہ۔ قند سیاہ ۴ ماشہ تمام دواؤں کو پیس کر گولیاں بقدر جنگلی بیر کے تیار کریں مقدار خوراک: ہر روز ایک گولی شروع چاند ۷ دن تک اور پھر آخیر چاند ۵ روز تک عورت کو کھلائیں۔

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

## موجودہ دور کی مشہور مرض

# ہائی بلڈ پریشر اور لو بلڈ پریشر

اس مرض کا علاج قرآن مجید میں موجود ہے۔ یقین رکھنے والوں کو نجات مرض سے مل جاتی ہے۔ سورہ شفا، اس کی مجرب العمل موجود ہے جس کا ذکر گذشتہ اوراق میں کر چکا ہوں ان آیاتوں کو مریض کے نام کے اعداد پر پھلوں کے رس پر دم کر کے پلاتے رہیں۔ کھانا وغیرہ نہ دیں۔

## ان دونوں امراض کا

## مُجرّب اور اکسیر رُوحانی علاج پیش کرتا ہوں۔

اس رُوحانی نسخہ سے کتاب کی قیمت ادا ہو جائے گی ؛

**عمل** ؛ سورہ یٰسین میں سات مُبین ہیں۔ جب آپ پہلی مبین پر پہنچیں تو سات دفعہ الحمد شریف مکمل پڑھ کر تین بار یہ کلمے زبان سے کہیں۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الٰہی بحرمت یٰسین والقرآن الحکیم صدقہ مبین پھلوں کے رس پر دم کریں اور پھر آگے یٰسین کو پڑھنا شروع کریں۔ جب آپ دوسری مبین پر پہنچیں تو پھر سات دفعہ الحمد شریف پڑھکر تین مرتبہ یہ الفاظ کہیں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الٰہی بعزت یٰسین والقرآن الحکیم صدقہ مبین پھر اسی پھلوں کے رس پر دم کریں اور پھر آگے پڑھنا شروع کریں جب آپ تیسری مبین پر پہنچیں تو پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الٰہی بکرامت یٰسین والقرآن الحکیم صدقہ مبین تین دفعہ پڑھ کر اسی پھلوں کے رس پر دم کریں اور پھر آگے سورہ یٰسین کو پڑھنا شروع کریں جب آپ چوتھی مبین پر پہنچیں تو پھر سات دفعہ الحمد شریف اور تین دفعہ یہ کلمات پڑھ کر دم کریں الٰہی بشفاعت یٰسین والقرآن الحکیم اور پھر آگے یٰسین کو پڑھنا شروع کریں جب آپ پانچویں مبین پر پہنچیں تو پھر سات دفعہ الحمد شریف اور تین دفعہ یہ کلمات الٰہی بعزت یٰسین والقرآن الحکیم پھلوں کے رس پر دم کریں پھر آگے سورہ کو پڑھنا شروع کریں جب آپ





چھٹی مبین پر پہنچیں تو پھر سات دفعہ الحمد شریف اور تین دفعہ یہ کلمے دُہرائیں۔ الٰہی بشفاعت یٰسین والقرآن الحکیم پڑھ کر پھلوں کے رس پہ دم کریں۔ اسی طرح ساتویں مبین پر پہنچ کر سات دفعہ الحمد شریف معہ مذکورہ کلمے تین بار پڑھ کر پھلوں کے رس پر دم کر کے اس مریض کو تمام دن پلاتے رہیں یقینی شفاء ہو گی لیکن آپ کو اس مریض کو پھلوں کے رس پر گزارا کرنا پڑے گا۔ اور فاقہ کرانا پڑے گا۔

## اس مرض کے اسباب بھی بتاتا چلوں

کمزوری، موروثی اسفدار، بڑھاپا، فکر و تردد، متعدی امراض۔ آتشک، نقرس، دائمی قبض، کثرت تمباکو نوشی و مے خواری لحمی اغذیہ کا کثرت سے استعمال۔ زیادہ جسمانی و دماغی محنت۔ یہ مرض زیادہ گوشت کھاتے اور شراب پینے والے اشخاص کو لاحق ہوتا ہے۔ یہ مرض آج کل بہت زیادہ ہے۔ ثقیل غذا سے پرہیز کرائیں۔ زود ہضم غذا دیں۔ ہر قسم گوشت مچھلی انڈہ جسمانی و دماغی محنت غم و غصہ سے فکر و پریشانی سے محفوظ رہیں۔

## خُون کے دَباؤ کی کمی لو بلڈ پریشر

اس مرض میں دل کا فعل انقباض سست ہو جاتا ہے۔ جس سے خون کا دباؤ کم ہو جاتا ہے۔ اسباب مرض۔ تمام مزمن اور کمزور کر دینے والے امراض مثلاً سیل، دق، تپ محرقہ، قبض جگر کی خرابی، افیون، تمباکو وغیرہ۔ ایسے انسان کو کمزوری متلی سر چکرانا بے ہوشی وغیرہ کی علامات ظاہر ہوتی ہیں۔ غذا بکری کے گوشت کا شوربہ، مچھلی، انڈہ، باقی علاج روحانی اوپر والا کریں۔

## بُلڈ پریشر معلوم کرنے کا طریقہ بھی بیان کرتا جاؤں؛

بلڈ پریشر معلوم کرنے کا ایک ولایتی آلہ مستعمل ہے جسے سفگمومینومیٹر کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ اس کا ایک حصہ مریض کے بازو کے گرد لپیٹ کر پچکاری کے ذریعہ بیگ میں ہوا داخل کرنا شروع کی جاتی ہے۔ جس سے بیگ پھولنا شروع ہو جاتا ہے۔ اس دوران نبض پر انگلیاں رکھی رہتی ہیں جب نبض چلنا رک جاتی ہے تو فوراً گھڑی کو دیکھ لیا جاتا ہے کہ پارہ کتنے ملی میٹر تک پہنچا ہے یہ درجہ سسٹولک پریشر یا قلب کی حالت انقباض کا شریانی دباؤ ہوتا ہے۔ ٢٨، سے ٢٥، برس کی عمر کے

تندرست اشخاص کا بلڈ پریشر ۱۲۰ ملی میٹر ہونا چاہیئے۔ بچوں کا تقریباً ۱۰۰۔ پچاس برس کی عمر میں ۱۵۰ تک کوئی خطرہ نہیں ہوتا۔ عورتوں کا بلڈ پریشر مردوں سے ۱۰ ملی میٹر کم ہوتا ہے۔ عام اصول کے مطابق بلڈ پریشر نصف عمر + ۱۰۰۔ یہی نارمل کیفیت ہے۔ مثلاً ایک شخص کی عمر ۴۰ سال ہے تو اس کا بلڈ پریشر ۲۰ + ۱۰۰ = ۱۲۰ ملی میٹر ہونا چاہیئے۔

## ہر بیماری کا علاج سورہ فاتحہ ہے ؛ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اَلْفَاتِحَۃُ شِفَآءٌ لِّکُلِّ دَاءٍ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۵۷ | ۳۳۷۱ | ۲۳۶۸ | ۲۳۶۵ |
| ۲۳۶۹ | ۲۳۶۴ | ۲۳۵۸ | ۲۳۷۰ |
| ۲۳۶۳ | ۲۳۶۶ | ۲۳۷۳ | ۲۳۵۹ |
| ۲۳۷۲ | ۲۳۶۰ | ۲۳۶۲ | ۲۳۶۷ |

سورہ فاتحہ کے کل اعداد ۹۴۶۱ ہیں۔ میرا برسوں سے معمول ہے ہر بیماری جسم کی اس کی قوت سے نکالتا ہوں۔ پرانی سے پرانی مرض خدا کے فضل و کرم سے کافور ہو جاتی ہیں۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ مرض کے نام کے اعداد نکال کر مریض کے حروف کے عنصر کے مطابق عمل کرتا ہوں تو مریض کو شفاء ہو جاتی ہے۔ موذی مرض کوڑھ جیسے کو بھی شفاء ہو جاتی ہے۔

## اِسقاطِ حمل

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶۸۹۴ | ۲۳۶۹۰۸ | ۲۳۶۹۰۵ | ۲۳۶۹۰۲ |
| ۲۳۶۹۰۶ | ۲۳۶۹۰۱ | ۲۳۶۸۹۵ | ۲۳۶۹۰۷ |
| ۲۳۶۹۰۰ | ۲۳۶۹۰۳ | ۲۳۶۹۱۰ | ۲۳۶۸۹۶ |
| ۲۳۶۹۰۹ | ۲۳۶۸۹۷ | ۲۳۶۸۹۹ | ۲۳۶۹۰۴ |

میرا تجربہ ہے۔ اِسقاطِ حمل کے لیئے سورہ بقر کے اعداد ۹۴۹۶۰۹ ہیں۔ اس میں مرگی، جنون، جذام، برص، بواسیر، آسیب الغرض تمام امراض میں شفاً موجود ہے۔ اس نقش کو مریض کے گلے میں باندھیں اور پانچ بار پانی پر دم کرکے پلائیں۔

**اکسیر اسقاط ؛** سونف ۵ تولہ، الائچی کلاں ۲ تولہ، سنگ جراحت ۲ تولہ، گل ببول ۸ تولہ، کوئلہ پتھر ۲۰ تولہ، کھانڈ ۸ تولہ، مروارید ناسفتہ ایک ماشہ اول مروارید کو لیموں



کے رس میں کھرل کریں، بعد میں جملہ ادویہ کا سفوف کرکے ایک جا ملا کر کھرل کرکے تیار کریں مقدار خوراک ۲ ماشہ صبح اور ۲ ماشہ شام دودھ کے ساتھ دیں۔ جب حمل شروع ہو تو یہ سفوف شروع کر دیں۔ پندرہ دن تک استعمال کرائیں۔ چھٹے یا ساتویں ماہ پھر پندرہ روز استعمال کرائیں۔

## بچہ کا پیٹ میں سوکھ جانا، ترقی عمر اولاد، درد زہ، سب کا رُوحانی علاج

بلکہ بانجھ عورت کو بھی بارآور کرتا ہے۔ دین و دنیا کی تمام مشکلات اور امراض صرف اس نقش میں پوشیدہ ہے۔ مربع سورہ یٰسین ہے۔ ۷۸۶، گلے میں باندھنا ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۸۸۱۴ | ۸۸۸۱۷ | ۸۸۸۲۱ | ۸۸۸۰۷ |
| ۸۸۸۲۰ | ۸۸۸۰۸ | ۸۸۸۱۳ | ۸۸۸۱۸ |
| ۸۸۸۰۹ | ۸۸۸۲۳ | ۸۸۸۱۵ | ۸۸۸۱۲ |
| ۸۸۸۱۶ | ۸۸۸۱۱ | ۸۸۸۱۰ | ۸۸۸۲۲ |

**اٹھرا کا طبّی علاج** دمیاسہ بوٹی ۴ تولہ۔ شاہترہ ۳ تولہ دونوں کا باریک سفوف تیار کرکے بقدر نخود گولیاں بنالیں۔ مقدار خوراک ایام حمل میں روزانہ ایک گولی کھلائیں۔ قبل از وقت اسقاط نہ ہوگا۔

# اِختناق الرّحم (ہسٹریا)

یہ مرض یا دورے عام طور پر ان نوجوان لڑکیوں اور غیر شادی شدہ عورتوں کو ہوتے ہیں جو زیادہ حساس ہوتی ہیں۔ دورہ کے دوران مریضہ بے حس و حرکت پڑی رہتی ہے یا غیر اختیاری حرکات واقع ہوتے ہیں۔ دورہ چند منٹ سے لے کر ایک گھنٹہ یا اس سے زائد وقت تک رہتا ہے۔ کبھی مریضہ روتی ہے کبھی ہنستی ہے۔ بات نہیں کر سکتی لیکن سُنتی ہے۔ تیسی جکڑ جاتی ہے لیکن زبان نہیں کٹتی منہ سے جھاگ نہیں نکلتی۔

وفق ۲۱۵۰۶۵۰۳ — ۷۹۶ — کسر ۳

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۳۹۱۳ | ۵۳۹۱۶ | ۵۳۹۱۹ | ۵۳۹۰۵ |
| ۵۳۹۱۸ | ۵۳۹۰۶ | ۵۳۹۱۲ | ۵۳۹۱۷ |
| ۵۳۹۰۷ | ۵۳۹۲۱ | ۵۳۹۱۴ | ۵۳۹۱۱ |
| ۵۳۹۱۵ | ۵۳۹۱۰ | ۵۳۹۰۸ | ۵۳۹۲۰ |

**رُوحانی علاج:** نقش سورۂ یٰسین مکرم معظم نقش ہے۔ اس کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں اور سورہ یٰسین ہر مبین پر سات دفعہ الحمد شریف پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلائیں۔

جدوار ۵۰۰ ملی گرام عود صلیب اگر دونوں کو باریک سفوف بنالیں۔ اس پر بھی سورہ یٰسین کا دم کرکے دن میں دو بار لیں۔

نوشادر + چونا ہر ایک ۱۰ گرام لے کر ان کو اچھی طرح ملاکر محفوظ کرلیں۔ دورہ کے وقت مریضہ کو سنگھائیں۔

**ادویہ:** اس کے علاوہ معجون نجاح، تریاق اربعہ، قرص صلقیت استعمال کریں۔
۱۰ گرام ۳ گرام ۲ قرص

## گنٹھیا اور نقرس:

**اسبابِ مرض:** یہ مرض اکثر ادھیڑ عمر کے بعد ایسے اشخاص کو ہوتا ہے جو پانی میں بھیگے رہتے ہیں یا کسی جوڑ پر زیادہ زور لگتا ہے۔ اس میں مریض کا ہاضمہ خراب رہتا ہے۔ ناقص تغذیہ وغیرہ کے علاوہ موروثی بھی ہوتا ہے۔

**علامات:** جوڑوں میں سختی اور درد کی شکایت رہتی ہے یہ رات کو بستر پر لیٹنے سے شدید صورت اختیار کرلیتا ہے جوڑ متورم اور موٹے ہوجاتے ہیں اکثر بگڑ جاتے ہیں۔ یہ مرض مدتوں تک رہتا ہے اور قریباً جسم کے ہر جوڑ کو مبتلا کرلیتا ہے۔ اگر علامت شدید ہو تو بے چینی ہوتی ہے۔ مریض دبلا اور کمزور ہوجاتا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۱۰۱۳[illegible] | ۹۱۰۱۳۸۹ | ۹۱۰۱۳۹۲ | ۹۱۰۱۳۷۹ |
| ۹۱۰۱۳۹۱ | ۹۱۰۱۳۸۰ | ۹۱۰۱۳۸۵ | ۹۱۰۱۳۹۰ |
| ۹۱۰۱۳۸۱ | ۹۱۰۱۳۹۴ | ۹۱۰۱۳۸۶ | ۹۱۰۱۳۸۴ |
| ۹۱۰۱۳۸۸ | ۹۱۰۱۳۸۳ | ۹۱۰۱۳۸۲ | ۹۱۰۱۳۹۳ |

یا شافی یا کافی یا سلام بحق ولیشف صدور قوم مومنین۔ وشفاء لما فی الصدور۔ وننزل من القرآن ما ھو شفاء ورحمۃ للمؤمنین۔ قل ھو للذین آمنوا ھدی وشفاء۔

**رُوحانی علاج:** یہ نقش درد والی جگہ پر باندھیں یا تیلوں کے تیل کے اندر دم کرکے مالش کریں اور درد والی جگہ پر ہاتھ پھیریں۔ انشاءاللہ شفاء ہوگی۔



**۲۸** ؛ سات سلام اس مرض کا اکسیر کا حکم رکھتے ہیں۔ ان سات سلاموں کو ٹنکچر آیوڈین یا لینی منٹ آف کمفر پر دم کر کے مالش کریں سکون ملے گا۔

**نسخہ** ؛ معجون چوب چینی استعمال کرائیں۔ سفوف سورنجان بھی کھلا سکتے ہیں۔

ایضاً ؛ ۲ تولہ سورنجان۔ سنا مکی ۲ تولہ۔ مصطگی رومی ۲ تولہ۔ مقبر زرد ۲ تولہ۔ پوست ہلیلہ کابلی ۲ تولہ۔ سب کو علیحدہ کوٹ کر روغن بادام میں چرب کر کے عرق سونف کے ساتھ نخودی گولیاں بنائیں۔ خوراک ۲ گولی روز عرق سونف رات کو سوتے وقت دیں۔ نقرس وجع المفاصل اور گنٹھیا کے لیے اکسیر ہیں۔ پیٹینٹ دوائیں ہیں اوللان (برس) میسوٹان (پارک ڈیوس) ڈیٹا بٹولازالی ہیں اسپرو۔ سیار یڈان رانفل جے زک آئنٹ منٹ وغیرہ۔ اکسیر گنٹھیا، اٹوفان (ATOPHAN) جرمنی مقدار خوراک ؛ ۲ گولی سوڈا بائیکارب ۱۰ گرین پانی کے ساتھ دیں۔ دن میں ۳ خوراک بھر دن تک۔ ایسی خوراک لے کر بند کر دیں ۷، ۱۶ دن کے بعد پھر شروع کر دیں۔ درد، سوجن درد بلکہ اکسیر ہے۔

**بچوں کے امراض** ؛ جو بچہ روتا ہو اس تعویذ کو سعد وقت میں لکھ کر گلے میں باندھیں، ان شاء اللہ بچہ رونا بند کر دے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۱۷۶ | ۱۲۱۷۹ | ۱۲۱۸۲ | ۱۲۱۶۹ |
| ۱۲۱۸۱ | ۱۲۱۷۰ | ۱۲۱۷۵ | ۱۲۱۸۰ |
| ۱۲۱۷۱ | ۱۲۱۸۴ | ۱۲۱۷۷ | ۱۲۱۷۴ |
| ۱۲۱۷۸ | ۱۲۱۷۳ | ۱۲۱۷۲ | ۱۲۱۸۳ |

**بد نظر کیلئے** ؛ جس کسی کو نظر لگ گئی ہو تو اسے چاہیے کہ اس تعویذ کو سعد وقت میں لکھ کر موم جامہ کر کے اس تعویذ کو گلے میں ڈالیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۹۰۶ | ۷۹۰۹ | ۷۹۱۲ | ۷۸۹۹ |
| ۷۹۱۱ | ۷۹۰۰ | ۷۹۰۵ | ۷۹۱۰ |
| ۷۹۰۱ | ۷۹۱۴ | ۷۹۰۷ | ۷۹۰۴ |
| ۷۹۰۸ | ۷۹۰۳ | ۷۹۰۲ | ۷۹۱۳ |

سورۃ انشقاق جس کے اعداد ۲۸۸۴۶ ہیں بچے ہر مرض کے لیے اس نقش کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں تو وہ ہر بلا سے محفوظ رہے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۲۱۱ | ۷۲۱۴ | ۷۲۱۷ | ۷۲۰۴۸ |
| ۴۱۶ | ۷۲۰۵ | ۷۲۱۰ | ۷۲۱۵ |
| ۷۲۰۶ | ۷۲۱۹ | ۷۲۱۲ | ۷۲۰۹ |
| ۷۲۱۳ | ۷۲۰۸ | ۷۲۰۷ | ۷۲۱۸ |



٧٨٦

**برائے مسان:** جن بچوں کو سوکھے کا مرض ہو جاتا ہے اور سوکھ کر کانٹا ہو جاتا ہے اور مر جاتے ہیں ان بچوں کے گلے میں یہ تعویذ لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١ | ٦٢٤٧ | ١١ | ٨ |
| ١٢ | ٧ | ٢ | ٦٢٤٦ |
| ٦ | ٩ | ٦٢٤٩ | ٣ |
| ٦٢٤٨ | ٤ | ٥ | ١٠ |

وننزل من القرآن ما ھو شفآءٌ ورحمۃ للمومنین

**دوسرا عمل برائے مسان:** یہ نقش مکرم چہل کاف ہے۔ ہر قسم کے آسیب و مسان کے لئے مفید ہے۔ کیسا ہی مرض نے گھیرا ہوا ہو۔ اللہ کے فضل سے شفا ہو گی۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٩١١ | ٣٩٠٤ | ٣٩٠٩ | یاشافی |
| ٣٩٠٦ | ٣٩٠٨ | ٣٩١٠ | یاکافی |
| ٣٩٠٧ | ٣٩١٢ | ٣٩٠٥ | یارحیم |

وننزل من القرآن ما ھو شفآءٌ ورحمۃ للمومنین

## بچے بول نہیں سکتے تو اس کی تشخیص بیان کرتے ہیں۔

کئی ایک بیماریاں بچوں کے چہروں سے نمایاں ہوتی ہیں۔

(۱) تنگی تنفس کی وجہ سے نتھنوں کا چلنا۔ یہ خنزہ کا خناق، وبائی نمونیہ قصبۃ الریہ میں کسی خارجی چیز کا داخل ہونے کا سبب ہوتا ہے۔

(۲) چہرے پر سرخ نشانات پڑ جانا یہ خسرہ کی علامت ہے۔

(۳) آنکھوں کا اندر دھنس جانا اور چہرے کی بے رونقی جو شدید اسہال قے ہیضہ کی علامت ہے

(۴) چہرے پر ورم آجانا اور رنگ پھیکا پڑ جانا ورم گردہ کی علامت ہے۔ آنکھوں کی تکلیف چہرے سے معلوم کی جا سکتی ہے۔ (۵) چہرے کی سرخی بخار اور درد کی علامت ہے۔

(۵) لبوں کی گلابی رنگت صحت کی علامت ہے۔ رنگ کی کمی خون کی کمی کی دلالت کرتی ہے۔ لبوں کا نیلا ہونا نمونیہ اور امراض قلب کی علامت ہے۔ بخاروں میں لب خشک ہو جاتے ہیں۔

(۷) اگر بچے کے جسم یا عضو میں درد ہو تو درد والے حصے کی طرف ہاتھ کرتا ہے اور اس کو چھوتا ہے۔

(۸) اگر بچہ لگاتار روئے اور بہت بے چین ہو تو کان کا ملاحظہ ضروری ہے۔ کان کو آلہ ایئر سکوپ (EAR SLOPE) سے دیکھنا چاہیئے۔ عام طور پر بچوں کے کان کے درد میں کان کا پردہ متاثر ہوتا ہے۔ جس کا رنگ گہرا سرخ ہوتا ہے اور چند روز درد رہنے سے بہنے

ہوتا ہے اور          بچہ ماؤف کان کی طرف
لگتا ہے اور کبھی کان کی نالی میں پھنسی کی وجہ سے
ہاتھ لے جاتا ہے اور کان کو ہاتھ لگانے سے رونے لگتا ہے۔

(۹) اگر بچے کے سر میں درد ہو تو سر کا چمڑا سخت ہوتا ہے۔ آنکھیں بند رکھتا ہے اور سر کو جھکا دیتا ہے روتا ہے اور چہرہ پر سرخی ہوتی ہے۔

(۱۰) اگر بچہ چلا کر روئے اور پیٹ کی طرف ہاتھ لے جائے اور پیشانی پر بل پڑیں تو دردِ شکم کا خیال کرنا چاہیئے۔ (۱۱) ہاضمہ کی خرابی، قبض، ورم، دانت اور منہ میں چھالے ہونے سے سانس بدبودار ہو جاتی ہے۔ (۱۲) اگر بچے کی زبان پر میل جمی ہوئی ہو تو اسے قبض اور بدہضمی ہوتی ہے۔ شدید اسہال میں زبان خشک ہوتی ہے۔ اور بچہ پیاس کی زیادتی کی وجہ سے زبان بار بار باہر نکالتا ہے

(۱۳) بخاروں میں زبان پر میل جم جاتی ہے اور خشک ہوتی ہے۔ معیادی بخاروں میں زبان کے درمیان میل ہوتی ہے اور زبان کے کنارے اور سرا بالکل سرخ ہوتا ہے اور اس پر چھوٹے چھوٹے دانے ہوتے ہیں۔ (۱۴) تلی اور جگر کے بڑھ جانے سے بچے کی پسلیاں باہر کو پھیل جاتی ہیں اور پسلیوں کے نیچے ہاتھ کے ساتھ دبانے سے تلی اور جگر بڑھا ہوا معلوم ہوتا ہے۔

(۱۵) اگر آنکھیں زرد ہوگئی ہوں تو مرض یرقان سمجھنا چاہیئے۔

(۱۶) اگر پیٹ بڑھ گیا ہو اور چہرے کا رنگ زرد پڑ گیا ہو تو بچے کو مٹی کھانے کی عادت ہے

(۱۷) اگر بچہ پیشاب کرتے وقت اپنی آلت کو پکڑے اور رونا شروع کر دے تو قطرہ قطرہ پیشاب کرے تو مثانہ یا گردہ کی بیماری سمجھنا چاہیئے۔

(۱۸) اگر بچہ کو نزلہ یا زکام ہو اور چہرہ کی رنگت سرخ اور بخار کی حالت میں بار بار چھینکیں مارے تو خسرہ یا چیچک ہونے کی علامت ہے۔

(۱۹) بچہ کو مسلسل دست پیچش آنا، جسم کی جلد نرم ہو جانا۔ سینہ میں بلغم کی کھڑکھڑاہٹ کھانسی، ہلکا ہلکا بخار، چوتڑوں پر جھریاں پڑنا، جسم کا دن بدن کمزور ہوتے جانا۔ پیٹ کا بڑھ جانا، ٹانگوں کا سوکھ جانا، بچوں کی تپ دق اور سوکھڑا کی علامت ہے۔

(۲۰) اگر بچہ کو بخار اور کھانسی ہو سانس جلد جلد لیتا ہو اور سانس تنگی سے آئے۔ سانس لیتے وقت نتھنے پھولتے ہوں اور سانس لینے سے پسلی کے نیچے گڑھا پڑتا ہو اور بے چینی بھی زیادہ

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

ہو تو یہ نمونیہ اور ذات الجنب کی علامت ہے۔
(۲۱) اگر بچے کا پیٹ بڑھا ہوا ہو تو نفخ شکم، تبخیر شدید ہو۔ کراح، دق، بادبیلن کی شکایت ہے۔ ان بیماریوں کی وجہ سے پیٹ بڑھ جاتا ہے۔
(۲۲) اگر فرطون میں سوزش ہو تو، پاخانہ کا رنگ سبز ہوگا۔ جس میں پانی اور بلغم زیادہ مقدار میں خارج ہوں گے۔ اور چوزے سُرخ ہو جائیں گے۔

## ایک اہم گذارش

مَیں نے معصوم اور بے زبان بچوں کے لیئے جو کچھ میرے تجربہ میں ہے اس کو صفحۂ قرطاس پر تحریر کر دیا ہے۔ حدیث مبارکہ ہے "انسانیت کی خدمت بہت بڑی عبادت ہے":
اکثر اس عمر میں معالج کی لاپرواہی سے اموات ہو جاتی ہیں۔ اس لیئے مَیں نے اپنے تجربہ کی روشنی میں اپنی عقل و فہم میں پوری پوری خدمت کی ہے۔ آگے خداوند کریم آپ کی مدد فرمائیں گے۔
اَب مُعیّن علاج کی طرف آتا ہوں۔

**ام الصبیان:** مغز کرنجوہ، فلفل سیاہ، سونٹھ، مغز جمالگوٹہ، مدبر ہر ایک تولہ لے کر باریک پیس کر عرق سونف میں بقدر دانہ مونگ گولیاں بنائیں خوراک ایک ایک گولی دن میں ۲ بار عرق سونف سے دیں۔

**ایضاً:** جائفل، جلوتری، ہینگ، صبر سقوطری، ہر ایک چھ ماشہ زعفران ۳ ماشہ ہر دوا کو باریک پیس کر دانا رائی کے برابر گولیاں بنائیں۔ ایک گولی صبح اور ایک گولی شام ماں کے دودھ یا پانی میں گھس دیں مرض ام الصبیان کے لیئے بہت مفید ہے۔

**اکسیر دانت نکالنا:** کلکیریا فاس ۶x، ہو گرین دن میں چھ مرتبہ دیں، پانی کے ساتھ کھلائیں بچہ کے دانت نکالنے کی تمام تکالیف قے، دست، اسہال، نفخ شکم کمزوری وغیرہ

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232





کے لیئے مفید ہومیوپیتھی علاج ۔

**اکسیر کالی کھانسی :** آریو مائی سین ایک کیپسول گلوکوز ۱۱ ڈرام ۔ آریو مائی سین کو کیپسول سے نکال کر گلوکوز میں ملائیں اور اس کی ۸ خوراک بنالیں ۔ یہ ۲ سال کے بچے کی خوراکیں ہیں ۔ ہر چار گھنٹہ کے بعد ایک خوراک پانی سے دیں ۔ سات دن استعمال کرنا چاہیئے ۔ علاوہ ازیں نزکام ، نمونیہ ، معیادی بخار کے لیئے بھی اکسیر ہے ۔ معمول مجرب ہے ۔

**نمونیا :** اس بیماری کے لیئے بھی آریو مائی سین ۲۵۰ ملی گرام توڑ کر اڈرام گلوکوز میں ملائیں اور ۸ خوراکیں تیار کریں دن میں چار خوراک ہر تین گھنٹہ بعد دیں اور سینے پر ٹکور کریں ۔ یعنی منٹ ٹرپن ٹائن کی مالش کریں مجرب ہے ۔

**بدہضمی :** عرق سونف ، عرق پودینہ ، عرق اجوائن ۔ ہر ایک ایک تولہ بچے کو پلانے سے ہر قسم کی بدہضمی ، پیٹ کے درد ، اپھار ختم ہو جاتا ہے ۔

**قئے اطفال :** سفوف ملٹھی ، طباشیر ، کشتہ سنگھ ، سوڈا بائیکارب ، دانہ الائچی خورد ۔ ہر ایک مساوی وزن لے کر سفوف تیار کریں ۔ بقدر دو رتی ہمراہ شربت انار یا شہد میں چٹائے سخت سے سخت قئے رک جاتی ہے ۔

**اکسیر اطفال :** زہر مہرہ خطائی ، دانہ الائچی خورد ، مغز کنول گٹہ ، طباشیر نقرئی ، حجر الیہود ، زرا ونڈ مدحرج ، نارجیل دریائی ہر ایک ۲ ماشہ پوست ہلیلہ زرد ۵ ماشہ ، مروارید ناسفتہ ۴ رتی تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ پیس کر عرق سونف میں ملا کر بقدر مونگ گولیاں بنائیں ۔ استعمال ۔ ایک گولی عرق سونف حل کر کے دن میں تین دفعہ دیں ۔

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232





**بچے کی ہر بیماری کے لیئے**: سنا مکی ایک تولہ، گل سرخ ایک تولہ، گل بنفشہ ایک تولہ، مغز املتاس ۵ تولہ، آدھ سیر پانی میں جوش دیں اور قوام غلیظ ہونے پر اس میں نصف وزن شہد خالص ملا لیں۔ یہ دوائی ایک دن کے بچے سے لے کر ایک سال تک کے لیئے ۱۵ بوند اور ۲ سال کے بچے کو ۲۵ بوند ۱۲ سے ۱۵ سال تک کے بچے کو ۳۰ ، ۳۰ بوند صبح و شام قدرے گرم پانی میں پلانا چاہیئے۔

**بچے کی ہر مرض کیلئے اکسیر ہے**: پوٹاشیم کلوریٹ ۲ حصے بورا ملٹھی ۳ حصے ملا کر تقریباً ہر رتی کی پڑیا باندھ لیں۔ دوا تیار ہے۔ **ترکیب استعمال**: ۳ سال کی عمر کے بچے کو ایک پڑیا تھوڑے سے پانی میں گھول کر پانی میں پلا دیں، تمام امراض سے چھٹکارا ہوگا۔ انشاءاللہ۔ واللہ اعلم بحکم رب العالمین۔

**بخاروں کا روحانی علاج**: سب سے پہلے اقسام۔ طب کی کتب میں بخاروں کی سینکڑوں قسمیں ہیں۔ اس کے علاج کے لیئے بڑے علم اور ہوشیاری کی ضرورت ہے۔

میں نے **رحیمی علاج انسانی** میں ہر بیماری کے مکمل اسباب، علامات اور علاج کی پوری پوری تشریح کی ہے۔ شوقین اطبا کو یہ کتاب ضرور پڑھنی چاہیئے۔

**اسباب بخار**: اجتماع فضلہ کی وجہ سے ایک حرارت پیدا ہوتی ہے جسے بخار کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔

**علامات**: بخار میں جسم زیادہ تحلیل ہوتا ہے۔ بول و براز پسینہ و دیگر فضلات جسم کم خارج ہوتے ہیں۔ اس لیئے ان کے احتباس سے ذیل کی علامات عام طور پر رونما ہوتی ہیں۔

(۱) حرارت جسم بڑھ جاتی ہے۔ صحت کی حالت میں جسم کا درجہ حرارت ۹۸.۴ فارن ہیٹ ہوتا ہے جبکہ یہ ۹۹ سے ۱۰۱ تک ہو جائے تو اسے خفیف بخار کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ ۱۰۱ سے ۱۰۳ درجہ

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

تک کے بخار کو معمولی بخار کہتے ہیں۔ ۱۰۳ سے ۱۰۵ تک کے بخار کو شدید بخار اور ۱۰۶ اریا اس سے اوپر درجہ تک ہو جائے تو تپ محرقہ ہوگا۔ ان مختلف درجات کو بخار کے اقسام اولیہ کہتے ہیں۔

۲) بخار میں جلد عام طور پر خشک گرم ہوتی ہے۔ اگرچہ گنٹھیا میں پسینہ بکثرت آتا ہے۔ بعض بخاروں کے زہر سے جسم میں پھنسیاں، سرخ دانے یا دوڑے نکل آتے ہیں۔

۳) بخار میں منہ خشک ہو جاتا ہے۔ لبوں پر پپڑی جم جاتی ہے۔ زبان کھردری ہو جاتی ہے۔ اس پر میل جم جاتی ہے۔ شدت کی پیاس لگتی ہے۔ بھوک مر جاتی ہے۔ جی متلاتا ہے اور قئے ہوتی ہے۔ بعض بخاروں میں اسہال آنے لگتے ہیں۔ بعض بخاروں میں جگر اور تلی بڑھ جاتی ہے۔

۴) تنفس تیز ہو جاتا ہے۔ اگرچہ حرکت نبض کے ساتھ اس کا تناسب قائم رہتا ہے۔

۵) پیشاب بدبودار، رنگین اور کم مقدار میں آتا ہے۔ بعض دفعہ پیشاب بند ہو جاتا ہے اور پیدا ہونا بھی بند ہو جاتا ہے۔

۶) خون میں جوش اور گرمی پیدا ہونے کے باعث دل جلد جلد حرکت کرتا ہے اور نبض تیز اور ابھری ہوئی چلتی ہے۔ بعض بخاروں کے درجات میں دل کی ساخت بگڑ جاتی ہے۔

۷) نظام عصبی کے بگڑ جانے سے لرزہ، بے چینی، اعضا شکنی، دردسر دوران خون سر بے خوابی ہذیان اور تشنج وغیرہ عوارضات لاحق ہو جاتے ہیں۔

۸) بعض شدید بخاروں میں استقاط حمل تک ہو جاتا ہے۔ اب میں مختصراً بخاروں کی قسمیں پیش کرتا ہوں۔ ملیریا (موسمی بخار)۔ نوبتی بخار یا جاڑا بخار۔ تجارتی بخار۔ چوتھیا بخار، لازمی بخار، محرقہ بخار، محرقہ صفراوی بخار۔ لازمی بلغمی بخار۔ لازمی چوتھیا بخار۔ تپ محرقہ اسہال۔ تپ محرقہ ہذیانی سرخ بخار، کالا بخار۔ زرد بخار، محرقہ دماغی (گردن توڑ بخار) ہڈی توڑ بخار، قحط کا بخار، مالٹا بخار۔ مکھی کاٹے کا بخار۔ چوہے کاٹے کا بخار۔ ہر سوت کا بخار۔ گنٹھیے کا بخار۔

## بخار کا روحانی علاج

بخار لادوا کیلئے حروف مقطعات کا نقش لوح نقرئی پر دونوں طرف کندہ کر کے مریض لادوا کے لیئے ایک رحمت خداوندی ہے

| | | |
|---|---|---|
| | ۷۸۶ | |
| ۵۰۷ | ۱۳۵۲ | ۱۷۹ |
| ۳۳۸ | ۶۷۶ | ۱۰۱۴ |
| ۱۱۸۳ | بحق یا سلام | ۵۴۸ |





**ھفت سلام** کو پانچوں وقت نماز کے بعد پڑھ کر دم کریں تو مریض کو شفاء ملے گی۔ سَلَامٌ قَولاً مِن رَبٍ رَحِیم۔ ۲۔ سَلَامٌ عَلٰی نُوحٍ فِی العٰلَمِین۔ ۳۔ سَلَامٌ عَلٰی اِبرَاھِیم۔ ۴۔ سَلَامٌ عَلٰی مُوسٰی وَ ھٰرُون۔ ۵۔ سَلَامٌ عَلٰی اٰلِ یٰسِین۔ ۶۔ سَلَامٌ عَلَیکُم طِبتُم فَادخُلُوھَا خٰلِدِین۔ ۷۔ سَلَامٌ ھِیَ حَتّٰی مَطلَعِ الفَجر و سَلَامٌ عَلَی المُرسَلِین۔ ہر مریض کے ہر مرض کے لئے مفید ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۳۰۰۱ | ۵۲۹۹۶ | ۵۳۰۰۳ |
| ۵۳۰۰۲ | ۵۳۰۰۰ | ۵۲۹۹۸ |
| ۵۲۹۹۷ | ۵۳۰۰۴ | ۵۲۹۹۹ |

**روزانہ بخار کیلئے:** حضرت امام جعفر الصادقؑ علیہ السلام فرماتے ہیں کہ جو کوئی سورہ کو اکتالیس بار پانی پر پڑھ کر مریض کے منہ پر چھڑکے تپ زائل ہو جائے گا۔ اور سورہ عصر کو مریض پر پڑھے یا سورہ لقمان جس کے اعداد ۱۵۹۰۰ ہیں ہر قسم کے بخار کے لیئے ایک عدد گھول کر پلائے اور دوسرا تعویذ لکھ کر گلے میں ڈالیں، کلی شفاء ہو گی۔

**نوٹ:** لرزہ بادی کے بخار کے لیئے سیاہ مرچ دو تین دانوں پر اور نیم کے ڈھائی پات کو لے کر ان دونوں کو ملا کر گھوٹیں۔ ان کو چھان کر ۵ عدد دفعہ سورہ الحمد شریف مکمل پڑھ کر مریض کو پلائیں۔ تین چار دن ایسا عمل کریں۔ انشاءاللہ بادی کا بخار اتر جائے گا اور پھر کبھی نفس نہیں چڑھے گا۔

**برائے چوتھا و سہ روزہ بخار کا عمل:** یہاں پہ ایک بے نظیر و بے عدیل رُوحانی عمل پیش کرتا ہوں جو ہر بخار کے لیے اکسیر اعظم ہے اور شفاء کے لیئے تیر بہدف ہے۔

**عمل:** سورہ لیسین پڑھنا شروع کریں۔ جب پہلی مبین پر پہنچے تو سات دفعہ الحمد شریف مکمل پڑھ کر تین دفعہ یہ کلمات پڑھتے جائیں۔ الٰہی بحرمت لیسین و بعزت مبین فلاں بن فلاں کو صحت عطا کر دیں۔ اسی طرح آپ اس عمل کو سات مبین تک لے جائیں بلکہ سات سیاہ دھاگہ تار لے کر ہر مبین پر اس طرح پڑھ کر گانٹھیں دیتے جائیں اور یہ دھاگہ مریض کے گلے میں ڈال دیں انشاءاللہ بخار چھوڑ جائے گا۔

**دق کے لیئے بھی مذکورہ بالا عمل پُر تاثیر ہے۔**





**نسخہ:** ہاتھ پیروں کی مالش کرنا ہر طرح کے بخار میں مفید ہے۔ خواہ نمک سے ہو کسی اور دوا یا صرف کپڑے سے لیکن کپڑا ذرا کھردرا یا موٹا ہونا چاہیے۔ مالش سے [illegible] سینگیاں کھچوانا۔ سب سے افضل پاشویہ کرنا ہے۔

**پاشویہ کا نسخہ:** جو بخار کی اکثر قسموں میں کام آتا ہے۔ بیری کے پتے چھٹانک اور گیہوں کی بھوسی چھٹانک اور کھاری نمک ۲ تولہ اور خوب کلاں ایک تولہ اور بنفشہ ۲ تولہ اور خطمی ایک تولہ اور گل نیلوفر ایک تولہ ان سب کو ایک پوٹلی باندھ کر بیس سیر پانی میں جوش دیں۔ جب جوش آ جائے پوٹلی نکال ڈالیں اور پانی سے اس طرح پاشویہ کریں کہ بیمار کو چارپائی یا کرسی پر پاؤں لٹکا کر بٹھلا دیں اور پیروں کے نیچے ایک ٹب یا بڑا دیگچہ خالی رکھ دیں اور بیمار کے منہ پر ایک چادر ڈال دیں تاکہ پانی بھاپ منہ کو نہ لگے اور دماغ کو گرمی نہ پہنچے پھر دوائی دونوں پیروں پر گھٹنے سے یعنی دواؤں کا ابلا ہوا گرم پانی آہستہ آہستہ ڈالنا شروع کریں اور دوائی گھٹنوں سے ٹخنوں تک پیروں کو سونتیں کہ بیمار کو دوا کم نہ ہونے لگیں جب پانی ختم ہو کر اس خالی ٹب یا دیگچہ میں جمع ہو جائے پھر اس کو لوٹے میں بھر کر اسی طرح ڈالیں اور سونتیں۔ ایک گھنٹہ تک یا جب تک مناسب ہو اس طرح پاشویہ کریں۔ پھر فوراً پیروں کو پونچھ کر دونے کپڑوں سے باندھیں۔

**نسخہ:** گولی باری کو روکنے کے لیے ست گلو ایک تولہ۔ طباشیر ایک تولہ۔ دانہ الائچی خورد ایک تولہ اور زہر مہرہ خطائی ایک تولہ۔ کافور ایک ماشہ اور کونین تین ماشہ کوٹ چھان کر لعاب اسپغول ملا کر چنے کے برابر بنالیں۔ پھر ایک باری سے تین گھنٹے پہلے پھر دو گھنٹے پہلے اور ایک گھنٹہ پہلے کھائیں بخار نہ رہے گا۔

**تپ لرزہ یا ملیریا:** کلوروکین یا کاموکین کا استعمال کرائیں بخار فوراً چلا جاتا ہے۔

۲/ مغز کرنجو ۲ ماشہ۔ ست گلو ۱ ماشہ باہم ملا کر ایک بار کھلائیں بخار توڑنے میں کمال اثر ہے۔ محرقہ بخار میں قرص طباشیر کافوری استعمال کرائیں۔ میعادی بخار میں کلورومائی سیٹن کا استعمال کرائیں۔ شفا ہوگی ان شاء اللہ۔

**دِق کیلئے :** چہل کاف کا عمل بہت زود اثر اور کامیاب ہے۔ عملیات حصہ سوئم میں دیکھیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ

## خسرہ و چیچک کا تجربہ شُدہ عمل :

یہ نقش خسرہ اور چیچک کے لئے زود اثر ہے۔ اسے سعد وقت میں لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں بلکہ پہلے پہل پہنا دیں تاکہ یہ امراض ان تک پہنچیں بھی نا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| الا الہ رب العلمین | یارحمٰن | یارحیم | یاکریم |
| یاحنان | یامنان | یادیان | مالک الملک |
| یاسلطان | یاحی | یاقیوم | برحمتک |
| یاقدوس | یامومن | یاباری | یاخالق |

۷۸۶

۲۔ یہ آیت کریمہ لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ صحت ہوگی اور چیچک نکلنے سے پہلے اسے گلے میں ڈال دیں تو چیچک نہیں نکلے گی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم اللہ | الرحمٰن | الرحیم | لا الٰہ |
| الا | انت | سبحانک | انی کنت |
| من الظا | لمین | یاحی | یاقیوم |
| ذوالجلال | والاکرام | برحمتک | استغیث |

**نُسخہ :** حفاظتی ٹیکہ چیچک کا سب سے اچھا علاج ہے۔

## سانپ و سگ دیوانہ :

سانپ کے کاٹنے کا مجرب عمل۔ سورہ الحمد شریف مکمل معہ بسم اللہ ۴۱ بار پڑھ کر سانپ کے ڈسنے کی جگہ ۸ سینٹی میٹر دور کس کر ڈوری باندھ دیں اور دوبارہ پھر سورہ الحمد شریف کو ۴۱ بار ڈوری پر پڑھ کر ۸ سینٹی میٹر کے فاصلے پر دوبارہ رسی سے باندھ دیں۔ ڈسی ہوئی جگہ پر تیز دھار اُسترے سے X نشان لگا کر خون نکال لیں یا چوس لیں۔

**نُسخہ :** لیموں کے بیج ایک گرام تھوڑے سے پانی میں پیس کر کاٹے کی جگہ پر لیپ کر دیں۔ خوراک، گندنا یا پیاز کافی مقدار میں خالص گھی کے ساتھ کھلائیں۔ آک کا دودھ کاٹنے والی جگہ پر ٹپکائیں۔ احتیاط: مریض کو پانی نہ دیں زیادہ پیاس لگے تو ایک ایک گھونٹ عرق گاؤزبان دیتے رہیں۔ دودھ گھی پلاتے رہیں۔ مریض کو ہرگز نہ سونے دیں۔ رات کو بھی جگاتے رہیں۔ مریض

کو گرم کپڑے میں رکھیں۔

**سگ دیوانہ:** حکماء اور ڈاکٹروں کا متفقہ فیصلہ ہے کہ جب باؤلے کتے کا کاٹا ہوا مریض پانی سے ڈرنے لگے اور پانی نہ پی سکے تو پھر یہ مرض لاعلاج ہو جاتا ہے۔ باؤلا کتا جہاں کاٹے وہاں زخم کے اوپر کی طرف سے ایک مضبوط پٹی باندھ دینی چاہیئے تاکہ زہر خون میں نہ مل جائے۔ پھر زخم کو ۱۱ دفعہ الحمد شریف پانی پر دم کر کے اچھی طرح دھو کر لوہے کی گرم سلاخ یا کوئلے سے داغ دیں آگ کے علاوہ سار باتک ایسڈ سلور نائٹریٹ یا خالص تیزاب شورہ سے بھی زخم کو جلایا جا سکتا ہے۔ اس مرض کا شافی علاج کرنے کے لیئے مریض کو کسی قریبی سرکاری ہسپتال میں داخل کرانا چاہیئے۔

**نظرِ بد یا نظر لگنا:** انسان کی نظر میں ایک قوت ہے۔ حدیث شریف میں ہے اَن العین یدخل الرجل القبر والجمل القدر" ترجمہ: تحقیق نظر انسان کو قبر میں داخل کر دیتی ہے اور اونٹ کو ہانڈی میں داخل کر دیتی ہے۔

**علاج:** حدیث شریف میں آیا ہے کہ سورہ الحمد شریف اور چاروں قل شریف پڑھ کر دم کریں۔ نظر بد کا مریض بالکل تندرست ہو جائے گا یا نظر لگانے والے کے ہاتھ پاؤں یا منہ کو دھو کر پانی ایک برتن میں جمع کریں۔ نظر لگے ہوئے کے اوپر ڈالیں۔

**ایضاً:** اعوذ بکلمات اللّٰہ التامات من شرّ کلّ شیطان و ھامۃ من کلّ عین لامۃ لکھ کر نظر بد سے گلے میں ڈالیں شفا ہو گی۔

حضرت علی کرم اللّٰہ وجہہ سے منقول ہے کہ یہ تعویذ تمام امراض اور بیماریوں کو شفا بخشتا ہے۔ جس سے تمام ڈاکٹر یا طبیب عاجز آگئے ہوں۔

---

**رُوحانی قوت کے ذریعہ** تکلیف اور مرض کی وجوہات اور کیفیت معلوم کریں خواہ کتنا فاصلہ کیوں نہ ہو میری امداد ہر حال میں کام کرے گی آپ حاضر ہوں یا غیر حاضر میرا طریقہ علاج ہر حال میں آپ کی مدد کرے گا۔ (ادارہ)

---

ھھھھھ ۱۱ ۲۲۲۲۲۲۲ وھھس

۷۸٦

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُل | ھو | اللہ | اَحَد | اللہ | الصمد | لم | یلد |
| ھو | اللہ | اَحَد | اللہ | الصمد | لم | یلد | وَلم |
| اللہ | اَحَد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد |
| احد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم |
| اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن |
| الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہ |
| لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہ | کفواً |
| یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہ | کفواً | اَحَد |

سعد وقت میں لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں اور دوسرا تعویذ پانی میں ڈال کر پلاتے رہیں بشفاءُ اللہ شفا ہوگی۔

**حفظِ بلیات :** آیۃ الکرسی کو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالیں تمام بلیات آفات سے محفوظ رہے گا۔

**بُری عادت سے دُور رکھنا :** یہ آیت کریمہ اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔ سورہ فاتحہ کے اعداد ۱۰۴۶۹ ہیں۔ اسے مربع آتشی سے پُر کریں اور "اھدنا الصراط المستقیم" کو چاروں طرف معہ نام والدہ کے لکھیں اور نام بُری عادت کا ضرور لکھیں۔

**چوپایا جانور یا انسان** اگر غائب ہو گیا ہو تو اس کے معلوم کرنے کے لیئے اطراف دیئے گئے ہیں۔

اگر ہفتہ کے دن غائب ہو جائے تو اس کو جنوب کی طرف دیکھیں بہت جلد مل جائے گا۔ قریباً ایک ماہ ہاتھ رہے گا۔ اگر اتوار کو غائب ہو جائے تو شمال کی طرف دیکھیں اُمید ہے کہ پہلے ہی جلد مل جائے ورنہ آٹھ روز تک مل جائے گا۔ اگر سوموار کے دن غائب ہو جائے تو شمال کی طرف دیکھیں بہت جلد مل جائے گا۔ اگر منگل کے دن غائب ہو تو مغرب کی طرف ملے گا۔ اگر بدھ کے دن غائب ہو تو مغرب کی طرف دیکھیں۔ اگر جمعرات کے دن غائب ہو تو مغرب کی طرف دیکھیں۔ دس روز تک مل

جائے گا۔ اگر جمعہ کے دن غائب ہو تو جنوب کی طرف دیکھیں بہت جلدی ہاتھ لگے گا۔

۷۸۶

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قل | ھو | اللہ | احد | اللہ | الصمد | لم | یلد |
| ھو | اللہ | احد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم |
| اللہ | احد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد |
| احد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم |
| اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن |
| الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہٗ |
| لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہٗ | کفوًا |
| یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہٗ | کفوًا | احد |

اس سورۃ کو لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھے تو خلل آسیب و پری و جن بد ور نظر بد بخار۔ ہر قسم کا طاعون جیسے بُرے مرض سے نجات پائے گا۔ اس کے علاوہ بھی اس کے ہزاروں فوائد ہیں۔ الغرض جس مرض کے لیئے لکھے گا۔ اس سے شفاء پائے گا۔ پُر اسرار پُر تکبیر قلؔ ہو اللہ احد کے یہ عظیم نقش ہیں۔

**ایک لاکھ روپے کا نسخہ** لکھ رہا ہوں۔ بُخل کے تالے توڑ کر انسانی خدمت کے جذبے کے ساتھ میرا سالوں کا مجرب ہے

**حمل کے لیے اکسیری نسخہ** :- زعفران، جائفل افیون ایک ایک ماشہ۔ برگ بھنگ ۲ ماشہ، کستوری عمدہ ۲ رتی۔ لونگ ۴ عدد، سپاری ۳ عدد۔ تمام دوائیوں کو نہایت باریک پیس کر پرانا گڑ شامل کریں کہ گولیاں بن سکیں اس کے بعد کوکن بیر کے برابر گولیاں بنالیں جس روز عورت حیض سے فارغ ہو اس روز ایک گولی شیر گاؤ کے ساتھ کھائیں اور شوہر سے مخاطب ہوئے۔ اس طرح تین روز متواتر عمل کریں حمل قرار پائے گا۔ اگر پہلے مہینے کامیابی نہ ہو تو دوسرے تیسرے مہینے میں پھر ایسا ہی کریں مقصد ضرور حاصل ہوگا۔

**حفاظت حمل** :- جن عورتوں کا حمل گر جاتا ہے وہ حمل کے پہلے تین مہینے میں ہر مہینے میں تین

روز جنگلی اُپلے کی راکھ ۲ ماشہ ۴ تولہ بکائین کے پتوں کے پانی کے ہمراہ کھایا کریں حمل ضائع نہ ہوگا۔

اور اس نقش کو لکھ کر گلے میں باندھیں۔ حمل کی حفاظت ہوگی۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۱۰ | ۵ |
| ۸ | ۶ | ۴ |
| ۷ | ۲ | ۹ |

اس طرح یہ نقش لکھ کر کمر میں باندھیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۲ | ۴۹ | ۲ | ۷ |
| ۶ | ۳ | ۴۶ | ۴۵ |
| ۴۸ | ۴۳ | ۸ | ۰ |
| ۴ | ۵ | ۴۴ | ۴۷ |

# قانون زکوٰۃ

اب میں اس کے بارے میں تھوڑی سی روشنی ڈالتا ہوں۔ تفصیل کے ساتھ ذکر تو میں نے اپنی کتاب رحیم العملیات حصہ دوئم میں کیا ہے۔ زکوٰۃ کیا چیز ہے اور اس کی حقیقت کیا ہے۔ ہر حرف پر خداوند جل شانہٗ نے چند ملائکہ کو مسلط کیا ہوا ہے اور اس کا تعلق ایک خاص فرشتہ سے ہے۔ وہ فرشتہ اپنے اعلیٰ کے پابند ہوتے ہیں۔ اس کے ماتحت چند فرشتے کام کرتے ہیں۔ زکوٰۃ کا علم عملیات میں ایک خاص قانون ہے۔ بغیر اس کے بھی عمل میں اثر نہیں ہوتا زکوٰۃ کا مرتبہ ادنیٰ بقدر سوا لاکھ سے لکھنا پڑھنا اور بعض کم مرتبہ کے پڑھنے یا لکھنے کی بھی زکوٰۃ ہوتی ہے اور زکوٰۃ مکمل بہت زیادہ اثر رکھتی ہے۔ (جس کا ذکر میں نے حصہ دوئم میں مکمل شرح سے بیان کیا ہے) ادائیگی زکوٰۃ کے بعد ملائکہ عامل سے روشناس ہو کر عامل اور ملائکہ کے درمیان رشتہ و رابطہ اور سلسلہ اتحاد قائم ہو جاتا ہے اور ملائکہ بروقت امداد کرنے سے دریغ نہیں کرتے عامل جو چاہتا ہے وہ کرتا ہے زکوٰۃ کی چند قسمیں مقرر ہیں جس سے ہر عامل ہر حرف و اعداد و آیات و اسمار کی روحانیات پر قابض ہو سکتا ہے۔ اقسام زکوٰۃ و ہدایت مختصر درج ہیں۔ ۱۔ عامل اپنے نام کے اعداد ابجد قمری سے نکال کر مجموعہ اعداد کے مطابق روزانہ اس عمل کو پڑھیں جس کو پڑھنا چاہتے ہو ۴۰ یوم پڑھیں وہ اس کا عامل ہو جاوے گا۔ اس عمل کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ مگر یہ زکوٰۃ ایک وقت کے لیے کافی ہوگی۔ ۲۔ جو عمل پڑھتا ہے اس کے حروف شمار کریں جس قدر تعداد حروف کی ہو اتنے ہزار مرتبہ روزانہ پڑھو۔ یہ زکوٰۃ ہمیشہ کے

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

لئے عامل بناتی ہے اور اپنا کمال اثر ظاہر کرتی ہے۔ ۳، جو عمل آپ نے پڑھنا ہے اس کے حروف شمار کریں اتنے ہی سو مرتبہ روزانہ پڑھیئے مثلاً چھ حروف ہیں روزانہ چھ صد بار پڑھو ایسی زکوٰۃ ایک مرتبہ کام دیتی ہے۔ ۴، جو عمل پڑھنا ہے اُن کے حروف شمار کریں ان کے اعداد ابجد قمری سے حاصل کریں جو اعداد حاصل ہوں اتنی مرتبہ روزانہ پڑھیئے یہ زکوٰۃ عمل ہے جو ہر عامل متمول ہے۔ ماہرین و عاملین علم عملیات نے اس کو معتبر مانا ہے۔ یہ زکوٰۃ صغیرہ ہے۔ ۵، عمل کے جو اعداد ہوں حروف عمل سے ضرب دیں حاصل ضرب ہو اس کو روزانہ پڑھا کریں اس کو زکوٰۃ کبیرہ کہتے ہیں بہت زیادہ قوی ہے۔ تمام زندگی بھر کام دیتی ہے۔ مثال کے طور پر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے اعداد ۷۸۶ ہیں اور ان کے حروف ۱۹ ہیں تو آپ ۷۸۶ × ۱۹ = ۱۴۹۳۴ ہے پس روزانہ اسی تعداد میں پڑھا کریں اس کا عامل بن جائے گا۔ اس کو زکوٰۃ اکسیر کہتے ہیں۔ ۶، متقدمین علم عملیات نے یہ بیان کیا ہے کہ عدد شمار حروف عمل اور میزان کبیر زکوٰۃ کو باہمی ضرب دو۔ مثلاً بسم اللہ شریف کے حروف ۱۹ ہیں اور اس کے میزان کبیر ۱۴۹۳۴ × ۱۹ = ۲۸۳۷۴۶ حاصل ہوئے جو شخص اسی تعداد میں بسم اللہ پڑھے گا تو ملائکہ عامل کے سامنے آجاویں گے ہر حکم کی تعمیل کریں گے۔ ۷، علماؤ حکما فلاسفہ و عاملین علم عملیات نے یہ بیان فرمایا ہے کہ اعداد و شمار حرف عمل اور میزان زکوٰۃ اکبر کو باہمی ضرب دو۔ مثلاً بسم اللہ شریف کی تعداد اکبر ۲۸۳۷۴۶ ہے۔ اس کو اس کے حروف ۱۹ × ۲۸۳۷۴۶ = ۵۳۹۱۱۷۴ جو یہ تعداد ادا کرے گا۔ ملائکہ اس کے مطیع ہو جائیں گے۔ اس کے ہر حکم کی تعمیل کریں گے۔ ۸، اس زکوٰۃ کا نام اکسیر الکبائر ہے یہ آخری زکوٰۃ ہے۔ اس کے آگے مرتبہ زکوٰۃ کوئی نہیں جو شخص یہ زکوٰۃ ادا کرے گا وہ قدرت خدا کی اپنی آنکھوں سے مشاہدہ کرے گا۔ جس کا عاملین عملیات نے بیان فرمایا، مثلاً بسم اللہ شریف تعداد زکوٰۃ کبائر ۵۳۹۱۱۷۴ ہے اور حروف بسم اللہ کے ۱۹ ہیں۔ جب ان کو ضرب دیں ۵۳۹۱۱۷۴ × ۱۹ = ۱۰۲۴۳۳۰۶ ۱۹، اس طرح ہر عمل کی اور ہر اسم باری تعالیٰ کی زکوٰۃ نکالنے کا یہی طریقہ عاملوں نے بیان فرمایا ہے۔

زکوٰۃ کی لازمی شرائط :- ۱، پاکیزگی اور قبل از زکوٰۃ غسل کریں۔ لباس و جسم جگہ زکوٰۃ پاکیزہ ہونی چاہیئے ورنہ عمل بالکل بیکار تصور کریں۔ ۲، باوضو عمل کیا کریں، بغیر وضو عمل بیکار۔ ۳، قبل از عمل یا نقش لکھنے کے دو رکعت نماز نفل ادا کریں۔ ۴، پابندی

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232





مقام وقت قبلہ رخ بیٹھ کر عمل پڑھیں یا نقش لکھیں۔ ۵، مکان خلوت میں بیٹھ کر عمل کریں
یا نقش لکھیں۔ ۶، نقش لکھتے وقت آفتاب سر پر نہ ہو۔ ۷، عمل کرتے وقت غیر آدمی
نہ ہو۔ پرہیز جلالی جمالی کیا کریں۔ ۸، مصفیٰ اور معطر ہو کر نقش لکھیں۔ بخور سلگائیں دوران
زکوٰۃ حصار کیا کریں۔ ۹، اجازت زکوٰۃ ضروری ہے۔ میں نے موٹے موٹے اصول ناظرین کی
خدمت میں پیش کر دیئے ہیں۔

## بیٹے کو واپس بلانے کا عمل تا حصولِ مراد پڑھا جائے۔

اَللّٰھُمَّ رُدَّ اِلَیَّ فلاں بن فلاں (اس کا نام اور ماں کا نام) بِخَیْرٍ حُرْمَتِہٖ اِنَّہٗ ھُوَ
یُبْدِئُ وَ یُعِیْدُ۔ ۱۹۳ بار روزانہ اول و آخر ۱۱، ۱۱ بار درود شریف بعد نماز عشاء ماں یا
باپ پڑھے۔

## عمل مجرب واسطے لوٹانے بیٹے کو ماں یا باپ کی طرف

یہ عمل سیدنا موسیٰؑ کی والدہ نے پڑھا تھا جبکہ آپ کئی سال کے لیے اپنی والدہ سے بچھڑ گئے
تھے۔ اس عمل کی بدولت خدا نے ان کو فرزند کے دیدار سے مشرف فرمایا۔ لہٰذا یہ عمل زیادہ بہتر
ہے کہ ماں پڑھے ورنہ بدرجہ مجبوری باپ پڑھے۔

اول آخر ۱۱، ۱۱ بار درود شریف، درمیان میں ۱۹۳ مرتبہ مندرجہ ذیل عمل پڑھا جائے۔
اَللّٰھُمَّ رُدَّ اِلَیَّ وَلَدِیْ بِالْخَیْرِ بِحُرْمَتِہٖ فَرَجَعْنٰکَ اِلٰۤی اُمِّکَ کَیْ تَقَرَّ عَیْنُھَا وَلَا تَحْزَنَ

**پڑھنے کا طریقہ**

ہر روز بعد نماز عشاء دو زانوں بیٹھ کر بیٹے کا تصور لیے ہوئے ماں یا باپ
پڑھے انشاء اللہ ایک ہفتہ نہیں گزرے گا کہ گل مراد ہاتھ آجائے گا اور اگر روزانہ ممکن نہ ہو تو صرف
جمعہ کے روز بعد نماز عصر اس عمل کو پڑھا جائے۔ اگر مغرب کی اذان ہو جائے اور عمل پڑھنے
کو باقی ہو تو بات چیت کیے بغیر مغرب کی نماز پڑھ کے بقیہ تعداد پوری کر لی جائے۔ سات جمعہ
نہ گزریں گے کہ لڑکا حسب منشاء واپس آجائے گا۔

(نوٹ) جوان لڑکا یا لڑکی اگر اپنی مرضی سے کہیں چلے جائیں تو نقوش تعویذات کے ذریعے واپس بلایا
جا سکتا ہے مگر بعض اوقات حالات ایسے الجھے ہوئے ہوتے ہیں کہ ان کا واپس آنا خود ان کے بس

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

میں نہیں ہوتا۔ مثلاً کچھ حالات ایسے ہیں کہ ۹، ۱۰ برس کی عمر کے بچوں کو کسی عمل کے ذریعہ اجلی غنڈہ قسم کے لوگ بچوں کو لے جاتے ہیں اور ان سے طرح طرح کے کام لیتے ہیں۔ کچھ عرصہ بعد بے چارے اور مجبور ہوتے ہیں اور نوع ان کا اس قابل نہیں رہتا کہ وہ ماں باپ کو یاد کریں یا وہ یہ کہ میں کہاں تھا کہاں ہوں اور مجھے کیا کرنا چاہیئے تھا اور کیا کر رہا ہوں۔ اس طرح برس ہیں گذر جاتی ہیں اور ماں باپ طرح طرح کی تدابیر کر کے تھک جاتے اور اب سوائے رونے یا صبر کرنے کے اور کوئی چارہ نہیں۔ جو عمل موسیٰ علیہ السلام کی والدہ نے پڑھا تھا بے حد پر تاثیر ہے اور تیر بہدف ہے۔

## عشق کا جنون

جو آدمی عشق کے جنون میں مبتلا ہو، حالت خراب، ہر وقت اپنے محبوب کا دل میں خیال رہے۔ صحت روز بروز خراب ہوتی جائے تو اس کے علاج کے لیے بہترین عمل پیش کرتا ہوں توجہ دیں۔ پارہ نمبر ۱۷ سورہ الانبیاء آیت ۶۹ قلنا ینارُ کونی بردًا وسلٰماً علیٰ ابراھیم اس کے اعداد ۱۲۴۱ ہیں۔ عاشق کے نام کے حروف کو علیحدہ علیحدہ کریں اور ان پر غور کریں کون سا عنصر غالب ہے۔ اس عنصر سے بر ربع پڑھ کریں۔ لیکن اس بات کا خیال رکھیں آپ کے نام کے اعداد بھی آیت کریمہ میں شامل کریں اور عاشق اور معشوق کے برجی طریقے سے ستارے معلوم کر کے جب ان ستاروں کی آپس میں نظر مقابلہ اور نظر تربیع یا غروب شمس یا قمر در عقرب میں یا سورج گرہن یا چاند گرہن میں اس عمل کو کریں، اس کے علاوہ عاشق کے نام کی تعداد کے مطابق اس آیت کریمہ کو ۷ یوم تک پڑھتے رہیں۔

## بسط عددی یا عربی

| حروف | ا | ب | ج | د | ھ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بسط عددی | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| اعداد | ۱۳ | ۹۱۱ | ۱۰۳۶ | ۶۷۸ | ۷۰۵ | ۴۶۵ | ۱۳۲ | ۶۰۶ | ۵۳۵ | ۵۷۵ | ۶۳۰ | ۱۰۹۱ | ۳۳۳ | ۷۶۰ |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| بسط عددی | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| اعداد | ۵۲۰ | ۱۹۲ | ۶۵۱ | ۵۹۰ | ۴۵۶ | ۵۰۱ | ۱۰۸۷ | ۷۳۴ | ۶۶۱ | ۹۲۱ | ۵۸۳ | ۱۰۶۲ | ۹۹۱ | ۱۱۱ |

# وظائف حلِ مشکلات

جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے کہ جو کوئی اس ہفت قفل کو بطور عمل اعتقاد سے پڑھے حق تعالیٰ بہشت اس پر واجب کرتا ہے اور جس مطلب شرعی کے واسطے پڑھیگا بر آئیگا۔ دیوپری وغیرہ کے واسطے پڑھیگا دفع ہوجائیں گے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الْخَالِقِ الْعَلِیْمِ الَّذِیْ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ وَّھُوَ السَّمِیْعُ الْعَظِیْمُ ۔ حافظہ زیادہ ہونے کے لئے شیرینی پر پڑھ کر کھادے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الْخَالِقِ الْحَلِیْمِ الَّذِیْ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ وَّھُوَ الْفَتَّاحُ الْعَلِیْمُ ۔ بھاگے ہوئے کے واپس آنے کے واسطے پتھر کے سات ٹکڑوں پر لکھ کر آگ میں جلادیں بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ السَّمِیْعِ الْعَلِیْمِ الَّذِیْ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ وَّھُوَ الْعَلِیْمُ ۔ عورت کو شیرینی پر پڑھ کر کھلادے فرزند صالح پیدا ہوگا۔ انشاء اللہ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الْبَصِیْرِ الَّذِیْ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ وَّھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۔ جو کوئی جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھنا چاہے دو رکعت نماز پڑھ کر ... ہفت قفل کو پڑھے اور سو رہے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ ... الْبَصِیْرِ الَّذِیْ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ وَّھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۔ جو کوئی اس دعا کو اپنے پاس رکھے عزیز خلائق ہو۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الْعَزِیْزِ الرَّحِیْمِ الَّذِیْ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ وَّھُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ فَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ۔

یہ نقش محبت کے واسطے اپنے پاس رکھے مجرب ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ | ۲۴ |
| ۱۲ | ۱۹ | ۲۵ | ۱ | ۷ |
| ۲۱ | ۳ | ۸ | ۱۲ | ۲ |
| ۹ | ۱۵ | ۱۸ | ۲۲ | ۲ |
| ۱۷ | ۲۳ | ۴ | ۱ | ۱۱ |

# عمل رمل سے مستند قاعدہ

اول چاہیئے کہ وضو کرے اور قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھے اور سورۂ الحمد پڑھے اور اس کے بعد محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی روح پاک پر فاتحہ پڑھے اور یہ آیت شریف پڑھتا جائے۔
سُبْحَانَكَ لَا عِلْمَ لَنَا إِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا إِنَّكَ أَنْتَ الْعَلِيمُ الْحَكِيمُ اور آنکھ اپنی بند کر کے اور دل میں اپنے کام کی نیت کرے اور اس دائرے پر انگلی رکھے اور اس کا مطلب جس جگہ کہ انگلی پڑے نیچے لکھی ہوئی تفصیل احکام میں دیکھے انشاء اللہ ہر سوال کا جواب خاطر خواہ پائے گا۔ دائرہ کہ جس میں انگلی رکھے یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ |
| ۵ | ۶ | ۷ | ۸ |
| ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
| ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ |

## تفصیل احکام دائرہ

نمبر ۱ : تیری فال اچھی ہے اگر ارادہ سفر کا رکھتا ہے پورب کی طرف جا بہتر ہوگا۔ اگر کام شروع کرنا چاہتا ہے تو اس کام کا انجام اچھا ہے اور جو بیمار کے واسطے فال دیکھی ہے۔ اس کو صفراوی بخار ہے اچھا ہو جائے گا۔ اور مال کے واسطے سوال کیا ہے تو وقت سے حاصل ہوگا اور خرچ جلدی ہوگا۔

نمبر ۲ : فال اچھی ہے اگر سفر کو پوچھتا ہے تو سفر نہیں ہوگا۔ اگر بیمار کے واسطے فال دیکھتا ہے تو اس بیمار کے پیٹ میں درد ہے۔ غذا کا فساد ہے دیر میں اچھا ہوگا اور جو مال کا سوال ہے تو بہت جلد مال ملے گا اور نفع پائے گا تیرے پاس سے دیر میں جائے گا۔ تیرا رزق بہت ہوگا۔ اگر کسی غائب

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

آدمی کا سوال ہے تو وہ جلدی سلامتی سے آئے گا۔

نمبر۳ : اگر ارادہ سفر کا رکھتا ہے تو بے اختیار سفر کرنا پڑے گا اور جگہ بہ جگہ جائے گا اور سرگرداں رہے گا اور اگر سوال مال پانے کا رکھتا ہے تو مال نہ ملے گا اور اگر بیماری اور لڑکے کے واسطے فال دیکھی ہے تو اچھی ہے اور اگر مریض کی صحت کا سوال کرتا ہے تو اس کو بخار ہے اور دست اس کو آتے ہیں بہت سی بیماری اٹھا کر اچھا ہوگا اور اس فال کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ تیرا حال پریشان ہے اور تھوڑے دنوں تک پریشان رہے گا اور اکثر بُرے خواب نظر آتے ہیں اور نجاست کی حالت میں وقت کٹتا ہے اور نجس رہتا ہے تو۔

نمبر۴ : تیری فال اوسط درجے میں ہے نہ اچھی ہے نہ بُری جو سفر کا ارادہ ہے تو دیر سے ہوگا۔ اور جو واسطے ملاقات دوست کے فال دیکھی ہے تو ملاقات ہوگی اور واسطے آنے خط یا خبر کسی کے پاس سے چاہتا ہے تو بہت جلد خط تیرے پاس آئے گا اور اگر ملک اور باپ کی دیکھتا ہے تو حال باپ کا اچھا ہے اور ملک تجھ کو ملے گا اور اکثر نوبت لکھنے پڑھنے کی پہنچے گی اور فال سے معلوم ہوتا ہے تو حکیم یا نجومی یا شاعر ہے اور اگر واسطے مریض کے سوال کیا ہے تو اس مریض کو آسیب نے تکلیف پہنچائی ہے یا کسی نے جادو کیا ہے اس کی تدبیر کرنا چاہیئے اور اس مریض کو پیٹ کے درد کا بھی عارضہ ہے اور حال تیرا اچھا ہے۔

نمبر۵ : فال تیری اچھی ہے جو وصالِ معشوق کے لیئے فال دیکھتا ہے تو وصال میسر ہوگا اور اگر سفر کرے گا تو سفر بہتر ہے بشمال اور مغرب کی طرف جاوے اور اگر تحفہ اور ہدیہ کسی سے چاہتا ہے کہ پاس تیرے آوے تو آوے گا اور اگر واسطے عورت کے سوال کیا ہے کہ حمل ہے یا نہیں تو فال کہتی ہے کہ حاملہ ہے۔ تجھ کو شوق شاعری کا ہے اور اچھے خواب دیکھتا ہے تو اور تیرا دل کسی کے عشق میں بے قرار ہے اور جو واسطے مریض کے سوال کیا ہے توُ نے وہ مریض مرضِ خفقان اور بادی کا مرض رکھتا ہے اچھا ہو جائے گا۔

نمبر۶ : فال تیرے ہاتھ میں ہے توُ جو کام کرتا ہے وہ خلاف ہوتا ہے اور جو ارادہ سفر کا کرے تو سفر ہوگا۔ مگر سرگرداں ہو کر پھر واپس آئے گا اور جو واسطے مریض کے فال دیکھتا ہے تو مریض بیماری پیٹ کی رکھتا ہے اور اس پر کسی نے جادو کیا ہے، جو واسطے حاملہ کے سوال کرتا ہے





تو اس عورت کو خون حیض کا بند ہے یا پیٹ میں سختی ہے اور اگر واسطے غلام اور لونڈی کے سوال کرتا ہے تو حال ان کا ہے اور جو چور کے واسطے فال دیکھی ہے تو تُو نے تو وہ چور مرد ہے اور غلام اور بد صورت کالا مُنہ ہے اور چیچک کے نشان چہرے پر ہیں اور جو واسطے بیمار لڑکے کے دیکھا ہے تو اس لڑکے کے چیچک نکلے گی اور جو واسطے راز ہونے فاش کے پوچھا ہے تو تیرا راز کھل جائے گا تو اکثر خواب دیکھتا ہے اور ان میں ڈرتا ہے اور دل تیرا غمگین رہتا ہے۔

نمبر۷ : جو سفر کے واسطے ارادہ کرتا ہے تو سفر دشواری سے ہوگا اور اس میں فائدہ نہ ہوگا اور قرضداروں کا تقاضا تیرے اوپر بہت ہے اور کوئی شخص تیرا دوست چھٹ گیا ہے اور مال تیرا جس عورت نے چرایا ہے وہ عورت کالی بلا ہے اور جو مریض کے واسطے دریافت کرتا ہے تو مریض اچھا ہوگا اور جو شاید اچھا ہو جائے تو بیماری بہت اٹھائے گا اور مرض پیٹ کا رکھتا ہے اور اس پر کسی نے جادو کیا ہے اور اکثر تجھے بُرے خواب نظر آتے ہیں اور تجھ کو خوف دشمن سے ہے۔ اور جو واسطے عورت کرنے کے سوال کرتا ہے تو تجھ کو عورت ملے گی اور اگر روزگار کے واسطے پوچھا ہے تو ملے گا۔ اس فال کا صدقہ دے چیزیں سیاہ رنگ کی مثل کپڑا سیاہ اور اُڑد اور تیل وغیرہ۔

نمبر۸ : اگر ارادہ سفر کا کرتا ہے تو سفر میسر نہ ہوگا اور اگر مال جمع کرنے کا ارادہ کرتا ہے تو مال ہاتھ آئے گا اور جمع ہوگا اور اکثر غم و غصہ کھاتا ہے اور تیرے دل میں ڈر مال کی طرف سے ہے اور اُمید ہے کہ مال تجھ کو عورت سے میسر آئے گا اور جو دعویٰ مال میراث کا رکھتا ہے تو ملے گی اور اگر مریض کے واسطے پوچھتا ہے تو اس مریض کو مرض دستوں کا ہے اور خون پیٹ سے آتا ہے یا پھوڑا رکھتا ہے اور اس کو مرنے کا ڈر ہے اور کسی عضو میں درد ہوتا ہے اور خواب پریشان دیکھتا ہے اور خواب میں ڈرتا ہے تو تجھ کو چاہیئے کہ سرخ رنگ کی چیزوں کو صدقہ دیوے اور گوشت چیلوں کو کھلاوے اور ۲۸ دن تیرے سخت ہیں۔

نمبر۹ : فال تیری اچھی ہے جو ارادہ سفر کا کرتا ہے تو میسر ہوگا اور شمال کی طرف اچھا ہے اور اُمید ہے کہ اسی طرف جاوے گا اور اگر علم کے واسطے پوچھتا ہے تو علم حاصل ہوگا اور اگر عورت کے واسطے پوچھتا ہے تو بہت جلد نکاح ہوگا اور اگر مال پانے کے واسطے فال دیکھتا ہے تو مال مشکل سے

ملے گا اور جلد خرچ ہوگا اور اگر مریض کے واسطے فال دیکھتا ہے تو حال بُرا ہے اچھا نہ ہوگا۔ اور اگر اس کے مرض کو پوچھتا ہے تو مرض بلغمی ہے۔ مثل جلندر کے اور اگر حاملہ کے واسطے پوچھتا ہے تو حاملہ کے حیض کا خون بند ہوگیا ہے حمل نہیں ہے اور مریض کے واسطے سفید چیزیں خیرات کرنی چاہئیں جیسے کھیر، مٹھا، چاول اور سفید کپڑا وغیرہ۔ دس روز سخت ہیں۔

نمبر۱۰ ۱/۸ فال تیری اچھی ہے اور جو سفر کا ارادہ رکھتا ہے تو مشرق کی طرف جا فائدہ ہوگا اور اگر حال مال کا اور حکیم کا پوچھتا ہے تو حال ان کا اچھا ہے اور اگر بادشاہ کے پاس جانا چاہتا ہے جا سب کام اچھا ہے اور اگر مریض کے واسطے دریافت کرتا ہے تو مریض اچھا ہے۔ مرض اس کو بخار صفراوی ہے۔ شفاء ہوگی اور اگر واسطے شغل عمل پڑھنے کے پوچھتا ہے تو پڑھ نفع دے گا اور دل تیرا بھی شغل مائل اور عمل کے لیئے اور اگر روزگار کے واسطے فال دیکھتا ہے تو ملے گا۔

نمبر۱۱ ۳/۸ فال تیری اچھی ہے۔ اگر سفر کے واسطے پوچھتا ہے تو سفر نہیں ہوگا اور دوست سے ملاقات چاہتا ہے تو ملاقات ہو جائے گی اور جو حاملہ عورت کا سوال ہے اس کے حمل ہے لیکن ابھی لڑکا اس کے پیٹ میں نہیں ہے اور جو بیمار کے واسطے پوچھتا ہے اور فال دیکھتا ہے تو بیمار کا پیٹ پھولا ہوا ہے اور بلغمی بیماری ہے اور پیٹ میں درد بھی ہے دیر میں آرام ہوگا۔ چند امیدیں تیرے دل میں ہیں خدا حاجت روا کرنے والا ہے۔ اگر مال جمع کرنا چاہتا ہے۔ جمع ہوگا اور امیدیں پوری ہوں گی۔

نمبر۱۲ ۷/۸ فال تیری بُری ہے پُورب کی طرف رُخ کرے گا بے اختیاری سے اور اس میں کچھ نفع نہیں ہوگا۔ اور فال میں نکلتا ہے اگر قیدی کے چھوٹنے کے واسطے فال دیکھی ہے وہ نہیں چھوٹے گا۔ دشمن تیری گھات میں ہیں۔ دوستوں سے رنج دیکھے گا۔ اگر بیمار کا سوال ہے تو بیمار کو تپ دق اور دستوں کی بیماری ہے اچھا نہیں ہوگا اور اگر اچھا ہو جائے تو پھر بیمار ہو جائے گا۔ صدقہ دے کالی چیزوں کا منگل اور سنیچر کو اگر عورت سے صحبت کرنے کی فال ہے تو وصل ہوگا تجھے خواب پریشاں دکھائی دیتے ہیں تجھ کو تُو نہانے کی حالت میں غسل نہیں کرتا ہے تنگی رزق اور فاقہ تجھ کو رہتا ہے۔ ۱۲ دن تجھے سخت ہیں۔ صدقہ دے توبہ کر اور خدا کی طرف مائل ہو۔

نمبر۱۳ ۱/۸ تیری فال بری ہے۔ اگر سفر کا ارادہ ہے تو اس میں نفع ہے۔ اگر بیماری کی فال دیکھی ہے تو





اس کو دستوں کا مرض ہے اور اس کے دُنبل نکلے ہوتے ہیں اسے جراح سے چروا دے۔ تیرے دل میں گھبراہٹ ہے۔ معشوق سے محبت رکھتا ہے کام میں کوشش کرتا ہے مگر کاہلی ہے اور اکثر بلغمی بیماری اور خون کا فساد رہتا ہے۔ تجھ پر پندرہ دن سخت ہیں۔ سُرخ چیز کا صدقہ دے اگر مال جمع کرنے کو پوچھتا ہے جمع ہوگا۔ تیرے مزاج میں غصہ بہت ہے تیری طبیعت لڑائی اور قتل پر مائل ہے۔ ہتھیار اٹھانا اور سپہ گری کرنا چاہتا ہے۔ اگر شروع کر دے درست ہو گا اور اسی پیشہ میں روزگار بھی مل جائے گا۔

نمبر ۱۴: فال تیری بہت اچھی ہے جو سفر کا ارادہ ہے ہوگا اور اگر مریض کے واسطے پوچھتا ہے تو اس کو پیٹ کا عارضہ ہے اور پیٹ میں سختی ہے دیر میں اچھا ہوگا اور جو واسطے حاملہ کے پوچھتا ہے تو حمل ہے اور لڑکی پیدا ہوگی اور جو معشوق کے ملنے کے واسطے پوچھتا ہے تو وہ ملے گا اور اگر مال پانے کو پوچھتا ہے تو ملے گا اور جو چاہتا ہے کہ مال جمع ہو جمع ہوگا اور اگر کسی کی خبر چاہتا ہے تو جلدی آ دے گی اور سب اُمیدیں بر آئیں گی۔ فال تیری اچھی ہے۔

نمبر ۱۵: فال تیری اچھی ہے جو سفر کا ارادہ ہے حاصل ہوگا اور جو واسطے ملنے معشوق کے دیکھتا ہے جلد ملاقات ہوگی اور اگر کسی کے پاس سے خط آنا چاہتا ہے تو جلدی آئے گا اور جو علم سیکھنے کے واسطے سوال کرتا ہے تو علم حاصل ہوگا اور اگر مریض کے واسطے فال دیکھتا ہے تو مریض کو آسیب ہے اور کسی نے جادو کیا ہے اور دشواری سے اچھا ہوگا۔ صدقہ دلیوے بدھ کے روز اور بدھ کے روز مچھلیاں کو دریا میں چھوڑے اور ساتوں ناج محتاجوں کو دلیوے اور اگر روزگار کے واسطے غرضی دی ہے تو جلد حکم ہوگا اور سب کام اچھے ہوں گے انشاء اللہ تعالیٰ۔

نمبر ۱۶: فال تیری اچھی ہے جو سفر کا ارادہ رکھتا ہے اچھا ہوگا۔ شمال کی طرف جا فائدہ اٹھائے گا اور جو مریض کے واسطے فال دیکھتا ہے تو اس کو بیماری سردی کی ہے مثل جلندر مرض بلغمی ہے اچھا ہو جائے گا۔ دیر سے اور سفید چیزیں خیرات کرے تو سب کام تیرے اچھے ہو جائیں گے اور جو کام پانی پلانے کا کرے اور قاصدی کرنا فائدہ دے گا اور واسطے ملنے مال کے فال دیکھتا ہے تو مشکل سے جمع ہوگا اور جلد خرچ ہو جائے گا اور جو واسطے ملنے معشوق کے فال دیکھتا ہے ملاقات ہوگی لیکن دیر سے اور اگر کسی شخص کے پاس جانے کا ارادہ رکھتا ہے تو جا۔ نہیں جانتا کوئی غیب کی بات لیکن خدا۔





# قرآن شریف سے فال نکالنے کی ترکیب جو مروج بزرگان دین ہے!

جب کوئی شخص یہ چاہے۔ کہ قرآن شریف سے فال نکالے تو چاہئے کہ اول وضو کرے۔ تو ایک مرتبہ سورۃ فاتحہ اور تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر یہ آیت پڑھے۔

افوض امری الی اللہ ان اللہ بصیر بالعباد ۔
اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ تَوَکَّلْتُ عَلَیْکَ وکفایت بہ کتابکا فارنی ما ھو المکتوم فی سوکل ممنون لی فی غیبکَ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الحق بحق محمدٍ الحق ۔

تب قرآن شریف کو عاجزی سے کھولے اور سات ورق پلٹے۔ اور آیت رحمت۔ وعدہ وعید کے ذریعہ اپنے مطلب کی تحویل کرے اور ساتویں ورق کے آخری صفحہ کی ساتویں سطر کا خیال کرے۔ اگر اس کے اول میں الف ہے۔ جیسے:-

اَلَا اِنَّ اَوْلِیَاءَ اللّٰہِ لَا خَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ ط تو معلوم کرے کہ صاحب فال کو رنج و غم سے نجات ہوگی جس کام کو کرے گا۔ اس میں برکت ہوگی۔

اگر (ب) ہے جیسے کہ بَشِیْرًا وَّنَذِیْرًا اِلَی اللّٰہِ بِاِذْنِہٖ سِرَاجًا مُّنِیْرًا ط تو صاحب فال معلوم کرے کہ خداوند تعالیٰ کی طرف سے اس کو بڑی نعمت ملنے والی ہے اور خوشحالی نصیب ہوگی۔ جب اس کا مقصد پورا ہو جائے۔ کچھ اللہ کے نام خیرات بھی کرنا چاہیے۔

اگر (ت) ہے۔ جیسے کہ تا اللہ لقد ارسلنا الی امم من قبلک۔ تو صاحب فال مناسب ہے۔ کہ صبر سے کام لے۔ توبہ استغفار کرے۔ برے کاموں سے بچا رہے۔ اور اللہ کے نام پر خیرات کرے۔ تاکہ مصیبت مل جائے۔

اگر (ث) جیسے کہ ثُمَّ من حضر واستبرق۔ تو صاحب فال کو ظلم و غم سے نجات ہوگی۔ اور دشمن پر فتح حاصل ہوگی۔

اگر (ج) ہے جیسے کہ جرھم وبشر المصیبو۔ تو صاحب فال کو چاہیئے کہ جس کام کی نیت کرتا ہے۔ اس کے پاس نہ جائے۔ اور صبر کرے تاکہ سلامت رہے۔

اگر (ح) ہے۔ جیسے کہ حَمِیْمٌ حَمِیْمًا یبصرون ھم یود المجرم۔ تو صاحب فال کو خوشخبری ہوگی۔ اس کا کام آہستہ آہستہ حاصل ہوگا۔ اور جلدی نہ کرے۔ تاکہ مقصود

ہو جائے۔ غم و رنج سے نجات پا دے۔

اگر (خ) ہے جیسے خالدین فیہا ابداً رضی اللہ عنہم و رضوا عنہ۔ تو صاحب فال کو خوشخبری حاصل ہو۔ اس کو بھاری نعمت حاصل ہونے والی ہے۔ اور خدا اس کو سعادت مندا ولاد دینے والا ہے، اگر کچھ بیماری ہے۔ تو انشاء اللہ تعالیٰ جاتی رہے گی۔

اگر (د) ہے جیسے کہ دَعْوٰىهُمْ فِيهَا سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ فِيهَا سلام۔ تو صاحب فال کو دل کی مراد اور نعمت حاصل ہو گی۔ اس کو خدا کا شکر ادا کرنا چاہیئے۔ تاکہ وہ نعمت قائم رہے۔ اور مصیبت دور ہو جائے گی اور دشمن پر فتح حاصل ہو گی۔

اگر (ذ) جیسے کہ ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ مَوْلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا تو صاحب فال کو آگاہ رہنا چاہیئے۔ کہ غم و رنج اس کا قریب ہے۔ اللہ کے نام کا صدقہ دے تاکہ مصیبت ٹل جائے اور سفر بھی نہ کرے، کیونکہ خطرناک ہے۔

اگر (ر) ہے جیسے کہ رَبَّنَا اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَائِدَةً مِّنَ السَّمَاءِ، تو صاحب فال کو کوئی برائی اور ضرر نہ پہنچے گی۔ بلکہ نعمت اور راحت حاصل ہو گا۔ رنجیدہ نہ ہو گا۔

اگر (ز) ہے جیسے کہ زَعَمَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا اَنْ لَّنْ يُّبْعَثُوْا تو صاحب فال کو دولت اور عالی مرتبت حاصل ہوں گے۔ دولت کا اس کی طرف رجحان ہو گا۔

اگر (س) ہے جیسے کہ سلام علیکم طبتم فادخلوها خالدین تو صاحب فال کو دولت مند ہو گا۔ بلیات سے سلامت رہے گا، غم و رنج سے نجات اور دشمن پر فتح پائے گا مراد حاصل ہو گی، اور ہر کام حسب منشا ہوتا رہے گا۔ اگر آگ پانی میں جا پڑے، تو سلامت رہے گا

اگر (ش) ہے جیسے شھر رمضان الذی انزل فیه القرآن۔ تو صاحب فال کو خوشخبری ہو کہ خدا اس کو جنت کی "شراب طهور" پلائے گا۔ اور دنیا میں خوش و خرم دیکھیگا اس کے لئے واجب ہے۔ کہ خدا کی عبادت میں کوشش بلیغ کرے۔

اگر (ص) ہے جیسے کہ صٓ والقرآن ذی الذکر، تو صاحب فال جو چیز خدا سے طلب کرے گا، پائے گا اور صحت و دولت اس کے ساتھ رہے گی۔



اگر(ض) ہے جیسے ضرب اللہ مثلاً الذین اٰمنوا امرأت ط توصاحب فال ہر قسم کے رنج و غم اور مصیبت سے پاک رہے گا۔ اس کو لازم ہے، کہ خدا کا شکر کرے اور اپنی تکلیف و مصیبت کا معاملہ دوسرے کے آگے پیش نہ کرے کیونکہ خدا اس کے لئے کارساز کافی ہے

اگر(ظ) ہے۔ جیسے ظلالا لہا وطل لت نظلوتہا تنذلیلا ط توصاحب فال نیک نام صاحب راحت ہوگا۔ دلی مراد حاصل ہوگی غم و رنج سے نجات پائے گا۔

اگر(ع) ہے جیسے کہ عم یتساءلون عن النباء العظیم الذی ھم فیہ مختلفون ط توصاحب فال کو خوشخبری ہو کہ خداوند تعالیٰ تجھ کو بہت نعمت دے گا اور مراد حاصل ہوگی۔

اگر(غ) ہے۔ جیسے غلبت الروم توصاحب فال کو چاہیے کہ اگر سفر کا ارادہ ہو تو کچھ عرصہ توقف کرے کہ خطرناک ہے اور جو مصیبت یا تکلیف پیش آتی ہو، تو گھبرائے نہیں بلکہ چند روز صبر کرے، تاکہ خداوند کریم اس کو زائل کردے اور کچھ صدقہ دے، تاکہ مراد حاصل ہو۔ اور تمام مصیبتیں دور ہو جائیں۔

اگر(ف) ہے جیسے فقد فاز فوزاً عظیماً ط توصاحب فال کو رنج و غم سے نجات ہوگی، اس کے کام باصلاح ہوں گے۔ اور خود مقبول خلائق و بابرکت رہے گا۔

اگر(ق) ہے جیسے کہ قال ھذا رحمت من ربی۔ توصاحب فال کو نعمت فراخ حاصل ہوگی۔ عزت و دولت کے ساتھ رہے گا، اور اپنی اولاد و عیال سے آرام پائے گا۔

اگر(ک) ہے جیسے کراماً کاتبین یعلمون ما تفعلون۔ توصاحب فال کو چاہیے کہ اس کام سے چند روز رک جائے کہ ایسا کرنا باعث بہتری ہوگا۔ اگر سفر کا خیال ہے تو چند روز ملتوی کرے اور صدقہ دے، کہ دشمن اس کے درپے ہے تاکہ خداوند تعالیٰ اس کو سلامت رکھے

اگر(ل) ہے جیسے کہ لمن الملک الیوم اللہ الواحد القہار توصاحب فال کا مطلب پورا ہوگا۔ غم و رنج جاتا رہے گا اور کام درست ہوں گے۔

اگر(م) ہے جیسے مالک الملک توتی الملک من تشاء، توصاحب فال اقبال مند

باعزت ہوگا اور تکلیف کے بدلے راحت ہوگی اور آخر دشمن پر فتح ہوگی۔
اگر (ن) ہے جیسے ن والقلم وما یسطرون۔ تو صاحب فال کو مراد حاصل ہوگی اور خوش ہوگا۔
اگر (و) ہے جیسے وھوارحم الرحمین تو جو صاحب فال کے دل میں ہے اس میں برکت ہوگی۔ اور خلق سے بے نیاز ہوجائے گا۔
اگر (ہ) ہے جیسے کہ ھوالذی ارسل رسولہ بالھدیٰ تو صاحب فال کی حاجتیں پوری ہوں گی۔ اور اچھے کام نکل آئیں گے۔ دشمن مغلوب ہوجائیں گے۔
اگر (لا) ہے جیسے کہ لاریب فیہ ووفیت کل نفس تو صاحب فال کو رنج وغم سے آزادی نصیب ہوگی۔ وہ کام بہت درست ہوں گے۔ مگر دشمن سے پرہیز کرے کہ خطرہ ہے
اگر (ی) ہے جیسے کہ یوم تبیض وجوہٌ وتسود وجوہ تو صاحب فال کی حاجت پوری ہوگی اور خوش وخرم رہے گا۔

---

رندؔ بس ختم کر اپنا بیان
کُلُّ مَنْ عَلَیْھَا فَان

## قطعۂ تاریخ

سہ بارہ چھپی گئی ہے یہ عمل کی کتاب اے دلبند
چراغ معرفت ہے غفار احمد اور ہے خوش پسند

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۹۴ء | ۱۴۱۵ھ | ۲۰۵۱ | (ب) |



# حکماء آرگنائزیشن کونسل

رجسٹرڈ حکومت پاکستان

رجسٹریشن نمبر 793/HOC/CME

## پریکٹس رجسٹریشن

تصدیق کی جاتی ہے کہ جناب حکیم عبدالرحیم

بن / بنت حافظ مولوی خدا بخش

سکونت خانبیلہ ضلع بہاولپور

نے نیشنل کالج فروغ حکمت لاہور سے حکماء آرگنائزیشن کونسل کا منظور شدہ ڈیڑھ سالہ کورس مکمل کر لیا ہے۔ اور ڈپلومہ اسلامک میتھڈ آف شفاء کے امتحان منعقدہ 1994ء میں کامیابی حاصل کی ہے۔

کونسل کی طرف سے مروجہ اصول طریقۂ علاج، نسخہ جات و ادویات پر پریکٹس کرنے کی اجازت ہے۔

تاریخ اجراء 14 JUL 1994

صدر کونسل

دستخط رجسٹرار

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232